# تحفۂ رمضان

## فضائل ومسائل

از افادات

حکیم الامت مجدد الملت

حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہ

پسند فرمودہ

فقیہ العصر حضرت مولانا مفتی عبدالستار صاحب مدظلہم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرض مرتب و ناشر

## الحمد للّٰہ والسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفی

### اما بعد

رمضان المبارک' رحمت ومغفرت خداوندی کا موسم بہار ہے۔ اس مبارک ماہ میں حق جل شانہ کی نافرمانی سے اجتناب اور احکام شریعت پر پابندی پورے سال شریعت پر عمل کی توفیق کا مؤثر ذریعہ ہے۔ بندہ کی خواہش تھی کہ رمضان المبارک کی برکات وحسنات' مسائل وفضائل' احکام اعتکاف وتراویح' لیلۃ القدر اور اوراد وظائف کے علاوہ صدقہ فطر اور عید الفطر کے فضائل واحکام پر مشتمل ایک جامع کتاب ہدیہ ناظرین کی جائے۔

مذکورہ بالا موضوعات پر حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ کے تالیفات' مواعظ وملفوظات میں جو قیمتی مضامین اور نادر ومحقق مسائل ومضامین درج ہیں۔

ان کی افادیت کے پیش نظر حضرت والاؒ کی کتب ہی سے احباب کیلئے ''تحفہ رمضان'' کا انتخاب کیا گیا ہے۔ اور دوسرے اکابر کی تحریرات سے بھی استفادہ کیا ہے۔

حضرت حکیم الامت قدس سرہ کی تالیفات اور مواعظ وملفوظات میں اصلاح نفس' افادیت ونافعیت اور تاثیر کی جو شان پائی جاتی ہے اس سے اہل علم اور دینی کتب بینی کا ذوق رکھنے والے بخوبی آگاہ ہیں۔

ان شاء اللہ العزیز ناظرین رمضان المبارک کی بابرکت ساعتوں میں اس کتاب کی افادیت و جامعیت کو محسوس فرمائیں گے تو آپ حضرات سے گزارش ہے کہ میرے والدین ماجدین اور مشائخ کرام خصوصاً

حضرت عارف ربانی الحاج محمد شریف ملتانی

حضرت عارف باللہ ڈاکٹر محمد عبدالحیٔ عارفی

حضرت ڈاکٹر حفیظ اللہ صاحب مہاجر مدنی

(نور اللہ مرقدھم)

کو اپنی خصوصی دعاؤں میں یاد رکھیں جنکی عنایات اور توجہات سے یہ کام ہوا۔

دعا ہے کہ حق جل شانہ اس کو احقر کے والدین اور جملہ مسلمانوں کیلئے مفید و نافع اور ذخیرہ آخرت فرمائیں۔ اور اسے اپنی بارگاہ میں شرف قبول اور قبول عام نصیب فرمائیں۔

احقر ابو حذیفہ محمد اسحاق عفی عنہ

(یکے از خدام سلسلہ اشرفیہ)

شعبان ۱۴۲۲ھ



# فہرست مضامین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مقدمہ

از حضرت مولانا مفتی عبدالستار صاحب مدظلہ (خیر المدارس ملتان)
خلیفۂ ارشد شیخ القراء حضرت مولانا قاری فتح محمد صاحب نور اللہ مرقدہ

ماہ رمضان نہایت مبارک مہینہ ہے جس کے دن میں روزہ فرض اور اس کی راتوں میں تراویح مسنون ہے۔ اس میں ایک ایسی رات ہے جس میں شب بیداری کا ثواب ہزار مہینے سے بہتر ہے اس میں ہر نیکی کا ثواب ستر گنا بڑھا دیا جاتا ہے۔ اور اہل اسلام کے لئے جنت کے دروازے کھول دیے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند اور شیاطین کو پابند سلاسل کر دیا جاتا ہے یہ سب اسباب رحمت اور مغفرت ہیں۔ جود خداوندی کا بحر کرم جوش میں ہے اور ہر روز ملائکہ کے ذریعہ منادی کرائی جاتی ہے کہ اے طالب! خیر سامنے آ اور متوجہ ہو اے طالب شر! بس کر گناہوں سے تائب ہو کر طاعت اور نیکی کی زندگی کو اختیار کر۔

رمضان المبارک زندگی میں انقلاب لانے، دلوں کا رخ مولائے کریم کی طرف پھیرنے، دوزخ سے آزادی حاصل کرنے اور جنت کو فضل خداوندی سے حاصل کرنے کا انتہائی اہم وقت ہے۔ ممکن ہے کہ تیری زندگی کا یہ آخری رمضان ہو...... موت کے بعد کروڑوں حسرتوں اور آرزوؤں کے باوجود ایک سجدہ بھی کرنا چاہو گے یا ایک دفعہ سبحان اللہ کہنا چاہو گے...... تو یہ ثواب حاصل نہ ہو سکے گا۔ ایسا بازار پھر نصیب نہ ہوگا۔

ایک شاعر کہتے ہیں: ؎

باز کے یابی ایں چنیں بازار را　　　　کہ بہ یک گل میخری گلزار را

اس رمضان المبارک میں اللہ پاک کی رضائے عالی کے حصول کے لئے خوب محنت کی جانی چاہئے۔

۱۔ پورے ذوق وشوق سے روزے اور تراویح کا اہتمام کیا جائے ان عبادات کا حکم ہمارے فائدے کیلئے دیا گیا ہے تا کہ ہم رحمت خداوندی کے خزینوں سے حصہ پا سکیں یہ

عبادات مشروع نہ کی جاتیں تو یہ مبارک اوقات غفلت میں گزر جاتے۔ اب غفلت بھی ہو تب بھی محرومی نہ ہوگی۔

۲۔ مسجد میں تکبیر اولی کے ساتھ نماز باجماعت کی پابندی کا عزم کیا جائے کہ کوئی نماز فوت ہوگی نہ جماعت چھوٹے گی۔ گھروں میں افطاری کی وجہ سے مسجد کی جماعت سے محرومی ہو جاتی ہے۔

۳۔ کلمہ طیبہ کے ذکر درود شریف اور توبہ استغفار کی کثرت کی جائے۔ کوئی وقت ذکر وغیرہ سے خالی نہ گزرے۔

۴۔ تلاوت قرآن پاک کا خصوصی اہتمام، نوافل میں بھی اور دیکھ کر بھی قیام نماز میں تلاوت سے ایک لفظ پر سو نیکی اور نماز میں بیٹھ کر پڑھنے سے ہر حرف پر پچاس نیکی کا ثواب ملتا ہے دس پندرہ پارے بلکہ پورا قرآن پاک یومیہ ختم کرنے والے بھی بہت سے لوگ اس وقت بھی موجود ہیں۔

۵۔ روزے کا ایک مقصد حصول تقویٰ (گناہوں سے بچنا) ہے اگر گناہوں کو نہیں چھوڑا تو روزہ رکھنا گویا بے جان ہے۔ حضور پاک ﷺ فرماتے ہیں۔ جو شخص جھوٹ اور اس پر عمل کو نہ چھوڑے تو اللہ تعالیٰ کو کوئی حاجت نہیں کہ وہ اپنا کھانا پینا چھوڑے۔

۶۔ نظر کو گناہ سے بچانا ہے۔ زبان کی حفاظت کرنی ہے ہاتھ پاؤں حتی کہ دل و دماغ کے گناہوں سے بھی روزے کو پاک اور محفوظ رکھنا ہے۔ جیسے کھانے پینے سے روزہ رکھ چھوڑا ہے کہ نہ کھائیں گے نہ پئیں گے اسی طرح گناہوں سے بھی روزہ رکھا جائے۔ کہ روزہ رکھ لیا ہے گناہ نہیں کریں گے۔ کھانا پینا افطاری کے بعد حلال ہو جاتا ہے لیکن گناہ افطاری کے بعد بھی حلال نہیں۔ نہ رمضان میں نہ غیر رمضان میں، بلکہ ہمیشہ کے لئے حرام ہے تو سوچنا چاہئے کہ جب عارضی ووقتی حرام کو حکم خداوندی کی وجہ سے چھوڑا ہے تو دائمی حرام کو بطریق اولی بحکم خداوندی چھوڑ دینا ضروری ہے۔

۷۔ مغفرت و رحمت خداوندی کے حصول میں ایک دوسرے سے بڑھنے کی کوشش کرنی چاہئے کہ اس ماہ مبارک میں مولا کریم اپنے بندوں کی مسابقت دیکھنا چاہتے ہیں اور اس کا حکم فرماتے ہیں: وَسَارِعُوْٓا اِلٰى مَغْفِرَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَ جَنَّةٍ عَرْضُهَا السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ اُعِدَّتْ لِلْمُتَّقِيْنَ.

۸۔ بازار اور گھریلو کاموں سے جس قدر جلدی ہو سکے فراغت حاصل کر کے زیادہ سے زیادہ اوقات مسجد کے لئے فارغ کر لینے چاہئیں دس دن کے اعتکاف کے علاوہ جتنا وقت بھی مل سکے مسجد میں گزاریں۔

۹۔ ماہ مبارک اگر اہل اللہ کی صحبت اور خدمت میں گزارنے کا اہتمام کر لیا جائے جیسے کہ ہمارے اکابر کا معمول تھا۔ تو امید ہے کہ اوپر والے سب نمبرات پر عمل کرنے کا راستہ نکل آئے گا اور سب پر عمل آسان ہو جائے گا۔

۱۰۔ اپنے ملازمین کیلئے کام میں سہولت کرنا بھی مطلوب ہے۔

۱۱۔ اپنے پڑوسیوں نیز غرباء و مساکین کی خدمت اور دلداری بھی اس ماہ مبارک کا خصوصی عمل ہے۔ حدیث پاک میں وارد ہے کہ ماہ مبارک میں حضور پاک ﷺ کا جود و سخا بہت بڑھ جاتا تھا۔ آپ چلتی ہوا سے بھی زیادہ سخی ہو جاتے تھے۔

افطاری میں غریبوں کو شریک کیجئے اور مالی تعاون بھی کیجئے تاکہ وہ اطمینان سے رمضان المبارک گزار سکیں اور آپ ان کی دعاؤں کے مستحق بنیں اس ماہ مبارک میں جیسے جود و سخائے خداوندی اور اس کی رحمت اپنے بندوں پر بارش کی طرح برستی ہے اسی طرح اہل اللہ کے قلوب میں دعوت الی اللہ اور شفقت علی الخلق کے جذبات موجزن ہوتے ہیں شوق الی اللہ اور خوف خدا کے ملے جلے خیالات کا ان کے سینوں میں تلاطم ہوتا ہے..... سنت نبویہ کی اتباع میں ان کی شدید خواہش ہوتی ہے کہ خدا سے کٹی ہوئی مخلوق کا رشتہ عبودیت دوبارہ جوڑ دیا جائے۔ فساق و فجار اور سرکشوں کو اپنے مولیٰ کریم کے دربار کی حاضری دوبارہ نصیب ہو جائے۔ شیطان کے چنگل سے نکل کر یہ اللہ کے فرمانبردار بندے بن جائیں۔

۱۲۔ اسلام کی سربلندی علماء و مدارس دینیہ کی حفاظت مظلوم مسلمانوں کی حمایت و نصرت کی خوب خوب دعائیں کی جائیں رمضان المبارک کے فضائل اور اس کے حقوق و اعمال کی طرف متوجہ کرنے کیلئے ہمیشہ اولیاء کرام اور مشائخ عظام نے اپنے نورانی مواعظ سے لوگوں کو خواب غفلت سے بیدار کرنے کی کوشش کی ہے۔

حضور نبی کریم ﷺ حضرات صحابہ کرام، اولیائے کرام سے لیکر مشائخ عظام، علماء تک سب حضرات کے خصوصی مواعظ رمضان المبارک کے بارے میں منقول چلے آتے ہیں۔ قریبی زمانے میں ہمارے اکابر میں سے حکیم الامت حضرت تھانوی قدس سرہ کے مواعظ و ملفوظات کے

ذریعہ مخلوق خدا کو جو فائدہ پہنچا ہے وہ محتاج بیان نہیں۔ان مواعظ وملفوظات کی اشاعت کی خدمت کاشرف جن اداروں کو حاصل ہوا ان میں سے ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان بھی ہے۔

ادارہ ہذا کے مالک مولانا محمد اسحٰق صاحب ماشاء اللہ اولوالعزم اور موفق من اللہ ہیں۔ نئے نئے اسلوب سے حضرت تھانوی قدس سرہ کے افادات کی اشاعت میں سرگرم ہیں۔

زیر نظر کتاب میں موصوف نے بڑی محنت اور جانفشانی سے حضرت قدس سرہ کے متعلقہ رمضان المبارک کے تمام مواعظ وملفوظات سے تلخیص کر کے شائع فرما دیا ہے اس کی افادیت اور قارئین کے لئے اس میں سہولت کا ہونا ظاہر ہے۔

دل سے دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ بلند ہمت مولانا محمد اسحٰق صاحب کے اس کارنامے کو قبول فرما کر اپنی رضائے عالی اور عافیت دارین کا ذریعہ بنا دیں......اور سب لوگوں کو اس سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھانے کی توفیق بخشیں......آمین۔

## لفظ ''اللہ'' کا ذکر نفسیاتی امراض کیلئے بہترین علاج

ہالینڈ کے ماہر نفسیات نے انکشاف کیا ہے کہ لفظ ''اللہ'' کا ذکر افسردگی اور ذہنی تناؤ کے شکار مریضوں کے لئے بہترین علاج ہے بلکہ انہیں دیگر نفسیاتی بیماریوں سے بھی محفوظ رکھتا ہے۔ ڈچ ماہر نفسیات ویندر ہاون نے اپنی نئی دریافت میں اعلان کیا ہے کہ قرآن مجید کا مطالعہ اور لفظ ''اللہ'' کا بار بار دہرایا جانا مریض یا عام شخص ہر دو پر اثر کرتا ہے۔ڈچ پروفیسر اپنے مطالعہ اور تحقیق سے گزشتہ 3 سال سے مریضوں پر تجربے کر رہے ہیں۔ان میں بیشتر مریض غیر مسلم تھے جو عربی نہیں بول سکتے تھے انہیں لفظ ''اللہ'' صاف طور پر بولنے کی تربیت دی گئی۔اس کا غیر معمولی نتیجہ برآمد ہوا خاص طور ان مریضوں پر جو افسردگی اور تناؤں کا شکار تھے۔

سعودی روزنامہ الوطن نے لکھا ہے کہ مسلمان جو کہ عربی پڑھ سکتے ہیں اور قرآن مجید کا مطالعہ بلا ناغہ کرتے ہیں وہ خود کو نفسیاتی بیماریوں سے محفوظ رکھ سکتے ہیں۔ماہر نفسیات کے مطابق ''اللہ'' کا ہر حرف نفسیاتی امراض کے سدباب میں مؤثر ہے۔اپنی تحقیق کی مزید وضاحت کرتے ہوئے ویندر ہاون نے بتایا کہ لفظ ''اللہ'' کا پہلا حرف ''الف'' نظام تنفس سے خارج ہوتا ہے اور سانس کو کنٹرول میں رکھتا ہے۔حرف ''ل'' کی ادائیگی کے لئے زبان کو معمولی سا تالو سے لگا کر تھوڑا توقف کرنے کے بعد اس عمل کو صحیح ادائیگی سے دہرانے اور سانس لینے کا عمل توقف سے جاری رکھنے سے تناؤ کو عافیت حاصل ہوگی انہوں نے مزید کہا کہ لفظ ''اللہ'' کا آخری حرف ''ہ'' کی ادائیگی سے پھیپھڑے اور دل کا رابطہ ہوتا ہے اور بدلے میں یہ رابطہ دل کی دھڑکن کو کنٹرول کرتا ہے۔(تحفہ حفاظ)

# باب

# رمضان کیا ہے؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًى
لِّلنَّاسِ وَبَيِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰى وَالْفُرْقَانِ

**ترجمہ:** (وہ تھوڑے دن) ماہ رمضان ہے جس میں قرآن مجید بھیجا گیا ہے جس کا (ایک) وصف یہ ہے کہ لوگوں کے لئے (ذریعہ) ہدایت ہے اور (دوسرا وصف) واضح الدلالت ہے منجملہ ان کتب کے جو کہ (ذریعہ) ہدایت (بھی) ہیں اور (حق و باطل میں) فیصلہ کرنے والی (بھی) ہیں۔ (تفسیر بیان القرآن)

رمضان کہنے کی وجہ: یہ قمری مہینوں سے نواں مہینہ ہے۔ اس کی وجہ تسمیہ حدیث میں یہ آئی ہے (فانها ترمض الذنوب) یہ رمض سے مشتق ہے اور رمض کے معنی لغت عربیہ میں جلا دینے کے ہیں۔ چونکہ اس مہینہ میں یہ خصوصیت ہے کہ مسلمانوں کو گناہوں سے پاک صاف کر دیتا ہے (بشرطیکہ رمضان المبارک کا پورا احترام اور اس کے اعمال کا اہتمام کیا جاوے) اس لئے اس کا نام رمضان ہوا۔

**اللہ کا مہینہ:** حق تعالیٰ نے اس ماہ مبارک کی اپنی طرف خاص نسبت فرمائی ہے۔ حدیث میں ہے کہ "رَمَضَانُ شَهْرُ اللّٰهِ" رمضان حق تعالیٰ کا مہینہ ہے۔ اور یہ ظاہر ہے کہ ہر چیز میں نسبت کی وجہ سے منسوب (جس کی طرف نسبت کی گئی ہو) الیہ کی عظمت کے اثرات پیدا ہوتے ہیں۔ جب اس مہینہ کو حق تعالیٰ نے اپنی طرف منسوب فرمایا تو اس خصوصی نسبت سے یہ معلوم ہو گیا کہ اس کو حق تعالیٰ کے ساتھ کوئی ایسا خصوصی تعلق ہے جس کی وجہ سے یہ مبارک مہینہ

دوسرے مہینوں سے ممتاز اور جدا ہے، یہی مطلب ہے اس ارشاد کا کہ رمضان اللہ تعالیٰ کا مہینہ ہے ورنہ تمام مہینے اللہ تعالیٰ ہی کے ہیں۔ خصوصی تعلق سے مراد یہ ہے کہ حق تعالیٰ کی تجلیات خاصہ اس ماہ مبارک میں اس درجہ نازل ہوتی ہیں کہ جو دوسرے مہینوں میں نہیں ہوتیں۔ گویا موسلا دھار بارش کی طرح خصوصی تجلیات الٰہیہ اس مبارک مہینہ میں برستی ہیں۔ جنہیں حق تعالیٰ نے بصیرت کی آنکھیں دی ہیں وہ ان تجلیات کا مشاہدہ کرتے ہیں اور ان کے فیوض و برکات سے مستفید ہوتے ہیں البتہ جو لوگ دل کی آنکھ سے محروم ہیں وہ اپنی کور باطنی کے سبب ان تجلیات کے دیکھنے سے قاصر و کوتاہ ہیں۔

گر نہ بیند بروز شپرہ چشم     چشمۂ آفتاب راچہ گناہ

**فرشتوں کی دعاء اور یاقوت کا محل:** حضرت ابو سعید خدریؓ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب رمضان المبارک کی پہلی رات ہوتی ہے تو آسمان کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور ان دروازوں میں سے کوئی دروازہ بھی رمضان شریف کی آخری رات تک بند نہیں کیا جاتا۔ اور کوئی مسلمان بندہ ایسا نہیں ہے کہ رمضان شریف کی راتوں میں سے کسی رات میں نماز پڑھے مگر یہ کہ اللہ تعالیٰ اس کے لئے ہر سجدہ کے بدلے میں ڈھائی ہزار نیکیاں لکھے گا اور اس کے لئے جنت میں سرخ یاقوت کا ایک مکان بنا دے گا جس کے ساٹھ ہزار دروازے ہوں گے اور ہر دروازے کے لئے سونے کا ایک محل ہوگا جو سرخ یاقوت سے آراستہ ہوگا پھر جب روزہ دار رمضان المبارک کے پہلے دن کا روزہ رکھتا ہے تو اس کے گذشتہ سب گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں اور اس روزہ دار کے لئے روزانہ صبح کی نماز سے لے کر غروب آفتاب تک ستر ہزار فرشتے اللہ تعالیٰ سے مغفرت چاہتے رہتے ہیں۔ اور رمضان شریف کی رات یا دن میں (اللہ کے حضور جب) کوئی سجدہ کرتا ہے تو ہر سجدے کے عوض اس کو (جنت میں) ایک ایسا درخت ملتا ہے جس کے سایہ میں سوار پانچ سو برس تک چل سکتا ہے۔ (الترغیب والترہیب)

**عظیم الشان محل:** حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ: "بلاشبہ جنت ماہ رمضان کے لئے شروع سال سے آخر سال تک سجائی جاتی ہے، جب رمضان شریف کا مہینہ شروع ہوتا ہے تو جنت (اللہ تعالیٰ سے) عرض کرتی ہے اے اللہ! اس مبارک مہینہ میں اپنے بندوں میں سے کچھ بندے میرے اندر قیام کرنے والے مقرر فرما دیجئے (جو عبادت کر کے میرے اندر داخل ہو سکیں) (اسی طرح) حوریں بھی عرض کرتی ہیں کہ اے خدائے

ذوالجلال! اس بابرکت مہینے میں اپنے بندوں میں سے ہمارے واسطے کچھ خاوند مقرر فرما دیجئے، چنانچہ جس شخص نے رمضان شریف کے مہینے میں اپنے نفس کی حفاظت کی اور کوئی نشہ آور چیز نہ پی اور نہ کسی مومن پر کوئی بہتان لگایا اور نہ کوئی گناہ (کبیرہ) کیا تو اللہ جل شانہ (رمضان شریف کی) ہر رات میں اس بندہ کی سو حوروں سے شادی کر دیتے ہیں اور اس کے لئے جنت میں ایک محل سونے چاندی، یاقوت اور زمرد کا تیار کر دیتے ہیں (اس محل کی لمبائی چوڑائی کا یہ عالم ہے کہ) اگر ساری دنیا اکٹھی اس محل میں رکھ دی جائے (تو ایسی معلوم ہو جیسے دنیا میں کوئی بکریوں کا باڑہ ہو) (یعنی جس طرح تمام دنیا کے مقابلے میں بکریوں کا باڑہ چھوٹا سا معلوم ہوتا ہے اسی طرح اگر ساری دنیا جنت کے اس محل میں رکھ دی جائے تو بکریوں کے باڑے کی طرح چھوٹی سی معلوم ہوگی)۔

اور جس شخص نے اس مبارک مہینے میں کوئی نشہ والی چیز پی یا کسی مومن پر کوئی بہتان لگایا یا کوئی گناہ (کبیرہ) کیا تو اللہ تعالیٰ اس کے سال بھر کے نیک اعمال ختم کر دیں گے، لہٰذا رمضان شریف کے مہینے میں بے احتیاطی سے بچو! کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کا مہینہ ہے، اس میں حدود سے آگے نہ بڑھو! اللہ تعالیٰ نے تمہارے لئے گیارہ مہینے مقرر کئے ہیں جن میں (طرح طرح کی) نعمتیں استعمال کرتے ہو اور لذتیں حاصل کرتے ہو۔ رمضان کا مہینہ اللہ تعالیٰ نے اپنی عبادت کرنے کیلئے خاص فرمالیا ہے۔ لہٰذا رمضان کے مہینہ میں بے احتیاطی سے گریز کرو اور جان و دل سے اطاعت کرو (جمع الفوائد)

**دعا کی قبولیت اور شیاطین کی گرفتاری:** حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ: ”جب رمضان شریف کی پہلی رات ہوئی تو سرکار دو عالم ﷺ (لوگوں سے خطاب کرنے کے لئے) کھڑے ہوئے اور اللہ تعالیٰ کی حمد و ثناء بیان کر کے ارشاد فرمایا، اے لوگو! تمہاری طرف سے تمہارے دشمن جنات کے لئے خداوند تعالیٰ کافی ہیں اور اللہ تعالیٰ نے تم سے دعاء قبول کرنے کا وعدہ فرمایا ہے (چنانچہ کلام پاک میں) ارشاد ہے اُدْعُونِی اَسْتَجِبْ لَکُمْ مجھ سے دعاء مانگو میں تمہاری دعا قبول کروں گا۔ خوب سن لو! خداوند قدوس نے ہر سرکش شیطان پر سات فرشتے (نگرانی کے لئے) مقرر فرما دیئے ہیں، لہٰذا اب وہ ماہ رمضان گذرنے تک چھوٹنے والے نہیں ہیں (اور یہ بھی سن لو! رمضان شریف کی پہلی رات سے اخیر رات تک (کے لئے) آسمان کے دروازے کھلے ہوئے ہیں اور اس مہینے میں دعاء قبول ہوتی ہے۔

جب رمضان المبارک کے آخری عشرہ کی پہلی شب ہوتی (تو رسالت مآب ﷺ ہمہ تن

عبادت میں مصروف ہونے کے لئے ) تہبند کس لیتے اور ازواج مطہرات سے علیحدہ ہو جاتے، اعتکاف فرماتے، شب بیداری کا اہتمام کرتے، کسی نے پوچھاشد المیزر ،(یعنی تہبند کس لیتے) کا کیا مطلب ہے تو راوی نے جواب دیا کہ حضور ﷺ ان دنوں بیویوں سے الگ رہتے تھے۔" (کنز العمال)

## شب و روز لاکھوں کی تعداد میں مغفرت

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ رسول کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ: "آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا جب رمضان شریف کے مہینے کی پہلی رات ہوتی ہے تو جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں (اور پورے مہینے یہ دروازے کھلے رہتے ہیں) ان میں سے کوئی ایک دروازہ بھی پورے مہینے میں بند نہیں ہوتا اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں (اور تمام مہینے دروازے بند رہتے ہیں) اس دوران کوئی ایک دروازہ بھی نہیں کھلتا اور سرکش جنات قید کر دیئے جاتے ہیں۔

اور (رمضان شریف کی) ہر رات میں ایک آواز لگانے والا (تمام رات) صبح صادق تک یہ آواز لگا تا رہتا ہے کہ اے بھلائی اور نیکی کے تلاش کرنے والے (نیکی کا ارادہ کر) اور خوش ہو جا اور اے بدی کا قصد کرنے والے (بدی سے) رک جا اور اپنے حالات میں غور کر (اور ان کا جائزہ لے اور یہ بھی آواز لگاتا ہے) کوئی گناہوں کی معافی چاہنے والا ہے (کہ اس کے گناہ معاف کر دیئے جائیں) کوئی توبہ کرنے والا ہے؟ اس کی توبہ قبول کر لی جائے۔

کوئی دعا مانگنے والا ہے کہ اس کی دعا قبول کی جائے۔ کوئی ہم سے کسی چیز کے متعلق سوال کرنے والا ہے؟ کہ اس کا سوال پورا کر دیا جائے۔ اور رمضان شریف کے مہینہ میں روزانہ رات کو (روزہ) افطار کرتے وقت ساٹھ ہزار آدمی جہنم سے بری فرماتے ہیں، جب عید الفطر کا دن ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اتنی تعداد میں جہنم سے بری فرماتے ہیں کہ مجموعی طور پر جتنی تعداد میں پورے مہینے میں آزاد فرماتے ہیں یعنی ساٹھ ہزار تیس مرتبہ جن کی کل مجموعی تعداد اٹھارہ لاکھ ہوتی ہے۔ (الترغیب والترہیب)

حضرت حسنؓ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ: "رسالت مآب ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اللہ جل شانہ رمضان المبارک کی ہر شب میں چھ لاکھ آدمیوں کو دوزخ سے بری فرماتے ہیں، اور جب رمضان المبارک کی آخری شب ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ (اتنی تعداد میں آدمیوں کو دوزخ سے) بری فرماتے ہیں جتنی تعداد میں آج رات تک پورے مہینہ میں آزاد فرمائے ہیں۔" (الترغیب والترہیب)

حضرت ابن عباسؓ سے رمضان المبارک کی فضیلت کے متعلق ایک بہت طویل اور جامع روایت منقول ہے اس میں یہ بھی ہے کہ: "رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ حق تعالیٰ شانہ رمضان

شریف میں روزانہ افطار کے وقت ایسے دس لاکھ آدمیوں کو جہنم سے بری فرماتے ہیں جو جہنم کے مستحق ہو چکے تھے اور جب رمضان کا آخری دن ہوتا ہے تو یکم رمضان سے آج تک جس قدر لوگ جہنم سے آزاد کئے گئے ہیں ان کے برابر اس ایک دن میں آزاد فرماتے ہیں۔" (الترغیب والترہیب)

## رمضان شریف میں امت پر پانچ خصوصی انعام

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ: "آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ رمضان شریف کے متعلق میری امت کو خاص طور پر پانچ چیزیں دی گئی ہیں جو پہلی امتوں کو نہیں ملیں۔

(۱) روزہ دار کے منہ کی بدبو (جو بھوک کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے) اللہ تعالیٰ کے نزدیک مشک سے زیادہ پسندیدہ ہے)

(۲) ان کے لئے دریا کی مچھلیاں تک دعائے مغفرت کرتی ہیں اور افطار کے وقت تک کرتی رہتی ہیں۔

(۳) جنت ہر روز ان کے لئے سجائی جاتی ہے، پھر حق تعالیٰ شانہ فرماتے ہیں کہ قریب ہے کہ میرے بندے (دنیا کی) مشقتیں اپنے اوپر سے پھینک کر تیری طرف آئیں۔

(۴) اس ماہ مبارک میں سرکش شیاطین قید کر دیئے جاتے ہیں کہ وہ رمضان میں ان برائیوں کی طرف نہیں پہنچ سکتے جن کی طرف غیر رمضان میں پہنچ سکتے ہیں۔ (یعنی رمضان میں شیاطین قید ہونے کی بناء پر روزہ داروں کو گناہوں پر نہیں ابھار سکتے، لیکن انسان کا نفس گناہ کرانے میں شیاطین سے کم نہیں ہے اور گناہوں کا چسکا بھی گناہوں کی پٹری پر چلاتا رہتا ہے تاہم پھر بھی گناہوں کی کمی اور عبادت کی کثرت کا ہر شخص مشاہدہ کرتا ہے)۔

(۵) رمضان کی آخری رات میں روزہ داروں کے لئے مغفرت کی جاتی ہے صحابہ نے عرض کیا کہ کیا یہ شب مغفرت شب قدر ہے؟ فرمایا نہیں بلکہ دستور یہ ہے کہ مزدور کو کام ختم ہونے کے وقت مزدوری دے دی جاتی ہے۔" (الترغیب والترہیب)

**ایک روزہ کا بدلہ:** حضرت ابو مسعود غفاریؓ سے روایت ہے کہ میں نے رسالت مآب ﷺ سے رمضان کے چاند نظر آنے پر یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ: "اگر لوگوں کو یہ معلوم ہو جائے کہ رمضان المبارک کی کیا حقیقت ہے تو میری امت یہ تمنا کرے کہ سارا سال رمضان ہی ہو جائے پھر (قبیلہ) خزاعہ کے ایک شخص نے عرض کیا اے اللہ کے نبی: رمضان کے

بارے میں ہمیں کچھ بتلایئے۔ آپ نے ارشاد فرمایا رمضان المبارک کے لئے جنت شروع سال سے اخیر سال تک سجائی جاتی ہے۔ جب رمضان شریف کا پہلا دن ہوتا ہے تو عرش (اعلیٰ) کے نیچے سے ایک ہوا چلتی ہے جس سے جنت کے درختوں کے پتے ہلنے (اور بجنے) لگتے ہیں اور حوریں عرض کرتی ہیں اے ہمارے رب! اس مبارک مہینے میں ہمارے لئے اپنے بندوں میں سے کچھ شوہر مقرر کر دیجئے جن سے ہم اپنی آنکھیں ٹھنڈی کریں اور وہ ہم سے اپنی آنکھیں ٹھنڈی کریں (اس کے بعد پھر) آپ نے فرمایا کوئی بندہ ایسا نہیں ہے کہ رمضان شریف کا روزہ رکھے گا مگر یہ بات ہے کہ اس کی شادی ایسی حور سے کر دی جاتی ہے جو ایک ہی موتی سے بنے ہوئے خیمے میں ہوتی ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے کلام پاک میں فرمایا ہے کہ: حُوْرٌ مَّقْصُوْرٰتٌ فِي الْخِيَامِ (یعنی حوریں خیموں میں رکی رہنے والی) (آیت نمبر ۷۲)

ان عورتوں میں سے ہر عورت کے جسم پر ستر قسم کے لباس ہوں گے جن میں سے ہر لباس کا رنگ دوسرے لباس سے مختلف ہوگا اور انہیں ستر قسم کی خوشبو دی جائے گی جن میں سے ہر عطر کا انداز دوسرے سے مختلف ہوگا اور ان میں سے ہر عورت کی (خدمت اور) ضرورت کے لئے ستر ہزار نوکرانیاں اور ستر ہزار خادم ہوں گے، ہر خادم کے ساتھ ایک سونے کا بڑا پیالہ ہوگا جس میں کئی قسم کا کھانا ہوگا (اور وہ کھانا اتنا لذیذ ہوگا کہ) اس کے آخری لقمے کی لذت پہلے لقمے سے کہیں زیادہ ہوگی۔ اور ان میں سے ہر عورت کے لئے سرخ یاقوت کے تخت ہوں گے، ہر تخت پر ستر بستر ے ہوں گے جن کے استر موٹے ریشم کے ہوں گے اور ہر بستر ے پر ستر گدے ہوں گے اور اس کے خاوند کو بھی اسی طرح سب کچھ دیا جائے گا (اور وہ) موتیوں سے جڑے ہوئے سرخ یاقوت کے ایک تخت پر بیٹھا ہو گا۔ اس کے ہاتھوں میں دو کنگن ہوں گے یہ رمضان المبارک کے ہر روزہ کا بدلہ ہے (خواہ) جو (شخص) بھی روزہ رکھے۔ (اور روزہ دار نے) روزہ کے علاوہ جو نیکیاں (اور اعمال صالحہ) کئے ہیں ان کا اجر و ثواب اس کے علاوہ ہے مذکورہ ثواب صرف روزہ رکھنے کا ہے۔" (الترغیب والترہیب)

**بلا عذر روزہ نہ رکھنا:** حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ: "جس نے (شرعی) اجازت اور مرض کی (مجبوری) کے بغیر رمضان کا ایک روزہ چھوڑ دیا (اگر وہ ساری) عمر (بھی) روزے رکھے تب بھی اس کی قضا نہیں ہو سکتی۔" (مشکوٰۃ المصابیح)

**رحمت، مغفرت، دوزخ سے آزادی:** حدیث شریف میں ہے کہ رمضان ایسا مہینہ ہے کہ اس کے اول حصہ میں حق تعالیٰ کی رحمت برستی ہے جس کی وجہ سے انوار و اسرار کے

ظاہر ہونے کی قابلیت و استعداد پیدا ہو کر گناہوں کے ظلمات اور معصیت کی کثافتوں (سختیوں) سے نکلنا میسر ہوتا ہے اور اس ماہ کا درمیانی حصہ گناہوں کی مغفرت کا سبب ہے اور ماہ رمضان المبارک کا آخری حصہ میں دوزخ کی آگ سے آزادی حاصل ہوتی ہے۔(بیہقی)

**آخری شب میں سب کی بخشش :** جب طاعات وعبادات کے ذریعے انوار و برکات کے حاصل کرنے کی توفیق بسبب افاضہ رحمت خاصہ خداوندی (اللہ کی خاص رحمت کے بہاؤ کی وجہ سے) اس ماہ مبارک میں میسر (حاصل) ہو جاتی ہے اور اطاعت و فرمانبرداری سے حق تعالیٰ خوش ہو کر اپنے بندوں کے گناہوں کی معافی اور مغفرت فرما دیتے ہیں۔ تو دوزخ کی آگ سے آزادی بھی مل جاتی ہے اور جنت کے داخلہ کی استعداد نصیب ہو جاتی ہے یہاں تک کہ اگر اعمال رمضان المبارک پر مداومت (ہمیشگی) اور اعمال صالح کی پابندی میں تمام ماہ صیام گزار دیا جاوے اور آخر تک یہ سلسلہ عمل قائم اور جاری رہے تو حسب فرمان رسول خدا ﷺ رمضان المبارک کی آخری شب میں سب کو بخش دیا جاتا ہے۔(احمد)

## ستر گنا ثواب حاصل کرنے اور جبر و غمخواری کا مہینہ

حضور ﷺ کا ارشاد ہے، آپؐ نے فرمایا کہ اے لوگو! یقیناً تم پر ایک بڑی عظمت والے مہینہ نے سایہ کیا ہے یہ برکت والا مہینہ ہے اس میں ایک رات ایسی ہے کہ اس کے اندر عبادت کرنا ہزار مہینوں کی عبادت سے بہتر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس ماہ کے روزے فرض فرما دیئے ہیں۔ اور اس کی راتوں میں نماز ادا کرنا نفل و سنت قرار دیا ہے جو شخص اس ماہ میں کسی نفلی نیکی کے ذریعے حق تعالیٰ کی نزدیکی چاہے گا، وہ اس شخص جیسا ثواب حاصل کرلے گا جس نے رمضان کے علاوہ کسی مہینہ میں فریضہ کو ادا کیا ہو، اور جو شخص اس ماہ میں فریضہ ادا کرے وہ ثواب میں اس شخص جیسا ہوگا جس نے ماہ رمضان کے سوا کسی دوسرے مہینے میں ستر فرض ادا کیے ہوں اور ماہ رمضان وہ مہینہ ہے کہ اس میں صبر کرنا پڑتا ہے، نفس کو اس کی خواہشات سے روکا جاتا ہے اور صبر کرنے کا ثواب جنت ہے۔ اس کے بدلے میں بہشت ملتی ہے وہ ایسا مہینہ ہے کہ اس میں محتاجوں اور بھوکوں کی مال اور جان کے ساتھ غمخواری کرنی چاہئے اور یہ ایسا مہینہ ہے کہ اس میں مسلمانوں کا رزق زیادہ اور اس میں برکت دی جاتی ہے۔(بیہقی)

اور چونکہ اس ماہ میں غمخواری اور مواسات (خیر خواہی) کا حکم کیا گیا ہے یہ بھی فقیر اور محتاجوں کے رزق میں وسعت اور زیادتی کا سبب ہے۔

**اے نیکی کے طالب! آگے بڑھ:** رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کہ رمضان کی جب پہلی رات ہوتی ہے تو شیاطین کو بند کر دیا جاتا ہے اور مضبوط باندھ دیا جاتا ہے اور سرکش جنوں کو بھی بند کر دیا جاتا ہے اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں اس کا کوئی دروازہ بھی کھولا نہیں جاتا اور بہشت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اس کا کوئی دروازہ بند نہیں کیا جاتا۔ اور ایک آواز دینے والا آواز دیتا ہے کہ اے نیکی کے طالب آگے بڑھ کہ نیکی کا وقت ہے۔ اور اے بدی کے چاہنے والے بدی سے رک جا اور اپنے نفس کو گناہوں سے باز رکھ۔ کیونکہ یہ وقت گناہوں سے توبہ کرنے اور ان کو چھوڑنے کا ہے اور خدا تعالیٰ کے لئے ہے دوزخ کی آگ سے آزاد کئے ہوئے۔ یعنی اللہ تعالیٰ آزاد کرتا ہے بہت بندوں کو دوزخ کی آگ سے بحرمت اس ماہ مبارک کے اور یہ آزاد کرنا رمضان شریف کی ہر رات میں ہے شب قدر کے ساتھ مخصوص نہیں۔ (ترمذی شریف)

## فائدہ مسند احمد اور ترمذی کی روایتوں میں تطبیق

اوپر امام احمدؒ کی روایت میں منقول ہوا کہ رمضان المبارک کی آخری شب میں امت کی مغفرت کی جاتی ہے۔ اور اس روایت ترمذی میں رمضان کی ہر رات میں عتق و آزادی کا ذکر ہے، تو سمجھ میں یوں آتا ہے کہ شاید ترمذی کی روایت میں ہر روز کے گناہوں کی منادی کی خبر دی گئی ہو، اور جب تمام رمضان میں ہر روز کے گناہ رات کو معاف کر دیئے جاتے ہیں تو آخری شب میں تمام گناہوں کی مغفرت کی خبر دے دی گئی۔ ہر روز گناہ معاف ہونے کا لازمی نتیجہ آخری شب میں کل گناہوں کی مغفرت اور نجات من النار کی صورت ہی میں ظاہر ہو سکتا ہے۔ اور اگر وَذٰلِکَ کُلُّ لَیْلَةٍ کا یہ مطلب ہو کہ یہ منادی رمضان المبارک کی ہر شب میں ہوتی ہے تو اس صورت میں وَلِلّٰهِ عُتَقَاءُ مِنَ النَّارِ منادی کا جز ہوگا اور اس کا تعلق کل لیلۃ سے نہ ہوگا۔ پھر کسی تطبیق کی حاجت نہیں رہتی۔ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے اپنی شرح مشکوۃ اشعۃ اللمعات میں چونکہ وہ ترجمہ اختیار فرمایا ہے جو اوپر گزرا ہے اس لئے اس میں توجیہ کی ضرورت پیش آئی۔ واللہ اعلم بمرادہ ورسولہٗ۔

## فائدہ: شیاطین اور جنوں کے قید کرنے کی حکمت

اس ماہ مبارک کے اندر شیاطین، اور سرکش جنوں کے قید کر دینے میں حکمت یہ ہے کہ وہ روزہ داروں کے دلوں میں وسوسہ گناہوں کا نہ ڈال سکیں اور معصیت کی طرف ان کو نہ بلائیں۔ اسی کا یہ اثر ہے کہ اکثر گرفتاران معاصی اس ماہ مبارک میں گناہوں سے پرہیز کرنے لگتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع ہو جاتے ہیں۔

## شیاطین کے قید ہو جانے کے باوجود
## بعض لوگوں سے گناہ کیوں ہو جاتے ہیں

بعض لوگوں سے اس ماہ کے اندر بھی جو معاصی (گناہوں) کا صدور ہو جاتا ہے۔ اس میں شیاطین کی پہلی وسوسہ اندازی اور سابقہ عادت پڑی ہوئی ہے، اس عادت کی وجہ سے اس مبارک زمانہ میں بھی ان سے گناہ ہو جاتے ہیں یا یہ اثر ہے نفس کی قوت (برائی کی طرف لے جانے والی قوت) داعیہ الی الشر کا کہ نفس گناہوں کی طرف رغبت دلاتا ہے اس لئے گناہ ہو جاتے ہیں شیاطین کے اثر سے گناہ نہیں ہوتے تو جو گناہ اس مبارک ماہ میں ہوتے ہیں وہ نفس کے تقاضا اور اس کی قوت داعیہ الی الشر کے سبب ہوتے ہیں اور شیاطین کے وساوس کی وجہ سے جو گناہ رمضان سے قبل ہوا کرتے تھے ان سے اس زمانہ میں لوگوں کو محفوظ کر دیا جاتا ہے۔

**شاہ محمد اسحٰق کا جواب:** اس اشکال کا ایک جواب استاذ الکل حضرت مولانا شاہ محمد اسحٰق صاحب دہلویؒ نے دیا ہے۔ جس کو صاحب مظاہر حق نے پسند فرمایا ہے۔ اس کا حاصل یہ ہے کہ فاسقوں کے بہکانے سے صرف سرکش شیطان روک دیئے جاتے ہیں اور کم درجہ کے شیطان ان کو بہکاتے رہتے ہیں۔ جس کا اثر یہ ہوتا ہے کہ وہ بہ نسبت اور دنوں کے ایام رمضان میں گناہ کم کرتے ہیں لیکن کچھ گناہ ان سے ہوتے رہتے ہیں۔

**مسلمانوں کی ذمہ داری:** ماہ مبارک کی ان تمام فضیلتوں کو دیکھتے ہوئے مسلمانوں کو اس مہینہ میں عبادت کا خاص اہتمام کرنا چاہئے۔ اور کوئی لمحہ ضائع اور بے کار جانے نہیں دینا چاہئے شب و روز کے ساعات کو اعمال صالحہ کے ساتھ مزین و معمور رکھنے کی سعی اور کوشش میں مصروف رہنا چاہئے۔

### سب سے بڑا گناہ ...... قرآن پاک کو بھلا دینا

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت کے ثواب میرے روبرو پیش کیے گئے یہاں تک کہ اس کوڑے اور خس و خاشاک کا ثواب بھی پیش ہوا جس کو آدمی مسجد سے باہر نکالتا ہے اور اسی طرح میری امت کے گناہ بھی مجھ پر پیش کیے گئے تو میں نے ان میں اس سے بڑھ کر کوئی گناہ نہیں دیکھا کہ کسی شخص کو قرآن کی کوئی سورت یا کوئی آیت یاد ہو اور وہ اس کو بھول گیا ہو۔ سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص قرآن شریف کو پڑھے اور پھر اس کو بھول جائے قیامت کے دن وہ اللہ تعالیٰ کے دربار میں کوڑھی ہو کر حاضر ہوگا (کوڑھ وہ بیماری ہے جس سے ہاتھ پیر وغیرہ اعضاء گل سڑ جاتے ہیں اور انسانی بدن کا گوشت گل سڑ کر گر جاتا ہے) (ابوداؤد، دارمی۔ بحوالہ تحفہ حفاظ)

# باب

# رمضان اور روزہ

يَاأَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ

**ترجمہ:** اے ایمان والو! تم پر روزہ فرض کیا گیا جس طرح تم سے پہلے (امتوں کے) لوگوں پر فرض کیا گیا تھا اس توقع پر کہ تم (روزہ کی بدولت رفتہ رفتہ) متقی بن جاؤ۔ (بیان القرآن)

**حدیث:** عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ اَفْطَرَ یَوْمًا مِنْ رَمَضَانَ مِنْ غَیْرِ رُخْصَةٍ وَّ لَا مَرَضٍ لَّمْ یَقْضِهٖ صَوْمُ الدَّهْرِ كُلِّهٖ وَ اِنْ صَامَهٗ۔ (رواہ احمد وترمذی و ابو داؤد)

**ترجمہ:** نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص (قصداً) بلا کسی شرعی عذر کے ایک دن بھی رمضان کے روزہ کو افطار کردے غیر رمضان کا روزہ چاہے تمام عمر کے روزے رکھے اس کا بدل نہیں ہوسکتا۔

## روزہ کی خصوصیت اور حدیث قدسی کی حکیمانہ تشریح

روزہ خداتعالیٰ کا وہ بابرکت فریضہ ہے جس کو حق تعالیٰ نے اپنی طرف منسوب فرمایا ہے اور قیامت کے دن حق تعالیٰ اس کا بدلہ اور اجر بغیر کسی واسطہ کے بذات خود روزہ دار کو عنایت فرمائیں گے۔ چنانچہ حدیث قدسی میں ارشاد ہے "اَلصَّوْمُ لِیْ وَ اَنَا اَجْزِیْ بِهٖ" روزہ میرا ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا۔ نماز وروزہ سب عبادات اللہ تعالیٰ ہی کی ہیں اسی کو راضی اور خوش کرنے کے لئے سب عبادات کی جاتی ہیں۔ مگر روزہ ایک عجیب خصوصیت اپنے اندر رکھتا ہے وہ ریا اور دکھلاوے سے بالکل دور چشم اغیار (غیروں کی نظر سے) پوشیدہ سراپا اخلاص اور بندہ ومعبود کے درمیان ایک راز ہے حتی کہ اس کا علم بھی صحیح طور پر بجز روزہ دار کے اور اس ذات اقدس کے، جس کے لئے یہ روزہ رکھا گیا ہے دوسرے شخص کو نہیں ہوتا۔ کیونکہ روزہ کی کوئی ظاہری صورت اور محسوس ہیئت نہیں ہوتی جس کی وجہ سے دیکھنے والوں کو اس کا ادراک اور علم ہوسکے۔ بخلاف دوسری عبادت کے کہ ان کی

ایک ظاہری صورت بھی ہوتی ہے جس کے دیکھنے والے پر عبادت کا اظہار ہوتا ہے۔

جب روزہ ایک راز ہوتا ہے روزہ دار اور اس کے درمیان میں تو پھر اس کے بدلہ اور ثواب دینے میں بھی یہی مناسب تھا کہ خصوصی اور رازدارانہ طریقہ اختیار کیا جاتا جس کی اطلاع فرشتوں کو بھی نہ دی جاتی چنانچہ اللہ تعالیٰ براہ راست بغیر کسی واسطہ کے روزہ دار کو اس کا بدلہ عطا فرمادیں گے۔

میان عاشق ومعشوق رمزیست

کراماً کاتبین راہم خبر نیست

**ترجمہ:** عاشق اور معشوق کے درمیان ایسے راز ہیں کہ لکھنے والے فرشتوں کو بھی خبر نہیں ہے۔

اسی خصوصیت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے روزہ اور اس کے اجر وثواب کو "**الصوم لی وانا اجزی بہ**" میں اپنی طرف منسوب فرما کر اس کی شرافت وعظمت کو بڑھا دیا ہے اور پیغمبر ﷺ نے بھی مختلف احادیث میں بکثرت مخصوص فضائل ومناقب بیان فرمائے ہیں۔

**ایک دن کے روزے کا ثواب:** فرمایا رسول اللہ ﷺ نے جس شخص نے ایک دن کا روزہ اللہ تعالیٰ کی رضامندی حاصل کرنے کے لئے رکھا، اللہ تعالیٰ اس کو دوزخ سے اس قدر دور رکھیں گے کہ جس قدر کوا اپنی ابتداء عمر میں بوڑھا ہو کر مرنے تک اڑان میں مسافت طے کرتا ہے۔

(کوے کی عمر طویل ہوتی ہے، کہا گیا ہے کہ ہزار برس کی ہوتی ہے اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ کس قدر طویل مسافت وہ پوری عمر میں قطع کر لیتا ہوگا)

اور حضرت رسول خدا ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص رمضان کے روزے رکھے۔ اللہ پر ایمان رکھتے ہوئے اور اس کے حکم کا امتثال (حکم کی اتباع) کرتے ہوئے اس کے گذشتہ گناہ بخش دیئے جائیں گے۔

## شیطان کے حملوں سے بچنے کی ڈھال

حضور ﷺ کا ارشاد ہے "اَلصِّیَامُ جُنَّۃٌ" روزہ دار کے لئے روزہ سپر اور ڈھال ہے یعنی روزہ دار روزہ کی وجہ سے دنیا میں شیطان کے شر سے بچتا اور اس کے حملوں کو روکتا ہے اور آخرت میں دوزخ کی آگ سے محفوظ رہتا ہے۔

**روزہ دار کی نیند اور خاموشی:** بیہقی نے نقل کیا ہے کہ رسول خدا ﷺ نے فرمایا کہ روزہ دار کی نیند عبادت ہے اور اس کے خاموش رہنے میں بھی اس کو تسبیح یعنی سبحان اللہ کہنے کا ثواب ملتا ہے اور اس کے ہر عمل کا ثواب بڑھایا جاتا ہے اور اس کی دعا مقبول ہوتی اور اس کے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔ (مظاہر حق)

**روزہ دار کے منہ کی بو:** حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ روزہ دار کے منہ کی بو اللہ تعالیٰ کے نزدیک مشک کی بو سے زیادہ پسندیدہ ہے گویا روزہ دار اللہ تعالیٰ کا محبوب ہو جاتا ہے کہ اس کی خلوف (منہ کی بو) بھی اللہ تعالیٰ کو پسند اور خوشگوار ہوتی ہے۔

**"خلوف" کا مفہوم:** خلوف جس کا ذکر اس حدیث میں آیا ہے۔ وہ معدہ کے خالی ہونے کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے تو جب تک معدہ خالی رہے گا، یہ خلوف بھی رہے گی۔ اس لئے عوام کا یہ خیال قابل اصلاح ہے کہ وہ روزہ کے اندر مسواک کو منع سمجھتے ہیں۔ اور بعض اہل علم بھی اس بنا پر کہ منہ کی بو مسواک سے زائل ہو جاتی ہے روزہ کی حالت میں مسواک کے جواز میں تردد کرتے ہیں۔ یہ صحیح نہیں مسواک سے صرف دانت صاف ہو جاتے ہیں اور منہ کی بدبو دور ہو جاتی ہے معدہ میں اس سے کوئی چیز نہیں پہنچتی اس لئے مسواک کے بعد بھی خلوف باقی رہتی ہے جس کا اللہ کے نزدیک مشک سے زیادہ پسند ہونا حدیث میں فرمایا گیا ہے۔ لہٰذا مسواک روزہ کی حالت میں بھی ہر نماز کے وقت سنت ہے۔ ظہر و عصر میں بھی مسواک کرنی چاہئے۔

**جسم کی تندرستی:** *مظاہر حق میں* بیہقی سے منقول ہے کہ رسول خدا ﷺ نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل کے ایک پیغمبر کی طرف یہ وحی بھیجی کہ اپنی قوم کو خبردار کردیں جو بندہ میری رضا مندی کے واسطے کسی دن روزہ رکھتا ہے تو میں (دنیا میں) اس کے جسم کو تندرست رکھتا ہوں اور اس کو (آخرت میں) بہت ثواب دیتا ہوں۔

## ماہ رمضان کی عبادت کا اثر تمام سال رہتا ہے

حضرت حکیم الامت تھانویؒ فرماتے ہیں کہ تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ عبادت کا اثر اس کے بعد گیارہ مہینے تک رہتا ہے جو کوئی اس میں کوئی نیکی بہ تکلف کر لیتا ہے اس کے بعد اس پر بآسانی قادر ہو جاتا ہے اور جو کوئی کسی گناہ سے اس میں اجتناب کر لے تمام سال بآسانی احتیاط ہو سکتی ہے اور اس مہینہ میں معصیت و گناہ سے اجتناب کرنا کچھ مشکل نہیں کیونکہ یہ بات ثابت ہے کہ شیاطین قید کر دیئے جاتے ہیں پس جب شیاطین قید ہو گئے معاصی آپ ہی کم ہو جائیں گے۔ محرک کے قید ہو جانے کی وجہ سے، اور یہ لازم نہیں آتا کہ معاصی بالکل ختم ہی ہو جائیں۔ کیونکہ دوسرا محرک یعنی نفس تو باقی ہے اس مہینہ میں وہ معصیت کرائے گا مگر ہاں کم اثر ہوگا کیونکہ ایک محرک رہ گیا اس میں ایک مہینہ کی مشقت گوارا کر لی جائے کوئی بات نہیں۔ غرض اس میں ہر عضو کو گناہ سے بچایا جاوے۔

**جھوٹ:** ایک زبان ہی کے بیس گناہ ہیں جیسا کہ امام غزالی نے لکھا ایک ان میں سے کذب ہے جس کو لوگوں نے شیر مادر (ماں کا دودھ) سمجھ رکھا ہے اور کذب وہ شئے ہے کہ کسی کے نزدیک بھی جائز نہیں اور پھر اس کو مسلمان کیسا خوشگوار سمجھتے ہیں۔ ذرا سا بھی لگاؤ کذب کا ہو جائے بس معصیت ہو گئی۔

**جھوٹ سے بچاؤ کا اعلیٰ درجہ:** ایک صحابیہ کا واقعہ: ایک صحابیہؓ نے ایک بچہ سے بہلانے کے طور پر یوں کہا کہ لے یہاں آ چیز دیں گے تو جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اگر وہ آ جائے تو کیا چیز دو گی۔ انہوں نے دکھایا کہ یہ کھجور ہے میرے ہاتھ میں فرمایا اگر تمہاری نیت میں کچھ نہ ہوتا تو یہ معصیت لکھ لی جاتی۔

حضرات! کذب یہ چیز ہے۔ خیر یہ تو بڑے لوگوں کی باتیں ہیں اگر اس سے بچاؤ نہ ہو سکے تو کذب (نقصان دہ جھوٹ) مضر سے تو بچنا چاہیے۔

**غیبت کے نتائج:** اور پھر روزہ میں دوسرا گناہ زبان کا غیبت ہے لوگ یوں کہا کرتے ہیں کہ میاں ہم تو اس کے منہ پر کہہ دیں۔ منہ پر عیب جوئی کرو گے تو بہت اچھا کرو گے اور پیچھے تو ظاہر ہے جیسا اچھا ہے بلکہ اگر منہ پر برا کہو گے تو بدلہ بھی تو پاؤ گے وہ شخص تمہیں برا کہہ لے گا یا اپنے اوپر سے اس الزام کو دفع کرے گا پیچھے برائی کرنا تو دھوکے سے مارنا ہے۔ یاد رکھو جیسا کہ دوسرے کا مال محترم ہے ایسی ہی بلکہ اس سے زیادہ آبرو ہے چنانچہ جب آبرو پر آ بنتی ہے تو مال تو کیا چیز ہے جان تک کی پرواہ نہیں رہتی۔ پھر آبروریزی کرنے والا کیسے حق العبد (بندے کے حق) سے بری ہو سکتا ہے مگر غیبت ایسی رائج ہوئی ہے کہ باتوں میں احساس بھی نہیں ہوتا کہ غیبت ہو گئی یا نہیں۔ اس سے بچنے کی ترکیب تو بس یہی ہے کہ کسی کا بھلا یا برا اصلاً (بالکل) ذکر ہی نہ کیا جاوے کیونکہ ذکر محمود (اچھا ذکر) بھی اگر کیا جاوے کسی کا تو شیطان دوسرے کی برائی تک پہنچا دیتا ہے اور کہنے والا سمجھتا ہے کہ میں ایک ذکر محمود کر رہا ہوں اور اس طرح ایک خیر اور ایک شر مل جانے سے وہ خیر بھی کالعدم ہو گئی اور حضرات اپنے ہی کام بہتیرے ہیں پہلے ان کو پورا کیجئے، دوسرے کی کیا پڑی ہے۔ علاوہ بریں غیبت تو گناہ بے لذت بھی ہے اور دنیا میں بھی مضر (نقصان دہ) ہے۔ جب دوسرا آدمی سنے گا تو عداوت (دشمنی) پیدا ہو جائے گی اور پھر کیا ثمرات اس کے ہوں گے۔ اسی طرح زبان کے بہت گناہ ہیں۔ سب سے بچنا ضروری ہے۔ (وعظ تطہیر رمضان)

**انسان کیلئے روزہ مقرر ہونے کے وجوہ:** فطرت کا یہ تقاضا ہے کہ

اس کی عقل کو اس کے نفس پر غلبہ اور تسلط دائمی حاصل رہے مگر بباعث بشریت (انسان ہونے کی وجہ سے) بسا اوقات اس کا نفس اس کی عقل پر غالب آتا ہے۔ لہٰذا تہذیب وتزکیہ نفس کے لئے اسلام نے روزہ کو اصول میں سے ٹھہرایا ہے۔

۱۔ روزہ سے انسان کی عقل کو نفس پر پورا پورا تسلط وغلبہ حاصل ہو جاتا ہے۔

۲۔ روزہ سے خشیت اور تقویٰ کی صفت انسان میں پیدا ہو جاتی ہے چنانچہ خدا تعالیٰ قرآن شریف میں فرماتا ہے **لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ** ترجمہ یعنی روزہ تم پر اس لئے مقرر ہوا کہ تم متقی بن جاؤ۔

۳۔ روزہ رکھنے سے انسان کو اپنی عاجزی ومسکنت اور خدا تعالیٰ کے جلال اور اس کی قدرت پر نظر پڑتی ہے۔

۴۔ روزہ سے چشم بصیرت کھلتی ہے۔

۵۔ دوراندیشی کا خیال ترقی کرتا ہے۔

۶۔ کشف حقائق الاشیاء ہوتا ہے۔ (یعنی چیزوں کی حقیقتیں کھلتی ہیں)

۷۔ درندگی وبہیمیت سے دوری ہوتی ہے۔

۸۔ ملائکہ الٰہی سے قرب حاصل ہوتا ہے۔

۹۔ خدا تعالیٰ کی شکرگذاری کا موقع ملتا ہے۔

۱۰۔ انسانی ہمدردی کا دل میں ابھار پیدا ہوتا ہے۔

تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ جس نے بھوک اور پیاس محسوس ہی نہ کی ہو وہ بھوکوں اور پیاسوں کے حال سے کیونکر واقف ہو سکتا ہے اور وہ رزاق مطلق کی نعمتوں کا شکریہ علی وجہ الحقیقت کب ادا کر سکتا ہے۔ اگرچہ زبان سے شکریہ ادا کرے مگر جب تک اس کے معدہ میں بھوک اور پیاس کا اثر اور اس کی رگوں اور پٹھوں میں ضعف وناتوانی کا احساس نہ ہو وہ نعمت ہائے الٰہی کا کماحقہ، شکرگزار نہیں بن سکتا کیونکہ جب کسی کی کوئی محبوب ومرغوب ومالوف چیز کچھ زمانہ گم ہو جاوے تو اس کے فراق سے اس کے دل کو اس چیز کی قدر معلوم ہوتی ہے۔

۱۱۔ روزہ موجب صحت (صحت کا سبب) جسم وروح ہے۔ چنانچہ قلت اکل وشرب (کم کھانے اور پینے کو) اطباء نے صحت جسم کے لئے اور صوفیاء کرام نے صفائی دل کے لئے مفید لکھا ہے۔

۱۲۔ روزہ انسان کے لئے ایک روحانی غذا ہے جو آئندہ جہان میں انسان کو ایک

غذا کا کام دے گا جنہوں نے اس غذا کو ساتھ نہیں لیا وہ اس جہان میں بھوکے پیاسے ہوں گے اور ان پر اس جہان میں روحانی افلاس ظاہر ہوگا کیونکہ انہوں نے اپنی غذا کو ساتھ نہیں لیا اور یہ بات ماننے کے لائق ہے جبکہ کھانے پینے کی تمام اشیاء خداوند تعالیٰ کے خزانہ رحمت سے انسان کو ملتی ہیں تو جن اشیاء کو وہ یہاں چھوڑتا ہے ان کا عوض وہاں ضرور دے گا۔ جو یہاں سے بہتر و افضل ہوگا۔

۱۳۔ روزہ محبت الٰہی کا ایک بڑا نشان ہے جیسے کہ کوئی شخص کسی کی محبت میں سرشار ہو کر کھانا پینا چھوڑ دیتا ہے اور بیوی کے تعلقات بھی اس کو بھول جاتے ہیں ایسے ہی روزہ دار خدا کی محبت میں سرشار ہو کر اسی حالت کا اظہار کرتا ہے یہی وجہ ہے کہ روزہ غیر اللہ کے لئے جائز نہیں ہے

**ماہ رمضان میں روزہ فرض ہونے کی وجہ:** ماہ رمضان میں روزہ رکھنے کی وجہ خداتعالیٰ نے قرآن کریم میں یہ فرمائی ہے شَھْرُ رَمَضَانَ الَّذِیْ اُنْزِلَ فِیْهِ الْقُرْاٰنُ ترجمہ: یعنی ماہ رمضان وہ بابرکت مہینہ ہے جس میں قرآن کریم نازل ہوا لہٰذا یہ مہینہ برکات الٰہیہ کے نزول کا موجب (سبب) ہے اس لئے اس میں روزہ رکھنے سے اصل غرض جو لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ میں مذکور ہے بوجہ اکمل (کامل طریقے سے) حاصل ہو جاتی ہے۔

**رات کو روزہ مقرر نہ ہونے کی وجہ:** چونکہ رات کا وقت بالطبع ترک شہوات ولذات (طبعی طور پر سہولتوں اور لذتوں کو چھوڑنے) کا ہے لہٰذا اگر رات کا وقت روزہ کے لئے قرار دیا جاتا تو عبادت کو عادت سے اور حکم شرع کو مقتضائے طبع سے امتیاز (فرق) نہ ہوتا۔ اسی واسطے نمازِ تہجد اور وقت تلاوت اور مناجات شب کو قرار دیا گیا۔

**سال میں ایک دفعہ روزوں کے فرض ہونے کی وجہ:** چونکہ روزہ کی روزانہ پابندی ہمیشہ کیلئے تمام لوگوں سے باوجود تدابیر ضروریہ اور اشتغال باہل واموال (اپنے اہل وعیال اور مال میں مشغول ہونے کی وجہ سے) ممکن نہ تھی لہٰذا یہ ضروری ہوا کہ کچھ زمانہ کے بعد ہر مرتبہ ایک مقدار معین کا اہتمام والتزام کیا جاوے جس سے قوت ملکی کا ظہور ہو جائے اور اس سے پیشتر جو اس میں کمی ہوئی ہے اس سے اس کا تدارک ہو جائے اور اس کا حال اس گھوڑے کا سا ہو جاوے جس کی پچھاڑی اگاڑی میخ سے بندھی ہوتی ہے اور وہ دو چار بار ادھر ادھر لاتیں چلا کر اپنے اصلی تھان پر آ کھڑا ہوتا ہے۔

**ہر روز کا وقت مقرر کرنے کی وجہ:** یہ بات ضروری ہے کہ روزہ کی ایک مقدار مقرر کی جاوے تاکہ کوئی شخص اس میں افراط وتفریط نہ کر سکے، لہٰذا امور مذکورہ کے لحاظ

سے یہ بات ضروری ہوئی کہ ایک مہینہ تک ہر دن برابر کھانے پینے اور جماع کرنے سے نفس کو باز رکھنے کے ساتھ روزہ کا انضباط کیا جاوے کیونکہ ایک دن سے کم مقدار کا مقرر کرنا تو ایسا ہے جیسا کہ دوپہر کے کھانے کو کچھ دیر کر کے کھانا اور اگر رات کوان امور کے ترک کرنے کا حکم دیا جاتا تو لوگ اس کے عادی نہیں ہوتے اس کی وجہ سے ان کو کچھ پرواہ نہ ہوتی اور ہفتہ اور دو ہفتہ ایسی قلیل مقدار ہے کہ جس کا نفس پر چنداں اثر نہیں ہوتا۔ اور دو مہینے کی ایسی مقدار ہے کہ اس میں آنکھیں گڑ جاتیں اور نفس تھک کر رہ جاتا۔

ان امور سے روزہ کے لئے یہ بات ضروری ہوئی کہ طلوع فجر سے غروب آفتاب تک دن کا انضباط کیا جاوے کیونکہ عرب اسی کو دن شمار کرتے ہیں۔

**روزہ کے وقت میں اعتدال:** چونکہ روزہ تمام قسم کے نفسانی زہروں کے دفع کرنے کے واسطے ایک طرح کا تریاق ہے اور اس میں طبیعت کو تکلیف بھی ہوتی ہے لہٰذا بقدر ضرورت اس کی ایک معین مقدار ہونی چاہئے جو کہ نہ اتنی کم ہو جس سے کچھ فائدہ ہی نہ ہو اور نہ اس قدر افراط (زیادتی) کر دی جائے کہ اس سے اعضاء میں ضعف (کمزوری) آجائے اور دلی فرحت جاتی رہے اور نفس کمزور ہو جائے اور انسان بالآخر اس محنت سے قبر ہی میں جلدی نہ چلا جائے اور یہ معتدل مقدار وہی ہے جو مشروع ہوئی۔

**کھانے پینے میں کمی کے دو طریقے:** پھر کھانے پینے میں کمی کرنے کے دو طریقے ہیں ایک تو یہ کہ مقدار میں تھوڑا سا استعمال کرے یہ طریقہ تو عام قانون کے تحت میں بمشکل آسکتا ہے اس لئے کہ لوگوں کے مختلف درجے ہیں کوئی تھوڑا کھاتا ہے کوئی اس سے زیادہ کھاتا ہے اور جتنے طعام سے ایک شخص سیر ہو جاتا ہے دوسرا بھوکا رہتا ہے سو اس میں انضباط نہ ہوتا اور ہر شخص بہت کھا کر کہتا کہ میں نے اپنی بھوک سے کم کھایا ہے۔

دوسرا طریق یہ ہے کہ کھانے کے درمیان جو فاصلہ ہوتا ہے وہ معمول سے زیادہ ہو یہی طریقہ شریعت میں معتبر ہے کیونکہ تمام صحیح المزاج آدمیوں کا اس پر اتفاق ہے۔ چنانچہ لوگ عام طور پر صبح و شام دو مرتبہ کھاتے ہیں یا دن رات میں ایک ہی بار کھاتے ہیں، باقی یہ نہیں ہو سکتا کہ روزانہ لوگوں کو کم کھانے کی تکلیف دی جائے مثلاً کہا جاوے کہ تم لوگ اس قدر کھایا کرو کہ حیوانیت مغلوب رہے ایسا حکم دینا موضوع شریعت کے خلاف ہے مثل مشہور ہے کہ جو بھیڑیے کو چرواہا بنائے وہ خود ظالم ہے۔ ہاں غیر واجبات میں ایسا کرنا نامناسب نہیں۔

پھر یہ بھی لازم ہے کہ وہ فاصلہ اتنی دیر کا نہ ہو کہ اس سے نقصان پہنچے اور قوت کا استیصال ہو جائے مثلاً تین رات دن برابر بھوکا رہنے کا حکم ہوتا اس لئے کہ یہ موضوع شریعت کے خلاف ہے اور ہر ایک کو اس کی تکلیف نہیں دی جا سکتی۔ اور یہ بھی ہونا چاہئے کہ بھوکے پیاسے رہنے کے لئے بار بار کی بھی قید ہوتا کہ ریاضت اور اطاعت کا مادہ پیدا ہو ورنہ ایک بار بھوکے رہنے سے خواہ وہ کیسی ہی قوی اور سخت بھوک ہو کیا فائدہ ہوگا۔

ان مقدمات کے تسلیم کرنے پر ماننا پڑے گا کہ روزہ پورے دن بھر کا کامل ایک مہینہ تک ہونا چاہئے کیونکہ دن بھر سے کم تو ایسا ہے کہ دن کا کھانا ذرا تاخیر کر کے کھایا جاوے۔ اور اکثر لوگوں کی عادت بھی ہوتی ہے کہ رات کے کھانے کی پرواہ بھی نہیں کرتے اور ایک دو ہفتہ بہت تھوڑی مدت میں ہے جس کا اثر نہیں ہو سکتا اور دو مہینہ تک روزہ رکھنے سے طبعیت بہت کمزور ہو جاتی ہے جیسا کہ اوپر مذکور ہوا۔

۴۔ چونکہ روزہ کے قانون کو عام ہونا چاہئے اس لئے کہ اس میں سب کی اصلاح تہذیب مقصود ہے لہٰذا ہر شخص اس بات کا مجاز نہ ہو کہ جس مہینے میں آسانی سمجھے روزہ رکھ لے اس لئے کہ اس میں باب معذرت کے وسیع ہو جانے کا اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے انسداد کا اور اسلام کی ایک عظیم الشان عبادت میں سستی ہو جانے کا اندیشہ ہے۔

۵۔ مسلمانوں کے ایک بڑے گروہ کا ایک وقت میں کسی ایک چیز کی پابندی کرنے سے ایک دوسرے کو اس کام میں مدد ملے گی آسانی ہوگی اور کام کرنے کی ہمت پیدا ہوگی۔

۶۔ ایک کام کو ایک ہی وقت میں ساری دنیا کے مسلمانوں کا بالاتفاق مل کر کرنا ان کے لئے باعث نزول رحمت الٰہی اور ان میں صورت اتفاق و اتحاد کے لئے مفید ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ساری دنیا کے مسلمانوں کے لئے خداتعالیٰ نے روزوں کا ایک ہی مہینہ معین و مشخص کیا ہے پس جو شخص اس نظام الٰہی کو بغیر عذر کے توڑتا ہے اس پر بجائے رحمت کے لعنت کا نزول ہوتا ہے۔

## یکم شوال کو روزہ حرام ہونے کی وجہ

**سوال:** یکم شوال کا روزہ رکھنا حرام اور رمضان کا اخیری روزہ فرض ہونے کا کیا راز ہے باوجود کے دونوں یکساں ہیں؟

**جواب:** یہ دونوں یوم مرتبہ و درجہ میں برابر نہیں ہیں۔ اگرچہ طلوع و غروب آفتاب میں یکساں ہیں مگر حکم الٰہی میں یکساں نہیں ہیں کیونکہ ماہ رمضان وہ مہینہ ہے جس کے روزے خداتعالیٰ

نے اپنے بندوں پر فرض کیے ہیں اور یکم شوال لوگوں کی عید و سرور کا دن ہے جس میں خدا تعالیٰ نے لوگوں پر کھانا پینا بطور شکر گزاری بندگان خدا مباح کیا ہے اس لئے اس دن سب لوگ خدا تعالیٰ کے مہمان ہوتے ہیں لہٰذا خدا تعالیٰ کے مہمان کو واجب ہے کہ اس کی دعوت وضیافت کو قبول کرے یہ عمل خدا تعالیٰ کو سخت ناپسند ہے کہ اس دن کوئی شخص روزہ رکھ کر خدا تعالیٰ کی دعوت وضیاضت کو رد کرے مہمانی کے لوازم وآداب میں سے یہ امر بھی ہے کہ روزہ رکھے تو صاحب خانہ یعنی میزبان کے اذن سے رکھے پس جبکہ یکم شوال کو اہل اسلام خدا تعالیٰ کے خاص مہمان ہوتے ہیں تو پھر اس دن کسی کو روزہ رکھنا کیسے جائز ہوسکتا ہے یہ امر شریعت اسلامیہ کی خوبیوں میں سے ہے کہ خدا نے رمضان کا آخری روزہ رکھنا فرض کیا کیونکہ یہ روزہ خدا تعالیٰ کے اتمام نعمت وخاتمہ عمل کے لئے ہے اور شوال کی یکم کو روزہ رکھنا حرام ہوا کیونکہ وہ ایسا دن ہے کہ اس میں تمام مسلمان اپنے پروردگار کے مہمان ہوتے ہیں یوں تو تمام مخلوق خدا تعالیٰ کی دائمی مہمان ہے۔ مگر یہ دن ان کی ایک مخصوص مہمانی وضیافت کا ہے جس کو رد کرنا گناہ عظیم ہے۔

## سال میں چھتیس روزے رکھنے سے صائم الدھر بننے کی حکمت

نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں: مَنْ صَامَ صِيَامَ رَمَضَانَ فَأَتْبَعَهُ سِتًّا مِنْ شَوَّال كَانَ كَصِيَامِ الدَّهْرِ جو شخص رمضان کے روزے رکھ کر اس کے بعد شوال کے چھ روزے اور رکھ لیا کرے تو ہمیشہ روزہ رکھنے کے برابر ہے۔

اور ان روزوں کی مشروعیت میں یہ بھید ہے کہ یہ روزے ایسے ہیں جیسے نماز پنجگانہ کے ساتھ سنتیں مقرر کی گئی ہیں جن کی وجہ سے ان لوگوں کے فائدہ کی تکمیل ہو جاتی ہے۔ جو اصل نماز سے پورا فائدہ حاصل نہیں کرتے اور ان روزوں کی فضیلت میں یہ بات ہے کہ ان کی وجہ سے آدمی کو ہمیشہ روزہ رکھنے کے برابر ثواب ملتا ہے اس لئے کہ یہ قاعدہ مقرر ہے کہ ایک نیکی کا ثواب دس نیکی کے برابر ملتا ہے اور ان چھ روزوں سے یہ حساب پورا ہوسکتا یعنی ۳۰+۶=۳۶۔ اور ۳۶ کو دس کے ساتھ ضرب دینے سے تین سو ساٹھ حاصل ضرب ہوتے ہیں جو ایک سال کے دن ہوتے ہیں۔

## ماہ رمضان میں دوزخ کے دروازے بند ہونے اور بہشت کے دروازے کھلنے کی وجہ

حضرت ابی ہریرہؓ نبی ﷺ سے راوی ہیں۔ إِذَا جَاءَ شَهْرُ رَمَضَانَ فُتِحَتْ أَبْوَابُ الْجَنَّةِ وَ غُلِّقَتْ أَبْوَابُ النَّارِ وَ صُفِّدَتِ الشَّيَاطِينُ.

یعنی جب رمضان کا مہینہ آتا ہے تو بہشت کے دروازے کھلتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند ہو جاتے ہیں اور شیطان جکڑ جاتے ہیں۔

یہ بات ظاہر ہے کہ دنیا میں عام شرور بدیاں جو انسانوں سے سرزد ہوتی ہیں وہ انکی سیری و قوت جسمی کی وجہ سے ہوتی ہیں سو جب روزہ کے سبب قوت جسمی میں فتور آجاتا ہے تو گناہوں میں بھی کمی ہو جاتی ہے پس جب انسان محض خداتعالیٰ کے لئے بھوکے اور پیاسے ہوتے اور گناہوں کو ترک کرتے ہیں تو ان کے لئے رحمت الٰہی جوش میں آتی ہے او بہشت کے دروازے ان کے لئے کھل جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند ہوتا بھی کہ جب گناہ کا دروازہ ہی بند ہو گیا جس کے باعث سے غضب الٰہی کی آگ بھڑکتی ہے تو بے شک دوزخ کے دروازے بھی بند ہو جائیں گے۔

اور شیاطین کا جکڑا جانا بھی ظاہر ہے کہ جب بنی آدم کے رگ وریشہ و جسم میں توانائی اور شکم میں سیری ہوتی ہے تو گناہوں کی طرف بھی رغبت ہوتی ہے اور اندر سے پٹھوں اور ریشوں سے شیطانی تحریکات شروع ہو جاتی ہیں مگر جب سارے جسم میں بھوک اور پیاس کا اثر ہوا اور بحکم الٰہی شہوانی قویٰ کو روزہ کی خاطر دبا دیا جاوے تو اس میں شک نہیں کہ اس طرح سے شیطان جکڑے جاتے ہیں۔ نبی ﷺ فرماتے ہیں اِنَّ الشَّیْطَانَ یَجْرِیْ مِنَ الْاِنْسَانِ مَجْرَی الدَّمِ یعنی شیطان بنی آدم کے رگ وریشہ میں خون کی طرح جاری اور رواں رہتا ہے۔

اس حدیث سے صاف ظاہر ہے کہ شیطان کا مقام بنی آدم کے رگ وریشہ میں ہوتا ہے پس جب رگ وریشہ کی قوتوں میں فتور آجائے اور شیطانی تحریکات کا صوم کے سبب ظہور نہ ہو تو بعض کے قول پر یہی شیطان کا جکڑا جانا ہے اور ظاہر حدیث سے ظاہری جکڑا جانا معلوم ہوتا ہے دنیا میں جب کسی معزز کی آمد ہوتی ہے مفسدوں کو خاص طور پر نظر بند کر دیا جاتا ہے۔ پس رمضان میں خاص برکات و تجلیات کی آمد سے بھی ایسا ہی کیا جاتا ہے اور پھر بھی جو گناہ ہوتے ہیں وہ نفس کے سبب ہوتے ہیں نہ کہ شیاطین کے سبب۔

## قطب جنوبی وشمالی میں روزہ ماہ رمضان مقرر نہ ہونے کی وجہ

**سوال:** قطبین پر چھ چھ مہینے کے دن رات ہوتے ہیں اور اس کی وجہ بیان ذیل سے اسی سوال میں واضح ہوگی؟

جب آفتاب خط استوا پر ہوتا ہے تو اس کی روشنی دونوں قطبوں پر پہنچتی ہے لیکن جس قدر

سورج خط استوا سے شمال کی طرف آتا ہے اسی قدر اس کی روشنی قطب شمالی کے آگے بڑھتی اور قطب جنوبی سے ورے ہٹتی آتی ہے اور اسی واسطے قطب شمالی پر دن اور قطب جنوبی پر رات ہوتی جاتی ہے مگر سورج خط استواء سے تین مہینوں میں تو شمال کی طرف آکر خط سرطان پر پہنچتا ہے اور پھر تین ہی مہینوں میں خط سرطان سے خط استواء پر آتا ہے پس ان چھ مہینوں میں قطب شمالی آفتاب کی روشنی سے منور اور قطب جنوبی اس سے غائب ہوتا ہے اور ایسا ہی باقی چھ مہینے جب آفتاب نصف کرۂ جنوبی میں ہوتا ہے قطب جنوبی تو آفتاب کی روشنی سے منور اور قطب شمالی تاریکی میں ہوتا ہے اور اسی واسطے ان دنوں قطب جنوبی پر دن اور قطب شمالی پر رات ہوتی ہے یعنی ۲۱ مارچ سے ۲۲ ستمبر تک آفتاب کے نصف کرۂ شمالی میں رہنے کے سبب قطب شمالی پر دن اور قطب جنوبی پر رات ہوتی ہے پس جہاں رات چھ ماہ کی اور دن بھی چھ ماہ کا ہو۔ وہاں روزہ رکھنے کا کیا انتظام ہوگا کسی انسان کی اتنی طاقت و وسعت نہیں کہ اتنے بڑے دن یعنی چھ ماہ کا روزہ رکھ سکے اور چھ ماہ تک غروب آفتاب کا انتظار کرے اور بھوکا پیاسا رہے۔ مثلاً گرین لینڈ میں جو جاوے وہاں اس کے روزہ کا کیسے انتظام ہو۔

**جواب:** قطبین اور گرین لینڈ وغیرہ پر روزہ رکھنے کے مسئلہ کو قرآن کریم نے بھلا نہیں دیا بلکہ واضح کر کے بتلا دیا ہے چنانچہ فرماتے ہیں فَمَنْ شَهِدَ مِنكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ.

**ترجمہ:** یعنی جو شخص ماہ رمضان کو پاوے وہ اس میں روزے رکھے۔

پس جہاں رمضان کی نوبت نہیں آتی اور جہاں رمضان موجود ہی نہیں روزہ بھی نہیں۔

ایسے مقامات پر یہی حال نماز کا ہے کیونکہ خدا تعالیٰ فرماتے ہیں ان الصلاۃ کانت علی المومنین کتابا موقوتا تو جہاں یہ اوقات نہیں وہاں عبادت موقوتہ بھی نہیں جس طرح چور کا ہاتھ کاٹنا قرآنی حکم اور اسلام کا عمل درآمد تھا اور ہاتھ کٹے چور مسلمان بھی ہو جاتے اور ہوتے تھے اور نمازیں بھی پڑھتے تھے اور قرآن کریم میں وضو اور تیمم کے وقت دونوں ہاتھوں کا دھونا یا مسح کرنا بھی ضروری تھا مگر جہاں ہاتھ ہی نہیں ان کا دھونا کیسا۔

اسی طرح جہاں رمضان ہی نہیں وہاں رمضان کے روزے چہ معنی دارد یہ قول بعض علماء کا ہے اور بعض علماء نے فرمایا ہے کہ مقصود بالذات خود نماز اور روزہ ہے اور اوقات کی تعین وہاں

ہے جہاں اوقات ہوں اور جہاں اوقات نہ ہوں وہاں وہ عبادات مقصودہ ساقط نہیں ہوں گی۔ وقت کا انداز کر کے نماز بھی پڑھی جاوے گی اور روزہ بھی رکھا جاوے گا اور احتیاط اسی قول میں ہے اور اگر کسی کے نزدیک آیت موصوفہ اس حکم پر دلالت کرنے کے لئے کافی نہ ہو۔ اور اس کی وجہ سے اس حکم کو غیر مذکور فی القرآن کہا جاوے تو اس صورت میں اس سوال کا جواب یہ ہے کہ بالعموم قطبین پر بنی آدم کے علاوہ دوسرے حیوانات کی آبادی بھی بوجہ انجماد برف و آب و برودت قریباً ناممکن نظر آتی ہے اس لئے جہاں خدا نے بنی آدم کی آبادی ہی نہیں رکھی وہاں روزہ کا تعین بھی نہیں ہوا۔

خوب سوچو کہ بادشاہی احکام کا نفاذ و اجراء وہاں ہی ہوتا ہے جہاں اس کی رعیت ہو اور جہاں اس کی رعیت ہی نہ ہو وہاں احکام کا اجراء ہی نہیں ہوتا۔

اور پہلے جواب کی شرح یہ ہے کہ ماہ رمضان جو کہ روزوں کا مہینہ ہے قمری ہے چنانچہ خداتعالیٰ بعد ایجاب صوم اس کا وقت بتلانے کے لئے فرماتے ہیں شهر رمضان الذی انزل فيه القرآن رمضان کا مہینہ وہ ہے جس میں قرآن کریم نازل ہوا۔ اور ظاہر ہے کہ رمضان قمری مہینہ ہے اور قمری مہینہ ۲۹ دن ۱۲ گھنٹے ۴۴ منٹ کا ہوتا ہے پس جہاں یہ قمری مہینہ نہیں ہے وہاں روزے بھی نہیں ہیں اذا فات الشرط فات المشروط اور علماء کا اختلاف اوپر مذکور ہو چکا ہے۔

# مسائل روزہ

مسئلہ: سحری کھا کر روزہ رکھنا اور سحری میں تاخیر کرنا، اور افطار میں جلدی کرنا مستحب ہے۔ بغیر سحری کے روزہ تو ہو جاتا ہے لیکن بلا عذر سحری چھوڑنا خلاف سنت ہے۔ (مستفاد، فتاوی دارالعلوم)

حقہ سے افطار: مسئلہ حقہ، بیڑی، پان وغیرہ سے روزہ افطار کرے گا تو افطار صحیح ہو جاتا ہے لیکن بہتر نہیں ہے۔ (فتاوی دارالعلوم)

## غیر مسلم کی افطاری

مسئلہ: غیر مسلم کی افطاری سے افطار کرنا جائز اور درست ہے۔ (فتاوی دارالعلوم)

**رمضان المبارک میں مغرب کی جماعت:** مسئلہ: رمضان میں مغرب کی اذان کے بعد جماعت میں اتنی تاخیر بہتر ہے کہ اطمینان کے ساتھ روزہ دار کھا پی کر

جماعت میں شرکت کر سکے۔ لہٰذا اذان کے بعد دس بارہ منٹ تاخیر افضل ہے غیر رمضان میں یہ حکم نہیں ہے۔ (فتاویٰ دارالعلوم)

## رمضان میں فجر کی جماعت

مسئلہ: رمضان المبارک میں فجر کی نماز اول وقت میں پڑھنے میں کوئی حرج نہیں ہے اس لئے کہ اول وقت میں زیادہ لوگ جماعت میں شرکت کرتے ہیں اور اگر خوب چاندنا ہونے کے بعد پڑھی جائے تو بہت سوں کی جماعت چھوٹ جاتی ہے۔ (فتاویٰ دارالعلوم)

## روزہ میں انجکشن

مسئلہ: رگوں میں مسامات کے ذریعہ اگر کوئی چیز روزہ دار کے بدن میں پہنچائی جائے تو اس سے روزہ فاسد نہیں ہوتا۔ اس لئے انجکشن سے روزہ پر کوئی خرابی نہیں آتی۔ (فتاویٰ محمودیہ)

## روزہ میں گلوکوز

مسئلہ: روزہ میں انجکشن کی طرح گلوکوز چڑھانے سے بھی روزہ فاسد نہیں ہوتا۔ (فتاویٰ محمودیہ)

## بواسیری مسے پر دوا لگانا

مسئلہ: بحالت صوم بواسیر کے ان مسوں پر دوا لگانا جائز ہے جو باہر نکل آتے ہیں اور اس سے روزہ فاسد نہیں ہوتا۔ لیکن کسی آلہ کے ذریعہ اندر داخل کرنا جائز نہیں ہے بلکہ صرف باہر کے مسوں پر لگانا جائز ہے۔ (درمختار)

## کان میں تیل یا دوا ڈالنا

مسئلہ: روزہ کی حالت میں کان میں تیل اور دوا ڈالنے سے روزہ فاسد ہو جاتا ہے لیکن پانی پہنچنے سے روزہ فاسد نہیں ہوتا۔ (درمختار)

## ناک میں دوا

مسئلہ: ناک میں دوا ڈالنے اور پانی پہنچانے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے اور اسی طرح حلق میں پہنچنے سے بھی روزہ فاسد ہو جاتا ہے۔ لہٰذا غسل جنابت میں غرغرہ اور استنشاق میں مبالغہ نہیں کرنا چاہئے۔ (فتاویٰ رحیمیہ)

## سر میں تیل لگانا

مسئلہ: روزہ کی حالت میں سر میں تیل لگانے سے روزہ میں کوئی خرابی نہیں آتی۔ (فتاویٰ)

**آنکھ میں دوا کا مسئلہ:** آنکھ میں دوا ڈالنے سے اور سرمہ لگانے سے روزہ میں کوئی خرابی نہیں آتی روزہ بدستور باقی رہتا ہے اگرچہ اس کا اثر حلق میں محسوس کیوں نہ ہو۔ (مراقی)

## مسواک کا ریشہ

مسئلہ: اگر مسواک کرتے وقت اس کا ریشہ حلق میں داخل ہو کر پیٹ میں پہنچ جائے تو روزہ فاسد نہیں ہوتا۔ (احسن الفتاویٰ)

## مسوڑھوں کا خون

مسئلہ: اگر مسوڑھوں سے خون نکل کر حلق میں داخل ہو جائے تو اس کی دو صورتیں ہیں۔ اگر تھوک، خون کے برابر ہے یا زیادہ ہے اور حلق میں خون کا ذائقہ محسوس ہو جائے تو روزہ فاسد ہو جائے گا اور اگر خون کم ہو تو فاسد نہ ہوگا۔ (درمختار)

## لفافہ کا گوند

مسئلہ: اگر زبان سے لفافہ کا گوند چاٹ کر تھوک دیتا ہے اور پھر اس کے بعد تھوک نگل جاتا ہے تو روزہ فاسد نہ ہوگا اور اگر تھوکے بغیر نگلتا ہے تو روزہ فاسد ہو جائے گا۔ (درمختار)

## اگربتی کا دھواں

مسئلہ: اگربتی اور لوبان وغیرہ جلا کر اگر اپنے پاس رکھ کر سونگھتا ہے تو اس سے روزہ فاسد ہو جاتا ہے لیکن اگر بالقصد سونگھتا نہیں بلکہ بلا اختیار داخل ہو جائے تو روزہ فاسد نہ ہوگا لہٰذا جمعہ وغیرہ میں مساجد میں رمضان کے موقع پر اگربتی وغیرہ جلانے سے احتراز کرنا بہتر ہے۔ (درمختار)

## حقہ بیڑی کا دھواں

مسئلہ: روزہ کی حالت میں حقہ اور بیڑی پینے سے روزہ فاسد ہو جاتا ہے قضا لازم کفارہ نہیں (امداد المفتیین)

## منہ میں دوا رکھنا

مسئلہ: روزہ کی حالت میں منہ میں اگر شدت مرض کی وجہ سے دوا لگائی جائے تو بلا کراہت جائز ہے اور بلا ضرورت مکروہ ہے۔ (درمختار)

## روزہ میں منجن

مسئلہ: روزہ میں منجن، ٹوتھ پیسٹ، دنداسہ وغیرہ لگانا مکروہ ہے ان سے احتراز کرنا چاہئے۔ (احسن الفتاویٰ)

## روزہ میں خون نکلوانا

مسئلہ: روزہ کی حالت میں خون نکلوانے سے روزہ فاسد نہیں ہوتا اور اگر ایسے ضعف کا خطرہ ہے کہ روزہ کی طاقت باقی نہ رہے تو مکروہ ہے۔ (احسن الفتاوی)

## روزہ میں دانت نکلوانا

مسئلہ: بوقت ضرورت دانت نکلوانا جائز ہے اور بلا ضرورت مکروہ ہے۔ (احسن الفتاویٰ)

## عورتوں کا لبوں پر سرخی لگانا

مسئلہ: روزہ کی حالت میں عورت کے لبوں پر سرخی لگانے سے روزہ میں کوئی خرابی نہیں آتی ہے۔ لیکن اگر منہ کے اندر پہنچنے کا احتمال ہو تو مکروہ ہے۔ (احسن الفتاوی)

## بحالت صوم بیوی سے دل لگی کرنا

مسئلہ: روزہ کی حالت میں اپنی بیوی سے بوس و کنار ہونا اور ساتھ لیٹنا ایسے آدمی کے لئے بلا کراہت جائز ہے جس کو انزال یا ہم بستری کا خطرہ نہ ہو۔ لہٰذا بوڑھے آدمی کے لئے بلا کراہت جائز ہے اور جوان کے لئے مکروہ تحریمی ہے جو اپنے نفس پر قادر نہیں ہے۔ (درمختار)

## خروج مذی

مسئلہ: اگر بیوی سے بوس و کنار ہونے میں صرف مذی اور رطوبت نکلے تو اس سے روزہ میں کوئی خرابی نہیں آتی۔ (احسن الفتاویٰ)

**انزال** اگر روزہ میں بیوی سے باقاعدہ ہم بستری نہیں کی ہے بلکہ صرف بوس وکنار ہونے یا ساتھ لیٹنے کی وجہ سے انزال ہو جائے تو روزہ فاسد ہو جائے گا بعد میں ایک روزہ قضاء کرنا واجب ہوگا۔ کفارہ لازم نہ ہوگا۔ اور اگر باقاعدہ ہم بستری کر لی ہے تو قضاء کے ساتھ ساتھ کفارہ بھی واجب ہوگا۔ لیکن اس دن بھی کھانا پینا جائز نہ ہوگا۔ (امداد الفتاویٰ)

## احتلام

مسئلہ: روزہ کی حالت میں سوتے ہوئے خواب میں احتلام ہو جائے تو روزہ میں کوئی خرابی نہیں آئی روزہ بدستور باقی رہتا ہے۔ (ہدایہ)

## بھول سے کھانا

مسئلہ: اگر کسی کو اپنا روزہ بالکل یاد نہ رہے اور بے خیالی میں کھالیا یا پی لیا یا بیوی سے ہم بستری کر لی اور بعد میں یاد آ جائے تو روزہ پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔ بلکہ روزہ بدستور جاری رہے گا۔ (ہدایہ)

## نظر کرنے سے انزال

مسئلہ: اگر اتفاق سے روزہ کی حالت میں کسی حسین عورت پر نظر پڑ جائے اور پھر تفکر کی وجہ سے انزال ہو جائے تو روزہ فاسد نہ ہوگا اگر چہ نظر کی گئی عورت کا خیال جمالینا جائز نہیں ہے۔ (ہدایہ)

## حلق میں پانی چلا جائے

مسئلہ: اگر وضو وغیرہ کرتے ہوئے حلق میں پانی چلا جائے تو اس سے روزہ فاسد ہو جاتا ہے۔ قضاء لازم، کفارہ نہیں لیکن پھر دن بھر کھانا بھی جائز نہیں ہے۔ (ہدایہ)

## روزے کا فدیہ

مسئلہ: شیخ فانی یعنی اگر کوئی شخص بالکل بوڑھا اور ضعیف ہو جائے اور روزہ رکھنے کی قوت نہ ہو تو ضعیف کے لئے روزوں کا فدیہ ادا کرنا جائز ہے۔ (فتاویٰ)

## حاملہ اور کمزور عورت کا فدیہ

مسئلہ: حاملہ اور کمزور عورت یا مریض کے لئے روزوں کا فدیہ دینا کافی نہیں ہے۔

اور اگر فدیہ دے دیا تو صحت یابی کے بعد دوبارہ رکھنا لازم ہوگا۔ (فتاویٰ دارالعلوم)

## فدیہ کی مقدار

مسئلہ: فدیہ کی مقدار یہ ہے کہ ہر ایک روزہ کے عوض میں ایک صدقہ فطر یا اس کی قیمت فقراء کو دی جائے اور ایک صدقہ فطر کی مقدار نصف صاع گیہوں سے جو موجودہ اوزان کے حساب سے ڈیڑھ کلو ۴۷ گرام ۶۴۰ ملی گرام ہے۔ اس کی تفصیل صدقہ فطر کی بحث میں ۲۰۷ میں دیکھ لی جائے۔

مسئلہ: ایک روزہ کا فدیہ متعدد مساکین کو دے سکتے ہیں اور اسی طرح ایک مسکین کو متعدد روزوں کا فدیہ دینا بھی جائز ہے۔ (فتاویٰ رحیمیہ)

## روزہ میں بھول ونسیان معاف، نماز وحج میں نہیں

مسئلہ: روزہ میں بھولے سے کھالیا جائے یا مفسد صوم عمل کیا جائے تو معاف ہے اور روزہ صحیح ہو جاتا ہے لیکن نماز اور حج میں معاف نہیں ہے۔ (فتاویٰ رحیمیہ)

## بھول کر کھانے پینے اور جماع کرنے والے کا روزہ نہ ٹوٹنے کی وجہ

**سوال:** جب کہ صوم کے معنی ترک کرنے اور روکنے کے ہیں تو جو شخص بھول کر کوئی چیز کھاپی لے اس نے حد صوم اور صفت ترک کو توڑ دیا پس اس کا روزہ کیوں کر باقی رہ سکتا ہے؟

**جواب:** اگر روزہ دار بھول کر کسی چیز ناقض صوم کا استعمال کرے تو بھی امساک و ترک شرعی اس کے حق میں موجود ہے کیونکہ شارع نے اس کے فعل کو اپنی طرف منسوب کیا ہے۔ چنانچہ فرمایا اِنَّ اللّٰہَ اَطْعَمَہٗ وَ سَقَاہُ یعنی خدا تعالیٰ نے اس کو کھلایا اور پلایا۔ پس اس میں بندہ کا فعل حکماً معدوم ہوتا ہے اگر چہ حساً وہ کھانے والا ہوتا ہے اور امساک جس کے معنی صوم یعنی روزہ کے ہیں اور حکمی طور پر اسی طرح موجود ہے۔

# سحری کا بیان

روزہ پر اس قدر اجر اور ثواب عظیم کا وعدہ جس کا تصور بھی کسی سے نہیں ہو سکتا۔ اس لئے بھی ہے کہ یہ ایک بہت مشقت اور خاصے تحمل و برداشت اور محنت کی عبادت ہے۔ صبح صادق سے غروب آفتاب تک کھانے پینے اور ازدواجی خواہش کے تقاضا پر عمل کرنے سے اپنے کو روکے رکھنا

کوئی معمولی بات نہیں۔ اس میں کافی تعب و مشقت برداشت کرنا پڑتا ہے اور عبادت میں تعب و مشقت کے مقدار ہی اجر و ثواب ملا کرتا ہے۔ اصل تو روزہ میں یہ تھا کہ رات کو سو جانے کے بعد کھانا پینا وغیرہ ناجائز ہو جاتا اور سحری کے وقت بھی کھانے پینے کی اجازت نہ ملتی جیسا کہ اہل کتاب کے یہاں یہی حکم تھا اور ابتداء اسلام میں بھی یہی حکم رہا ہے لیکن خداوند عالم کی خاص رحمت اور خصوصی مہربانی ہے کہ اس نے سحری کی اجازت فرما کر ہم ضعیفوں پر خاص انعام فرمایا اور سحری کھانے پر ثواب میں کمی تو کیا ہوتی اور زیادہ ثواب کا وعدہ فرمایا۔ حضور ﷺ کا ارشاد ہے تَسَحَّرُوا فَاِنَّ فِی السُّحُوْرِ بَرَکَۃً سحری کھاؤ، سحری کھانے میں برکت ہے اور ایک روایت میں ہے کہ سحری کھاؤ اگرچہ ایک گھونٹ پانی کی ہو (احمد) سحری کھانے کا یہ حکم استحباب کے لئے ہے۔ اس لئے سحری کھانا مستحب ہوا اور برکت سے مراد حدیث میں یہ ہے کہ سحری کھانے میں سنت پر عمل کرنے کے سبب اجر عظیم ملتا ہے۔ اس میں یہ تو دینی برکت ہے دوسرے صبح صادق کے قریب کھانے پینے سے روزہ رکھنے پر اعانت وامداد ہوگی۔ اور تمام دن اسی کھانے پینے کا اثر باقی رہے گا تو سحری کھانے سے روزہ رکھنے پر قوت بھی حاصل ہوتی ہے یہ اس میں دنیوی برکت ہوتی ہے اس لئے سحری کا اہتمام ہونا چاہئے کہ یہ ہم خرما و ہم ثواب کا مصداق ہے۔

**ف:** سحری کہتے ہیں شب کے آخری چھٹے حصہ کو جو لوگ آدھی رات یا اس کے قریب سحری کھاتے ہیں، وہ مستحب کی فضیلت سے محروم رہتے ہیں۔ سحری میں تاخیر (دیر کرنی) مستحب ہے مگر اتنی تاخیر نہ کی جاوے کہ صبح صادق کے طلوع ہونے کا وہم ہونے لگے۔ غروب آفتاب اور صبح صادق کے درمیانی حصہ کے چھ حصے بنا کر آخری چھٹے حصہ میں سحری کھائیں اور ایسے وقت پر سحری ختم کر دیں کہ اس وقت یقین ہو کہ ابھی صبح صادق نہیں ہوئی۔ اسی طرح جو لوگ سحری بالکل نہیں کھاتے ان کو بھی چاہئے کہ وہ سحری کی فضیلت حاصل کرنے کی غرض سے کچھ نہ کچھ کھا پی لیا کریں۔ جیسا اوپر حدیث کے حوالہ سے گزرا ہے کہ سحری کھاؤ۔ اگرچہ گھونٹ پانی ہی ہو۔ کیونکہ سحری کی وجہ سے ہی اہل کتاب کے روزہ سے ہمارے روزہ میں فرق وامتیاز ہوتا ہے۔ جیسا کہ حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ہمارے اور اہل کتاب یعنی یہود و نصاریٰ کے روزہ میں فرق سحری کھانے کا ہے۔ (مسلم)

مگر ساتھ ہی اس غلطی کی اصلاح بھی بہت ضروری ہے کہ اگر کسی دن غفلت کی وجہ سے وقت پر آنکھ نہیں کھلتی اور صبح صادق ہو جانے کی وجہ سے سحری کھانے کا موقع نہیں ملتا تو بعض عوام

سمجھتے ہیں کہ روزہ رکھنا ضروری نہیں اور وہ فرضی روزہ کو بھی سحری نہ ملنے کی وجہ سے ترک کر دیتے ہیں تو ان کو خوب سمجھ لینا چاہئے کہ سحری کا کھانا صرف مستحب وافضل ہے روزہ کی شرط نہیں ہے اور نہ ہی سحری کا چھوٹ جانا روزہ کے قضا کر دینے کے لئے کوئی شرعی عذر ہے اس لئے سحری کے فوت ہو جانے کی وجہ سے روزہ کو ہرگز نہیں چھوڑنا چاہئے بغیر سحری کھائے روزہ رکھنا فرض اور لازم ہے۔

**مسئلہ:** سحری میں کھجور کا کھانا مستحب ہے۔ حضورﷺ کا ارشاد ہے۔ **نِعْمَ سُحُوْرُ الْمُؤْمِنِ التَّمْرُ** مومن کی سحری میں کھجور خوب ہے۔ یہ مستحب گویا متروک ہو رہا ہے، اس کو رواج دینا چاہئے۔

**انتباہ:** ایک غلطی عام طور پر یہ ہو رہی ہے کہ سحری کھا کر لوگ اکثر سو جاتے ہیں اور نماز فجر کے لئے اٹھنے کا کوئی انتظام نہیں کیا جاتا۔ پھر اکثر ایسے وقت پر آنکھ کھلتی ہے کہ جماعت فجر ہو چکی ہوتی ہے۔ اور بعض مرتبہ تو وقت فجر ہی باقی نہیں رہتا۔ اور سورج نکل چکا ہوتا ہے۔ یہ بہت بڑی غلطی ہونے کے علاوہ نعمت خداوندی کی سخت ناقدری بھی ہے کہ خدا تعالیٰ نے تو ہم کو سحری کی اجازت بطور انعام کے عطا فرمائی تھی، مگر ہم نے اس نعمت سے کام لینے کے بعد اپنے منعم کی یہ ناشکری کی کہ ہمیشہ کے فریضہ فجر کو اس کا وقت نکال کر یا تو بالکل فوت ہی کر دیا یا اس کو نامکمل بنا دیا کیونکہ بغیر جماعت کے جو نماز ادا کی جاتی ہے وہ ناقص ہوتی ہے۔ فرض تو ادا ہو جاتا ہے مگر اس پر کامل ثواب نہیں ملتا۔ اس لئے سحری کھا کر ایسی حالت میں ہرگز نہیں سونا چاہئے، جبکہ نماز فجر کی جماعت کے لئے اٹھانے کا کوئی انتظام نہ کیا گیا ہو اور سونے کی وجہ سے جماعت فجر کے فوت ہو جانے کا خطرہ ہو۔ حضرات فقہاء نے مغرب وعشاء کے درمیان سونے کو ایسی حالت میں مکروہ لکھا ہے جبکہ عشاء کی جماعت کے لئے بیدار ہونے پر وثوق اور بھروسہ نہ ہو اور اس کے فوت ہو جانے کا اندیشہ ہو۔

اور یہ خرابی بھی زیادہ اسی وجہ سے پیدا ہوئی ہے کہ عام طور پر لوگ سحری کو اس کے مستحب وقت سے پہلے کھانے کے عادی ہوتے ہیں پھر صبح صادق میں چونکہ زیادہ وقت ہوتا ہے اس وجہ سے نیند کا غلبہ ہو کر صبح کی نماز سے محرومی ہو جاتی ہے اگر سحری آخر میں اس کے مستحب وقت پر کھائی جائے اور صبح صادق ہونے پر اذان کے بعد جلدی جماعت فجر کرنے کا انتظام ہو جایا کرے تو اس طرح اس خرابی کی کافی حد تک اصلاح ہو سکتی ہے۔

**ف:** فجر کی جماعت میں اسفار (خوب روشنی) کر کے اس کو ایسے وقت میں ادا کرنا احناف رحمہم اللہ کے نزدیک مستحب ہے کہ طلوع شمس سے قبل دو مرتبہ مستحب طریقہ پر نماز ادا ہو

سکے مگر اس سے مقصود تکثیر جماعت ہے اور عام طور پر صبح کا وقت چونکہ غلبہ نوم وغفلت کا ہوتا ہے اس لئے عام لوگوں کو جماعت میں شامل کرنے کے لئے اسفار اور تاخیر کرنا مستحب ہے اور یہی وجہ ہے کہ جماعت فجر میں پہلی رکعت کے اندر امام کے لئے طویل قراۃ کر کے اس کو دوسری رکعت پر طویل کرنا بالاتفاق مستحب ہے تاکہ لوگ نیند غفلت سے بیداری اور ہشیاری کے بعد جماعت میں شامل ہوسکیں تو معلوم ہوا کہ اس میں ضعفاء کے لئے رحمت اور ان پر خاص نظر عنایت ہے کہ ان کے لئے حق تعالیٰ نے ایسے مواقع مہیا فرمادیئے کہ اگر تھوڑی سی ہمت اور ادنیٰ توجہ کی جائے تو جماعت کا ملنا کچھ مشکل نہیں۔ سبحان اللہ! جماعت کی اہمیت کو کیسے عجیب طریقہ اور کس نرالے طرز سے ظاہر فرمایا گیا ہے کہ اول تو وقت صبح ہو جانے کے بعد ہی حد اسفار تک تاخیر کرنے کا حکم دے دیا اب بھی اگر نوم وغفلت رفع نہیں ہوئی تو پھر امام کے لئے تطویل رکعت اولیٰ کو سنت قرار دے دیا تاکہ غفلت میں پڑے ہوئے انسان بھی جماعت کے اندر شامل ہوسکیں۔ اور ان کو جماعت کے ثواب عظیم میں شریک ہونے کا موقع میسر آجائے۔

بہر حال فجر کی جماعت میں اسفار سے مقصود تکثیر جماعت ہے تو سحری کے بعد اگر سب نمازی جماعت میں شامل ہوجانے کا اہتمام کرلیں۔ تو غلس میں جماعت کرنے سے بھی یہ مقصود تکثیر جماعت حاصل ہوجائے گا پس قبل اسفار جماعت کرنے سے جس محظور کا اندیشہ ہوتا ہے اس صورت میں وہ محظور نہیں پایا جاتا۔ فیض الباری میں سرخسی کے حوالے سے فجر کی نماز غلس میں پڑھنے کو اولیٰ قرار دیا ہے۔ جس وقت لوگ جمع ہوجائیں اور احادیث غلس کو رمضان پر محمول کیا ہے۔ (فیض الباری)

# افطار

**وقت افطار:** احکم الحاکمین جل مجدہ کا ارشاد ہے ثُمَّ اَتِمُّوا الصِّيَامَ اِلَى الَّيْلِ (بقرہ) یعنی پھر (صبح صادق سے) رات (آنے) تک روزہ پورا کرلیا کرو اس آیت میں روزہ کے آخری وقت کا بیان ہے اور وہی روزہ افطار کا وقت ہے چنانچہ حدیث شریف میں ہے۔

حضرت عمر بن الخطابؓ سے روایت ہے کہ سرکار دوعالمﷺ نے ارشاد فرمایا اِذَا اَقْبَلَ الَّيْلُ مِنْ هٰهُنَا وَاَدْبَرَ النَّهَارُ مِنْ هٰهُنَا وَ غَرَبَتِ الشَّمْسُ فَقَدْ اَفْطَرَ الصَّائِمُ متفق عليه (مشکوۃ مع مرقاۃ)

**ترجمہ:** جب رات ادھر سے (یعنی مشرق سے) آجائے اور دن ادھر سے (یعنی مغرب سے) چلا جائے اور آفتاب (بالکل) غروب ہوجائے تو روزہ دار صاحب افطار ہوگیا۔

**عجیب نکتہ:** حدیث میں لفظ افطر فرمایا ہے جس کا ترجمہ یہ کیا گیا کہ روزہ دار

صاحب افطار ہو گیا۔ سرورِ دو عالم ﷺ کا اس عنوان اختیار کرنے میں یہ نکتہ معلوم ہوتا ہے کہ ان لفظوں میں دونوں باتیں ادا ہو گئیں۔ اول یہ کہ اس وقت روزہ دار کو روزہ افطار کر لینا چاہئے اور کھانے پینے میں مزید دیر نہ لگائے۔ دوسرے یہ کہ شرعاً اس کا روزہ ختم ہو گیا اگر وہ غروب ہوتے ہی کچھ بھی نہ کھائے پئے تب بھی اس وقت سے وہ ان لوگوں میں شامل ہے جن کا روزہ نہیں۔ اگر کوئی شخص افطار کی نیت کئے بغیر کچھ کھالے گا یا یہ سمجھ کر کہ آفتاب غروب نہیں ہوا اور روزہ توڑنے والا، قصداً کوئی کام کر لے گا تو قضا یا کفارہ واجب نہیں ہوگا۔ کیونکہ در حقیقت وہ اس وقت صائم نہیں رہا۔

حضرت ابوالدرداءؓ نے فرمایا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا كَانَ صَا ئِمًا اَمَرَ رَجُلًا يَقُوْمُ عَلٰى نَشَزٍ مِنَ الْاَرْضِ فَاِذَا قَالَ قَدْ غَرَبَتِ الشَّمْسُ اَفْطَرَ (رواه الطبرانی فی الكبير)

**ترجمہ:** جب سید الاولین ﷺ روزہ سے ہوتے (تو شام کو غروب آفتاب کے وقت) کسی شخص کو کسی بلند مقام (ٹیلہ وغیرہ) پر کھڑے ہونے کے لئے ارشاد فرماتے، پھر جب وہ شخص غروب آفتاب کی اطلاع دیتا تو آپ روزہ افطار فرما لیتے۔

**تشریح:** ان احادیث مبارکہ سے آیت کا مفہوم پوری طرح واضح ہو گیا اور معلوم ہوا کہ روزہ کا آخری وقت ہے۔ جب سورج غروب ہو جائے اور غروب ہونے کا یقین آنکھوں سے دیکھ کر ہو جائے یا جنتری یا دیگر آلات وغیرہ سے یا اور کسی صحیح طریقہ سے تو روزہ افطار کر لیا جائے اس کے بعد پھر روزہ افطار کرنے میں شرعی عذر کے بغیر بلا وجہ تاخیر کرنا مذموم اور برا ہے، وقت ہو جانے پر جلد ہی افطار کرنے کا حکم ہے، چنانچہ احادیث میں ہے۔

## تعجیل افطار

**حدیث:** حضرت سہل بن سعدؓ سے روایت ہے کہ شفیع المذنبین ﷺ نے ارشاد فرمایا:

لَا يَزَالُ النَّاسُ بِخَيْرٍ مَا عَجَّلُوا الْفِطْرَ (رواه البخاری و مسلم)

**ترجمہ:** جب تک میری امت کے لوگ افطار میں جلدی کرتے رہیں گے وہ خیر پر رہیں گے۔

**حدیث:** حضرت سہل بن سعدؓ سے روایت ہے کہ سرکار دو عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

لَا تَزَالُ اُمَّتِىْ عَلٰى سُنَّتِىْ مَا لَمْ تَنْتَظِرْ بِفِطْرِهَا النُّجُوْمَ.

**ترجمہ:** میرے امتی اس وقت تک میرے طریقہ پر رہیں گے جب تک وہ افطار کے

لئے ستاروں کے چمکنے کا انتظار نہ کریں (یعنی غروب کا یقین ہونے کے بعد ہی روزہ افطار کرلیا کریں)

## جلدی افطار کرنیکی فضیلت

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا

**حدیث** : اَحَبُّ عِبَادِیْ اِلَیَّ اَعْجَلُهُمْ فِطْرًا. (رواہ الترمذی، الترغیب ص ۹۴)

**ترجمہ** : کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ اپنے بندوں میں مجھے وہ بندہ زیادہ محبوب ہے جو روزہ افطار کرنے میں جلدی کرلے (یعنی غروب آفتاب کے بعد بالکل دیر نہ کرے)

## تین چیزیں خدائے پاک کو پسند ہیں

**حدیث:** حضرت یعلی مرہؓ سے روایت ہے کہ خاتم النبیین ﷺ نے ارشاد فرمایا:

ثَلاثَةٌ یُحِبُّهَا اللّٰهُ تَعْجِیْلُ الْاِ فْطَارِ وَتَاخِیْرُ السُّحُوْرِ وَضَرْبُ الْیَدَیْنِ اَحَدُهَا عَلَی الْاُخْرٰی فِی الصَّلٰوةِ (رواہ الطبرانی)

**ترجمہ:** اللہ پاک کو تین چیزیں پسند ہیں۔

(۱) غروب آفتاب ہوتے ہی فوراً افطار کرنا۔

(۲) اخیروقت تک سحری موخر کرنا۔

(۳) نماز میں (بحالت قیام) ایک ہاتھ کو دوسرے ہاتھ پر رکھنا۔

افطار میں تاخیر کرنا یہود ونصاریٰ کا کام ہے۔

**حدیث:** حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسالت مآب ﷺ نے فرمایا

قَالَ لَا یَزَالُ الدِّیْنُ ظَاهِرًا مَا عَجَّلَ النَّاسُ الْفِطْرَ لِاَنَّ الْیَهُوْدَ وَالنَّصَارٰی یُؤَخِّرُوْنَ اَرْوًا.

**ترجمہ:** دین (اسلام) غالب رہے گا جب تک لوگ افطار میں جلدی کرتے رہیں گے اس لئے کہ یہود ونصاریٰ (افطار کرنے میں) تاخیر کرتے تھے۔

## تعجیل افطار میں کیا راز ہے؟

حضرت سہل بن سعدؓ کی روایت میں صرف ماعجلو الفطر کے الفاظ ہیں اور مسند احمد میں حضرت ابوذر غفاریؓ سے ایک حدیث مروی ہے، جس میں ماعجلو الفطر کے آگے وآخرو السحور کے الفاظ بھی ہیں یعنی امت اس وقت تک خیر پر رہے گی، اور اس کے حالات اچھے رہیں

گے، جب تک افطار میں تاخیر نہ کرنا، بلکہ جلدی کرنا، اور سحری میں جلدی نہ کرنا، بلکہ تاخیر کرنا اس کا طریقہ اور طرز عمل رہے گا...... اس میں راز یہ ہے کہ افطار میں جلدی کرنا اور سحری میں تاخیر کرنا اللہ تعالیٰ جل شانہ کا حکم ہے اور اس میں عام بندگان خدا کے لئے سہولت اور آسانی بھی ہے جو اللہ تعالیٰ کی رحمت اور نگاہ کرم کا ایک مستقل وسیلہ ہے، اس لئے امت جب تک اس پر عامل رہے گی وہ اللہ پاک کی نظر کرم کی مستحق رہے گی اور اس کے حالات اچھے رہیں گے اور اس کے برعکس افطار میں تاخیر اور سحری میں جلدی کرنے میں چونکہ اللہ پاک کے تمام بندوں کے لئے مشقت ہے اور یہ ایک طرح کی بدعت اور یہود و نصاریٰ کا طریقہ ہے اس لئے وہ اس امت کے لئے بجائے رضا اور رحمت کے اللہ تعالیٰ کی ناراضگی کا باعث ہے لہٰذا جب امت اس ناپسندیدہ طریقہ کو اپنائے گی تو اللہ تعالیٰ کی نظر کرم سے محروم ہوگی اور اس کے حالات بگڑیں گے، اللھم احفظنا۔

## تعجیل افطار کا مطلب

افطار میں جلدی کا مطلب یہ ہے کہ جب آفتاب غروب ہونے کا یقین ہو جائے تو پھر تاخیر نہ کی جائے، اور اسی طرح سحری میں تاخیر کرنے کا مطلب یہ ہے کہ صبح صادق سے بہت پہلے سحری نہ کھالی جائے، بلکہ جب صبح صادق کا وقت قریب ہو تو اس وقت کھایا پیا جائے، یہی رسول کریم ﷺ کا معمول اور دستور مبارک تھا ہمیں بھی اسی کا اتباع کرنا چاہئے۔ آپ کی تابعداری کرنے ہی میں دنیا و آخرت کی بھلائی ہے۔

## چند مسائل

مسئلہ: مستحب یہ ہے کہ جب سورج یقیناً ڈوب جائے تو فوراً روزہ کھول دے، دیر کر کے روزہ کھولنا مکروہ ہے۔

مسئلہ: بدلی کے دن ذرا دیر کر کے روزہ کھولئے جب خوب یقین ہو جائے کہ سورج ڈوب گیا ہوگا تب افطار کیجئے۔ اور صرف گھڑی، گھڑیال وغیرہ پر کچھ اعتماد نہ کرنا چاہئے جب تک دل گواہی نہ دے دے کیونکہ شاید گھڑی کچھ غلط ہوگئی ہو، بلکہ اگر کوئی اذان بھی کہہ دے اور وقت آنے میں کچھ شبہ ہو تب بھی روزہ کھولنا درست نہیں ایسے موقع پر دو چار منٹ انتظار کر لینا بہتر ہے اور تین منٹ کی احتیاط بہرحال کرنی ہی چاہئے۔

مسئلہ: جب تک سورج ڈوبنے میں شبہ رہے تب تک افطار کرنا جائز نہیں۔ (بہشتی زیور)

## افطار کے لئے کیا چیز بہتر ہے

**حدیث:** حضرت سلمان بن عامرؓ سے روایت ہے کہ سید الانبیاء والمرسلین ﷺ نے فرمایا کہ اِذَا کَانَ اَحَدُ کُمْ صَائِمًا فَلْیُفْطِرْ عَلَی التَّمْرِ فَاِنْ لَّمْ یَجِدِ التَّمْرَ فَعَلَی الْمَآءِ فَاِنَّ الْمَاءَ طَھُوْرٌ.

جب تم میں سے کسی کا روزہ ہوتو وہ کھجور سے روزہ افطار کرے، اگر کھجور نہ پائے تو پھر پانی ہی سے افطار کرے اس لئے کہ پانی نہایت پاکیزہ چیز ہے۔

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ قَالَ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُفْطِرُ قَبْلَ اَنْ یُّصَلِّیَ عَلٰی رُطَبَاتٍ فَاِنْ لَّمْ تَکُنْ رُطَبَاتٌ فَتُمَیْرَاتٌ فَاِنْ لَّمْ تَکُنْ تُمَیْرَاتٌ حَسَا حَسَوَاتٍ مِنْ مَّاءٍ. (ابو داؤد ص ۱۷۵)

**ترجمہ:** رحمۃ للعالمین ﷺ (مغرب کی نماز سے پہلے چند تر کھجوروں سے روزہ افطار فرماتے تھے اگر تر کھجوریں بروقت موجود نہ ہوتیں تو خشک کھجوروں سے افطار فرماتے تھے اور اگر خشک کھجوریں بھی نہ ہوتیں تو چند گھونٹ پانی پی لیتے تھے۔

**تشریح:** اہل عرب اور خاص طور سے مدینہ والوں کے لئے کھجور بہترین غذا تھی اور سہل الحصول اور سستی بھی تھی کہ غرباء اور فقراء بھی اس کو کھاتے تھے اس لئے رسول اللہ ﷺ نے اس سے افطار کی ترغیب دی اور جس کو بروقت کھجور بھی نہ ملے اس کو پانی سے افطار کی ترغیب دی اور اس کی یہ مبارک خصوصیت بتائی کہ اللہ تعالیٰ نے اس کو طہور قرار دیا ہے اس سے افطار کرنے میں ظاہر و باطن کی طہارت کی نیک فال بھی ہے۔

مسئلہ: کھجور اور خرما سے روزہ کھولنا افضل ہے یا اور کوئی میٹھی چیز ہو اس سے کھولے وہ بھی نہ ہو تو پانی سے افطار کرے۔ اور کسی دوسری چیز سے افطار کریں تو اس میں بھی کوئی کراہت نہیں ہے۔

مسئلہ: بعض مرد اور بعض عورتیں نمک کی کنکری سے روزہ افطار کرتے ہیں اور اس میں ثواب سمجھتے ہیں یہ غلط عقیدہ ہے۔ (بہشتی زیور ص۱۱ ج۳)

افطار کرنے میں اوقات کا اہتمام اور روزہ کی افطاری کے بارے میں اکابر کے کچھ حالات ملاحظہ ہوں۔

## اکابر کا افطار اور وقت کا اہتمام

حضرت مولانا خلیل احمد صاحب سہارنپوری نور اللہ مرقدہ کے یہاں گھڑی کا اہتمام اور اس کے ملانے کے واسطے مستقل آدمی تو تمام سال رہتا تھا، لیکن خاص طور سے رمضان المبارک میں گھڑیوں کو ڈاکخانے اور ٹیلی فون وغیرہ سے ملوانے کا بہت اہتمام رہتا تھا، اور افطار جنتریوں کے موافق ۲۔۳ منٹ کے احتیاط پر ہوتا تھا۔ اسی طرح اعلیٰ حضرت رائپوری نور اللہ مرقدہ، رائپور میں چونکہ طلوع آفتاب اور غروب بالکل سامنے صاف نظر آتا تھا اس لئے دونوں وقت گھڑیوں کے ملانے کا اہتمام طلوع وغروب سے بہت تھا۔ اور افطار میں کھجور اور زمزم شریف کا بہت اہتمام ہوتا تھا، سال کے دوران میں جو حجاج کرام زمزم اور کھجور کے ہدایا لاتے تھے وہ خاص طور سے رمضان شریف کے لئے رکھ دیا جاتا تھا، زمزم شریف تو خاصی مقدار ماہ رمضان تک محفوظ رہتا تھا لیکن کھجوریں اگر خراب ہونے لگتیں تو وہ رمضان سے پہلے ہی تقسیم کر دی جاتیں۔

## حضرت تھانویؒ کا افطار

ایک مرتبہ ارشاد فرمایا کہ میرے رمضان کے معمولات وہی ہیں جو غیر رمضان میں تھے بعض حضرات کے یہاں روزہ کی افطاری میں کافی معمولات ہیں کہ کھجور یا زمزم سے روزہ افطار کرنے کا اہتمام ہوتا ہے میرا تو عام معمول یہ ہے کہ جو چیز افطاری کے وقت قریب ہو وہ کھجور ہو یا زمزم ہو، گرم پانی ہو، امرود ہو اسی سے روزہ افطار کر لیتا ہوں۔ (افاضات یومیہ) (اکابر کا رمضان ص ۳۶،۶)

## دعاء افطار

**حدیث:** معاذ بن زہرہ تابعیؒ سے روایت ہے وہ کہتے تھے کہ مجھے یہ بات پہنچی ہے کہ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کَانَ اِذَا اَفْطَرَ قَالَ اَللّٰھُمَّ لَکَ صُمْتُ وَعَلٰی رِزْقِکَ اَفْطَرْتُ (ابو داؤد)

**ترجمہ:** رسول کریم ﷺ جب روزہ افطار فرماتے تو کہتے تھے اَللّٰھُمَّ لَکَ صُمْتُ وَعَلٰی رِزْقِکَ اَفْطَرْتُ (اے اللہ میں نے تیرے ہی واسطے روزہ رکھا اور تیرے ہی رزق سے افطار کیا)

یہ دعا افطار کے وقت پڑھنا مسنون ہے اور افطار کے بعد وہ دعا پڑھنی چاہئے جو ذیل میں آرہی ہے۔ (احکام رمضان ص ۸ مرتبہ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مدظلہ)

حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَفْطَرَ قَالَ ذَهَبَ الظَّمَأُ، وَ ابْتَلَّتِ الْعُرُوْقُ وَثَبَتَ الْاَجْرُ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ (ابو داؤد ص ۳۲۱)

**ترجمہ**: رسول اللہ ﷺ جب روزہ افطار فرماتے تو کہتے تھے ذَهَبَ الظَّمَأُ وَابْتَلَّتِ الْعُرُوْقُ وَثَبَتَ الْاَجْرُ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ یعنی پیاس چلی گئی اور رگیں (جو سوکھ گئی تھیں وہ) تر ہو گئیں اور خدا نے چاہا تو اجر و ثواب (یقینی طور پر) قائم ہو گیا۔

**تشریح**: یعنی پیاس اور خشکی کی جو تکلیف ہم نے کچھ اٹھائی وہ تو افطار کرتے ہی ختم ہو گئی، اب نہ پیاس باقی ہے اور نہ رگوں میں خشکی اور انشاء اللہ آخرت کا ختم نہ ہونے والا ثواب بھی ثابت و قائم ہو گیا...... یہ اللہ کے حضور میں آپ ﷺ کا شکر بھی ہے اور دوسروں کو تعلیم و تلقین بھی کہ روزہ داروں کا احساس اور یقین ایسا ہونا چاہیے۔

## فرحت افطار

**حدیث**: لِلصَّائِمِ فَرْحَتَانِ فَرْحَةٌ عِنْدَ الْفِطْرِ وَفَرْحَةٌ عِنْدَ لِقَاءِ الرَّحْمٰنِ۔

**ترجمہ**: روزہ دار کے لئے دو مسرتیں ہیں۔ ایک افطار کے وقت، دوسری رحمٰن یعنی اپنے مالک و مولیٰ کی بارگاہ میں حضوری اور شرف باریابی کے وقت۔

اکثر علماء نے اس حدیث کی تشریح میں یہ فرمایا ہے کہ روزہ دار کو افطار کے وقت جو فرحت ہوتی ہے وہ دو وجہ سے ہوتی ہے۔

(۱) عمل پورا ہو جانے کی وجہ سے کہ خدائے پاک کا شکر و احسان ہے کہ اس نے یہ کام لے لیا اور روزہ تمام آفات سے منزہ ہو کر پورا ہو گیا۔

(۲) اور بعض نے فرحت افطار کا ظاہری سبب یہ بیان کیا ہے کہ افطار کے وقت بھوک، پیاس کے ختم ہونے اور کھانے پینے سے خوشی ہوتی ہے۔

فرحت افطار کی ان دو تفسیروں کا اختلاف مذاق کے اختلاف پر مبنی ہے، لوگوں کے مذاق مختلف ہیں کسی کو افطار کے وقت کھانے پینے سے خوشی ہوتی ہے اور کسی کو عمل صوم کے مکمل ہو جانے سے...... اختلاف مذاق پر۔

**حکایت**: ایک حکایت، ایک بادشاہ نے ملک کی چار سمتوں کی چار عورتیں اکٹھی کر کے محل میں داخل کیا، ایک مشرقی تھی ایک مغربی ایک جنوبی ایک شمالی، پھر اس نے ان سب کی ذہانت

کا اور لطافت مزاج کا امتحان کرنا چاہا تو ایک روز صبح کے قریب سب سے پوچھا کہ بتلاؤ! اب کیا وقت ہے؟ سب نے بالاتفاق جواب دیا کہ صبح قریب ہے بادشاہ نے ہر ایک سے دلیل پوچھی کہ تم کو محل کے اندر بیٹھے ہوئے کس طرح معلوم ہوا کہ صبح ہو چکی ہے ایک نے جواب دیا کہ میری نتھ کا موتی ٹھنڈا ہو گیا ہے، جواہرات صبح کی ہوا سے ٹھنڈے ہو جاتے ہیں۔ دوسری نے جواب دیا کہ شمع کی روشنی دھیمی ہوگئی ہے۔ تیسری نے کہا کہ پان کا مزہ منہ میں بدل گیا ہے۔ چوتھی نے کہا کہ پیشاب آرہا ہے، صبح ہی کو پیشاب پاخانہ کی ضرورت ہوا کرتی ہے، بات ایک ہی تھی مگر اختلاف مذاق کی وجہ سے ہر ایک نے اپنے اپنے مذاق کے موافق وجہ بیان کی۔

اسی طرح فرحت صیام کی وجوہات میں مذاقوں کے مختلف ہونے سے اختلاف ہوا۔ ہم جیسوں نے دنیاوی فرحت کھانے پینے پر محمول کیا اور اکابر نے فرحت دینی پر، کہ انہیں اتمام عمل سے خوشی ہے، (ماخوذ از وعظ الصوان فی رمضان حضرت تھانوی مع تسہیل ص ۲۸۷ فضائل صوم وصلوۃ)

## روزہ افطار کرانے کا ثواب

**حدیث:** حضرت سلمان فارسیؓ سے روایت ہے کہ ماہ شعبان کی آخری تاریخ کو سید الاولین جناب رسول اللہ ﷺ نے ہم کو ایک خطبہ دیا (اور اس میں آگے چل کر یہ بھی) فرمایا:

مَنْ فَطَّرَ فِيهِ صَائِمًا كَانَ لَهُ مَغْفِرَةً لِذُنُوبِهِ وَ عِتْقُ رَقَبَتِهِ مِنَ النَّارِ وَكَانَ لَهُ مِثْلُ اَجْرِهِ مِنْ غَيْرِ اَنْ يَنْتَقِصَ مِنْ اَجْرِهِ شَيْءٌ قُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لَيْسَ كُلُّنَا يَجِدُ مَا يُفَطِّرُ بِهِ الصَّائِمَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعْطِي اللّٰهُ هٰذَا الثَّوَابَ مَنْ فَطَّرَ صَائِمًا عَلٰى مَذَاقَةِ لَبَنٍ اَوْ شَرْبَةٍ مِنْ مَّاءٍ وَ مَنْ اَشْبَعَ صَائِمًا سَقَاهُ اللّٰهُ مِنْ حَوْضِي شَرْبَةً لَا يَظْمَاُ حَتّٰى يَدْخُلَ الْجَنَّةَ اِلٰى اٰخِرِهٖ (رواہ البیہقی فی شعب الایمان)

**ترجمہ:** جس شخص نے اس رمضان المبارک کے مہینہ میں کسی روزہ دار کو (اللہ تعالیٰ کی رضا اور ثواب حاصل کرنے کے لئے روزہ) افطار کرایا تو اس کے لئے گناہوں کی مغفرت اور آتش دوزخ سے آزادی کا ذریعہ ہوگا اور اس کو روزہ دار کے برابر ثواب دیا جائے گا۔ بغیر اس کے کہ روزہ دار کے ثواب میں کوئی کمی کی جائے...... آپ سے عرض کیا گیا کہ، یارسول اللہ! ہم میں سے ہر ایک کو تو افطار کرانے کا سامان میسر نہیں ہوتا (تو کیا غرباء اس عظیم ثواب سے محروم رہیں گے؟) آپ نے فرمایا کہ، اللہ تعالیٰ یہ ثواب اس شخص کو بھی دے گا جو دودھ کی تھوڑی لسی پر یا صرف پانی ہی

کے ایک گھونٹ پر کسی کا روزہ افطار کرا دے (اور آپ نے یہ بھی فرمایا کہ) اور جو کوئی کسی روزہ دار کو پورا کھانا کھلا دے، اس کو اللہ تعالیٰ میرے حوض (یعنی کوثر) سے ایسا سیراب کرے گا جس کے بعد اس کو پیاس ہی نہ لگے گی۔ تا آنکہ وہ جنت میں پہنچ جائے گا۔

**تشریح**: اس حدیث سے روزہ افطار کرانے کی بہت بڑی فضیلت ثابت ہوئی۔ روزہ افطار کرانے پر اللہ پاک تین انعام عطا فرماتے ہیں اور یہ انعام پیٹ بھر کھانا کھلانے پر موقوف نہیں بلکہ ایک چھوارہ یا کھجور یا دودھ کی تھوڑی سی لسی یا پانی کے ایک گھونٹ سے افطار کرانے پر بھی عطا فرما دیتے ہیں وہ تین انعام یہ ہیں۔

(۱) گناہوں سے مغفرت (۲) آتش دوزخ سے نجات (۳) جس شخص نے کسی روزہ دار کا روزہ افطار کرایا تو افطار کرانے والے کو اس روزہ دار کے برابر ثواب ملتا ہے اس طرح سے کہ افطار کرانے والے کے ثواب میں ذرہ برابر کمی نہیں آتی، اللہ پاک افطار کرانے والے کو یہ ثواب الگ سے عطا فرماتے ہیں۔

غور فرمایئے! ایک چھوارہ یا ایک کھجور یا پانی کے ایک گھونٹ کی کیا قیمت ہے؟ کچھ بھی نہیں اگر کسی روزہ دار کو افطار کے وقت ان میں سے کوئی چیز یا ان کے علاوہ اور کوئی چیز پیش کر دی جائے تو پیش کرنے والے کا کیا خرچ ہوگا؟ غریب سے غریب شخص کے پاس بھی کچھ نہ کچھ ضرور ہوتا ہے۔ بالفرض کچھ بھی نہ ہو تو پانی ہی سے افطار کرا سکتا ہے...... خدائے پاک جل شانہ کی رحمت و کرم کا اندازہ کیجئے کہ انہوں نے اپنی رحمت کتنی عام فرما دی ہے تا کہ ان مبارک لیل ونہار میں کوئی غریب سے غریب شخص بھی ان کی رحمت و مغفرت سے محروم نہ رہے۔ اور انعام و کرم بھی اتنا عظیم الشان فرمایا کہ جس کا شکر ادا نہیں ہو سکتا، یہ تینوں چیزیں ایسی ہیں کہ ان کا ہر مسلمان خواہ مرد ہو یا عورت، شہری ہو یا دیہاتی، امیر ہو یا غریب سب اس کے سخت محتاج ہیں اور فکر آخرت رکھنے والے بندے ہمیشہ انہی کے حاصل کرنے کی فکر میں رہتے ہیں۔

**آخرت کا سکہ**: اصل بات یہ ہے آخرت میں قدم قدم پر ثواب و نیکیاں کام آئیں گی وہاں کا سکہ نیک اعمال ہیں، جس کے پاس اعمال صالحہ کا جتنا زیادہ ذخیرہ ہوگا اسی قدر وہ کامیاب ہوگا اور جو اجر و ثواب سے خالی ہوگا اسے ہر طرف سے ناکامی کا سامنا ہوگا اور اس کی پریشانی کی کوئی حد نہ ہوگی۔ اللہ پاک کا بڑا فضل و احسان ہے کہ اس نے ہمیں ایسے مبارک ایام عنایت فرمائے جن میں ہم خوب بڑھ چڑھ کر آخرت کی کمائی کر سکتے ہیں اور جتنا چاہیں آخرت کو

بنا سکتے ہیں۔ اَللّٰھُمَّ وَ فِّقنَا اَللّٰھُمَّ وَ فِّقنَا ۔

حدیث بالا سے معلوم ہوا کہ افطار کرنے والے کے روزہ کے مثل، افطار کرانے والے کو ثواب ملتا ہے۔ تو صرف روزہ کے ثواب ہی کا اندازہ کیجئے! کہ وہ کس قدر ہے؟ اس کا اجر وثواب کتنا بے حساب ہے؟ روزہ کو اللہ پاک نے اپنا فرمایا ہے اور قیامت کے دن خود ہی اس کا بدلہ عطا فرمائیں گے۔ اور بھی اس کے بے شمار فضائل ہیں جو معتبر احادیث میں آئے ہیں وہ سب برحق ہیں ان پر یقین رکھئے۔ خود روزہ رکھ کر ثواب حاصل کیجئے اور اپنے لئے اور اپنی وسعت کے مطابق اعزا واقارب اور دیگر احباب یا عام مسلمانوں کے روزے افطار کرا کر ان کے روزہ کا ثواب حاصل کیجئے اتنا عظیم اجر وثواب صرف ایک گھونٹ پانی پلانے پر مل رہا ہے جلدی کیجئے لوٹ کا وقت ہے جس قدر ثواب حاصل کرنا ہے اور جتنے روزوں کا ثواب لینا ہے حاصل کیجئے۔ یہ موقعہ پھر ہاتھ نہیں آئے گا اور اس کو نہایت غنیمت جانئے اور پھر ثواب ہی نہیں بلکہ ہر ہر شخص کے روزہ افطار کرانے کے ساتھ دوزخ سے نجات کا پروانہ اور گناہوں کی معافی کی ضمانت بھی موجود ہے اور آخرت کی نجات کا دارومدار انہی باتوں پر ہے بھلا بتلایئے؟ جس شخص کے گناہ معاف کر دیئے گئے ہوں اور جہنم سے نجات کا پروانہ اور بے انتہا اجر وثواب اس کے ہمراہ ہو اس کو آخرت میں کیا غم ہوگا؟ وہ بڑے سکون وچین سے ہوگا، چہرہ مسرت وشادمانی سے تروتازہ ہوگا...... اگر آپ بھی اس اجر عظیم کے حاصل کرنے کے خواہشمند ہیں تو افطار کرانے کا اہتمام کیجئے خواہ معمولی چیز سے ہو کچھ نہ ہو تو پانی سے ہی افطار کرایئے۔

## افطار کرانے کا اہتمام

حمادؒ بن سلمہؒ ایک مشہور محدث ہیں، روزانہ پچاس آدمیوں کے روزے افطار کرانے کا اہتمام فرماتے تھے۔ (روح البیان)

**افطار کرانے کا ثواب سب سے اول چیز کھانے پر موقوف نہیں:** بعض لوگوں کو دیکھا جاتا ہے کہ وہ افطار کراتے وقت اس کا بہت اہتمام کرتے ہیں کہ روزہ دار سب سے پہلے اس کی چیز سے افطار کرے اور یہ سمجھتے ہیں کہ روزہ دار جو چیز سب سے پہلے منہ میں رکھے گا، اسی سے روزہ افطار کرانے کا ثواب ملے گا یہ تو خدائے رحیم وکریم کی رحمت کو تنگ کرنا ہے۔ اللہ پاک کی رحمت وعنایت بے انتہا ہے، اپنے اساتذہ سے سنا ہے کہ

روزہ افطار کرتے وقت روزہ دار جو جو چیز تناول کرتا ہے سب روزہ کی افطاری میں شامل ہے، افطار کرتے وقت جو چیز پہلے کھائی اور جس پر افطاری ختم کی سب کا ایک حکم ہے اس لئے روزہ دار، افطار کے وقت جس جس شخص کی افطاری تناول کرے گا تو ان میں سے ہر شخص کو افطار کرانے کا ثواب ملے گا، اللہ پاک کی شان کریمی سے یہی امید رکھنی چاہئے جو نا حقیقت شناس اللہ پاک کی شان کرم سے نا آشنا ہیں انہی کے دل اس بارے میں تنگ ہو سکتے ہیں۔

## حلال سے افطار کرانے کی فضیلت

**حدیث:** حضرت سلمانؓ سے روایت ہے کہ سید الاولین جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

مَنْ فَطَّرَ صَائِماً عَلٰی طَعَامٍ وَ شَرَابٍ مِنْ حَلَالٍ صَلَّتْ عَلَیْهِ الْمَلَائِکَةُ فِیْ سَاعَاتِ شَهْرِ رَمَضَانَ وَصَلّٰی عَلَیْهِ جِبْرِیْلُ لَیْلَةَ الْقَدرِ، رواہ الطبرانی فی الکبیر و ابو الشیخ بن حبان فی کتاب الثواب الا انه قال وَ صَافَحَهٗ جِبْرَئِیلُ لَیْلَةَ الْقَدْرِ وَ زَادَ فِیْهِ وَ مَنْ صَافَحَهٗ جِبْرِیْلُ عَلَیْهِ السَّلَامُ یَرِقُّ قَلْبُهٗ وَ تَکْثُرُ دُمُوْعَهٗ قَالَ فَقُلْتُ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَفَرَأَیْتَ مَنْ لَّمْ یَکُنْ عِنْدَهٗ قَالَ فَقَبْضَةٌ مِنْ طَعَامٍ قُلْتُ اَفَرَأَیْتَ اِنْ لَّمْ یَکُنْ عِنْدَهٗ لُقْمَةُ خُبْزٍ قَالَ فَمُذْقَةٌ مِّنْ لَبَنٍ قَالَ اَفَرَاَیْتَ اِنْ لَّمْ تَکُنْ عِنْدَهٗ قَالَ فَشَرْبَةٌ مِّنْ مَّاءٍ (الترغیب ص ۹۶ ج ۲)

**ترجمہ:** جو شخص کسی روزہ دار کا روزہ حلال کھانے پینے سے افطار کرائے تو رمضان المبارک کی ساعات میں فرشتے اس شخص پر رحمت بھیجتے ہیں ...... اور شب قدر میں (خود) جبرئیل امین اس پر رحمت بھیجتے ہیں (اور ابن حبان کی روایت میں یہ ہے کہ) شب قدر میں جبرئیل امین افطار کرانے والے سے مصافحہ کرتے ہیں (اور اس میں یہ اضافہ بھی ہے کہ) جس شخص سے جبرئیل علیہ السلام مصافحہ کرتے ہیں اس کے دل میں رقت پیدا ہوتی ہے اور (آنکھوں سے) آنسو بہتے ہیں (اس کے بعد) حضرت سلمان نے بارگاہ رسالت میں عرض کیا اے اللہ کے رسول! اس شخص کے بارے میں آپ کا کیا خیال ہے جس کے پاس (افطار کرانے کا پورا سامان) نہ ہو؟ آپ نے ارشاد فرمایا (یہ فضیلت حاصل کرنے کے لئے) کھانے کا ایک لقمہ بھی کافی ہے (حضرت سلمان فرماتے ہیں) میں نے پھر عرض کیا اے اللہ کے رسول! جس شخص کے پاس روٹی کا ایک ٹکڑا بھی نہ ہو اس کے بارے میں کیا ارشاد ہے؟ آپ نے فرمایا (یہ فضیلت حاصل کرنے کے لئے) دودھ کی تھوڑی سی لسی بھی کافی ہے، حضرت سلمان نے پھر عرض کیا (یا رسول اللہ!) اگر اس شخص

کے پاس (افطار کرانے کیلئے) یہ بھی (موجود نہ ہو تو کیا ارشاد ہے؟) رحمۃ للعالمین ﷺ نے ارشاد فرمایا (یہ عظیم تر فضیلت حاصل کرنے کے لئے) پانی کا ایک گھونٹ ہی کافی ہے (یعنی جو شخص پانی کے ایک گھونٹ سے کسی کا روزہ کھلوا دے اس کو بھی خدائے پاک یہ فضیلت عطا فرما دیں گے ان کی رحمت بہت وسیع ہے محروم نہیں فرمائیں گے)

**تشریح**: صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی شان بھی بڑی ہے آخر کچھ بات تو تھی کہ خالق کائنات جل مجدہ نے اپنے پیارے حبیب ﷺ کی ہمراہی کے لئے ان کو منتخب فرمایا اور جملہ انبیاء علیہم السلام کے باقی تمام امتوں سے ان کو ایک مقام خاص عطا فرمایا اور دنیا ہی میں ان کو اپنی رضامندی کی بشارت سے نوازا، اندازہ کیجئے! حضرت سلمانؓ نے کس طرح سوال در سوال کر کے باری تعالیٰ جل مجدہ کی رحمت کو کتنا وسیع کرا دیا۔ اب ان کی بدولت ہر شخص نہایت آسانی سے اس دولت عظمیٰ کو حاصل کر سکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ توفیق عطا فرمائے آمین۔

## حرام سے افطار کرنے والے کی بخشش نہ ہوگی

**حدیث**: حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ سرکار دو عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا: اِنَّ لِلّٰهِ عَزَّوَجَلَّ عُتَقَاءَ فِیْ كُلِّ لَيْلَةٍ مِّنْ شَهْرِ رَمَضَانَ اِلَّا رَجُلٌ اَفْطَرَ عَلٰى خَمْرٍ (رواہ الطبرانی)

**ترجمہ**: بیشک رمضان المبارک کی ہر شب میں اللہ تعالیٰ کے بہت سے بندے (دوزخ سے) آزاد کئے ہوئے ہوتے ہیں (یعنی ان کو جہنم سے خلاصی دی جاتی ہے) مگر ایک شخص (کی بخشش نہیں ہوتی یہ وہ شخص ہے) جس نے شراب سے روزہ افطار کیا ہو۔

**تشریح**: رمضان المبارک کے لیل ونہار میں سینکڑوں، ہزاروں نہیں بلکہ لاکھوں کی تعداد میں گناہ گاروں کو معاف کیا جاتا ہے اور دوزخ سے بری کر دیا جاتا ہے حالانکہ یہ لوگ ایسے ہوتے ہیں کہ جہنم ان پر واجب ہو چکی ہوتی ہے مگر اس کے باوجود اللہ پاک اپنے فضل وکرم سے ان کو آتش جہنم سے آزاد فرماتے ہیں...... اس مبارک مہینہ میں خدائے پاک کی رحمت ومغفرت کا اندازہ ہی نہیں ہو سکتا، ہر طرف رحمت وکرم کی بارش برستی ہے اور افطار کے وقت خصوصی رحمت بندوں کی طرف متوجہ ہوتی ہے۔

## افطار کے وقت دس لاکھ آدمیوں کی بخشش

چنانچہ ایک روایت ہے کہ خدائے ذوالجلال روزانہ افطار کے وقت ایسے دس لاکھ آدمیوں

کی گردنیں جہنم سے آزاد فرماتے ہیں جو جہنم کے مستحق ہو چکے ہوں۔ مگر ایسے مبارک ایام میں ایک بدنصیب شخص ایسا بھی ہے جس کی مغفرت...... نہیں کی جاتی اور وہ اللہ پاک کی رحمت سے محروم رہ جاتا ہے یہ وہ شخص ہے جس نے شراب سے روزہ افطار کیا ہو۔

حرام سے افطار کرنے کی یہ نحوست ہے کہ ایسے کریم کی نظر کرم سے محروم ہو گیا، اور یہ یقین کر لیجئے! جس شخص کی رمضان المبارک میں بھی بخشش نہ ہوئی، اس سے زیادہ بد بخت اور محروم القسمت کوئی نہ ہوگا ایسا شخص واقعی بد بخت ہے اس کو محروم ہی رہنا چاہئے اس لئے روزہ افطار کرنے میں کھانے پینے کی ہر حرام چیز سے بچنے کی فکر کیجئے اور جس طرح سود اور شراب وغیرہ حرام ہے اسی طرح ہر وہ چیز جو حرام اور ناجائز طریقہ سے حاصل ہو وہ بھی حرام ہے اس سے بھی مکمل پرہیز کیجئے...... اور موجودہ دور میں لوگ سود اور شراب کو تو کچھ نہ کچھ حرام سمجھتے بھی ہیں، مگر بہت سے افعال واقوال کو حرام ہی نہیں سمجھتے اور بلا خوف وخطر ان میں مصروف رہتے ہیں اور احساس تک بھی نہیں ہوتا کہ ہم کیا کر رہے ہیں اور حد تو یہ ہے کہ روزہ میں بھی بدستور مبتلا رہتے ہیں۔

**ان گناہوں سے پرہیز کریں:** مثلاً جھوٹ بولنا، غیبت کرنا، غرور وتکبر کرنا، کسی مسلمان سے ناحق بغض وحسد اور کینہ رکھنا، ریا کاری اور دکھاوا کرنا، بے جا کسی کو ایذا اور تکلیف پہنچانا خواہ کسی طریقہ سے ہو، ظلم کرنا، جوا کھیلنا، تہمت اور بہتان لگانا، نامحرم عورتوں یا ان کی تصاویر دیکھنا، گانا خود گانا یا ریڈیو وغیرہ پر سننا اور ٹیلی ویژن پر دیکھنا...... روزہ میں ان سے بچنا از حد ضروری ہے۔ اور یہ باتیں تو رمضان وغیر رمضان ہر حال میں حرام ہیں۔

جان بوجھ کر کوئی گناہ مت کیجئے اور حتی الامکان گناہوں سے بچنے کی کوشش کیجئے اس کے باوجود اگر کوئی گناہ ہو جائے فوراً ندامت قلب کے ساتھ خوب گڑگڑا کر اللہ پاک سے توبہ کر لیجئے اور دوبارہ پاک وصاف ہو جایئے جب خطا ہو توبہ کر لیجئے اور توبہ کرنے کی عادت بنا لیجئے اور تمام کوشش خرچ کر کے کسی طرح اپنے آپ کو ان کی رحمت واسعہ کا مستحق بنا ہی لیجئے اور با امید رہیے! ناامیدی کی کوئی گنجائش نہیں اللہ پاک کی رحمت جملہ بنی آدم کے گناہوں سے بھی بڑھ کر ہے، اللہ تعالیٰ جل شانہ جملہ معاصی سے بچائے اور اپنی رحمت واسعہ تامہ سے ہم سب کو مالا مال فرمائے آمین۔

## افطار کے متعلق بعض کوتاہیاں

آخر میں افطار کرنے اور کرانے کے متعلق بعض ان کوتاہیوں کا ذکر کرنا بھی ضروری ہے

جس میں آج کل عام مسلمان مبتلا رہتے ہیں اور بعض مرتبہ علماء، صلحاء بھی کسی وجہ سے مرعوب ہو کر یا اپنی طرف سے کچھ تاویل کر کے مبتلا ہو جاتے ہیں اور آخرت کے ثواب عظیم سے محروم ہو جاتے ہیں ہر کوتاہی خوب توجہ سے پڑھیں اور خود بھی بچنے کی فکر کریں اور اپنے متعلقین اہل خانہ، اعزہ و اقارت، دوست احباب کو بھی اس طرف توجہ دلائیں خود نہ کہہ سکیں تو یہ مضمون ہی پڑھ کر یا کسی سے پڑھوا کر سنوا دیں۔

**کوتاہی (۱)** ایک کوتاہی یہ ہے کہ افطار کی دعوتیں دی جاتی ہیں اور جب سے کمسن بچوں سے روزہ رکھا کر ریا کاری کا سلسلہ چلا ہے اس وقت سے ان دعوتوں کا رواج اور زیادہ زور پکڑ گیا ہے، دعوت و ضیافت تو اچھا کام ہے مگر اس کے ساتھ یہ جو مصیبت کھڑی ہو گئی ہے کہ افطار کرتے کرتے نماز مغرب بالکل چھوڑ دیتے ہیں یا جماعت ترک کر دیتے ہیں یہ ایک عظیم خسارہ ہے اگر دعوت نہ ہوتی تو مغرب کی نماز جماعت کے ساتھ مسجد میں پڑھتے اور ۲۷ نمازوں کا ثواب پاتے مگر دعوت نے یہ سب ثواب ضائع کر دیا، اب اس میں بتایئے! کیا مزہ رہا؟ جب دعوت انسانی کی وجہ سے دعوت رحمانی کی شرکت سے محرومی ہو گئی جس کی طرف حی علی الفلاح کے ذریعہ منادی ربانی نے بلایا تھا۔

**کوتاہی (۲)** بعض حضرات جماعت بالکل تو نہیں چھوڑتے، لیکن ایک دو رکعت جماعت سے پا لیتے ہیں، ان میں وہ حضرات بھی ہوتے ہیں جو دوسرے مہینوں میں صف اول اور تکبیر اولیٰ ناغہ نہیں ہونے دیتے مگر رمضان جیسے مبارک مہینہ میں صف اول اور تکبیر اولیٰ کے عظیم ثواب کو افطاری کی نذر کر دیتے ہیں، اللہ تعالیٰ سمجھ دے۔

**کوتاہی (۳)** بعض ضیافتوں میں مولوی، حافظ، قاری حضرات موجود ہوتے ہیں یہ صاحب دعوت ہی کے گھر میں جماعت کی نماز پڑھا دیتے ہیں، اس میں جماعت کا ثواب تو مل جاتا ہے مگر دو باتیں اس میں قابل توجہ ہیں۔

(۱) ایک وہ بات جو ابھی عرض کی گئی کہ جس ماہ میں زیادہ سے زیادہ نیکیوں کی طرف متوجہ ہونے کی ضرورت ہے اس میں بڑی جماعت کی شرکت چھوڑ دی اور مسجد جانے میں جو ہر قدم پر نیکی لکھی جاتی ہے اس سے محروم ہوئے۔

(۲) دوسرے یہ کہ مسجد کی جماعت چھوڑ کر گھروں میں چھوٹی چھوٹی جماعتیں کرنا شریعت کے مزاج کے خلاف ہے اور سنت نبوی (علی صاحبہا الصلوۃ والتحیہ) کے ساتھ بالکل اس کا

جوڑ نہیں۔ ہر نیک کام کی رفعت و بلندی کا معیار سنت کے مطابق ہونا چاہئے۔ تھوڑا ہٹنے سے آگے چل کر بہت زیادہ ہٹ جاتے ہیں۔ بہت سی بدعات نے اسی طرح رواج پایا ہے۔

## دعوت افطار ممنوع نہیں ہے

شاید کوئی خیال فرمائیں کہ دعوت جیسی نیکی سے روکا جا رہا ہے حالانکہ یہ سنت کا کام ہے سنت ہونے میں کیا شک ہے، مگر نماز باجماعت مسجد میں ادا کرنا کیا سنت نہیں؟ ضرور سنت ہے، اور بہت بڑی سنت ہے اس کو مت چھوڑو اور دعوت بھی خوب کھاؤ جس کا طریقہ یہ ہے کہ صاحب دعوت سے کھجوریں لے کر افطار کرلیں اور نماز باجماعت مسجد میں ادا کریں اور نماز سے فارغ ہو کر اچھی طرح اطمینان سے ماحضر نوش فرمالیں، اس میں دنیا و آخرت دونوں کا نفع ہے۔

**کوتاھی (٤)** بعض حضرات اپنے گھر میں روزہ افطار کرتے ہیں ان کے ساتھ بھی یہی ہوتا ہے۔ اکثر کی جماعت برباد ہوتی ہے پھر جب مسجد میں جماعت ملنے سے مایوسی ہو جاتی ہے تو اکثر لوگ گھر ہی میں نماز پڑھ لیتے ہیں اس طرح روزانہ مسجد کے برکات سے محروم رہتے ہیں جب ان سے مسجد میں افطار کے لئے کہا جاتا ہے تو مسجد میں افطار کرنے کو حقیر سمجھتے ہیں اور ایسا کرنا ان کے لئے عار کا باعث ہے۔ افسوس! اپنے گھر میں یا کسی بندہ کے گھر میں جا کر کھانا فخر اور خدائے پاک کے در پر حاضر ہونا اور افطار کرنا عار ہے۔ اگر یہی خیال ہے تو تمام افطار بیکار ہی بیکار ہے۔

**کوتاھی (۵)** بہت سے حضرات افطار تو مسجد میں کرتے ہیں اور نماز بھی جماعت سے پڑھ لیتے ہیں مگر یہ لوگ دوسری قسم کی کوتاہی میں مبتلا ہوتے ہیں اور مسجد کے آداب کا خیال نہ رکھنا ہے مثلاً۔

۱۔ کھجوریں وغیرہ کھا کر ان کی گٹھلیاں مسجد ہی میں ڈال دیتے ہیں، بعض دفعہ مسجد کی دریوں اور صفوں میں پڑی رہتی ہیں جس سے بعض لطیف المزاج حضرات کو سخت اذیت ہوتی ہے، اور مسجد کو گندہ کرنے کا گناہ اس سے الگ ہے۔

۲۔ مسجدوں میں مختلف قسم کی افطاری ہوتی ہے اور اس کو تقسیم کیا جاتا ہے، افطار کرنے والے حضرات اس کو لیکر مسجد کے مختلف گوشوں میں بیٹھ جاتے ہیں پھر افطار کے وقت اس پر ایسا جھپٹتے ہیں کہ کچھ ہوش نہیں رہتا چاول، دالیں اور دیگر اشیاء کی بھوریں مسجد کے صحن میں خوب پھیل جاتی ہیں بعض لوگ صفوں پر بیٹھ کر ایسا کرتے ہیں تو دریاں خراب ہو جاتی ہیں اور پھر تمام

نمازیوں کے قدموں میں آکر چپکتی ہیں جس میں سب سے بڑا گناہ خدائے ذوالجلال کی عطاء کی ہوئی روزی کی سخت ناقدری اور ناشکری ہے۔ دوسرا گناہ مسجد میں گندگی پھیلانا ہے۔ تیسرا گناہ آنے والے نمازیوں کو ایذاء پہنچانا ہے اور ایذاء مسلم حرام ہے۔

۳۔ بسا اوقات افطار کے دوران اذان ہو جاتی ہے اس لئے پھر یہ حضرات جلدی جلدی کر کے جماعت کی فکر کرتے ہیں اور مسجد کی دریاں اسی گندے صحن پر بچھا کر نیت باندھ لیتے ہیں، جس سے مسجد کی دریاں خراب ہو جاتی ہیں اور مؤذن کو تکلیف ہوتی ہے۔

**کوتاهی (٦)** بعض جگہ مسجد میں آنے والی عمدہ عمدہ افطاری بھیجنے والوں کی طرف سے بلا کسی تعیین وتخصیص کے الگ چھپا کر رکھ لی جاتی ہے اور عام افطاری تقسیم کر دی جاتی ہے، پھر اس کو نماز کے بعد خاص خاص حضرات مل کر اڑاتے ہیں یہ چوری نہیں تو اور کیا ہے افطار کرانے والے نے اس غرض سے مسجد میں بھیجا کہ روزہ اس سے افطار کریں اور اس کو ثواب ملے اور یہاں اس غریب کی افطاری کا یہ خون ہوتا ہے کچھ تو اللہ کا خوف کریں اور عذاب آخرت سے ڈریں۔

**اَللّٰهُمَّ لَا تَقْتُلْنَا بِغَضَبِکَ وَ لَا تُهْلِکْنَا بِعَذَابِکَ**

اللہ تعالیٰ تمام مسلمان مرد اور عورتوں کو رمضان المبارک اور افطار کرنے کرانے کی تمام فیوض وبرکات سے مالا مال فرمائے اور تمام گناہوں، نافرمانیوں اور کوتاہیوں سے بچنے کی توفیق بخشے آمین یارب العالمین۔ وما علینا الا البلاغ.

## قرآن پاک احکام محبت کا مجموعہ

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہ معمول تھا کہ آپ قرآن کریم کو چومتے تھے اور یہ کلمات کہتے تھے۔ عهد ربی ومنشور ربی عزوجل. کے معنی ومطلب میں غور کریں اور سوچیں کہ اس قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے ہم سے کچھ وعدے لئے ہیں۔ یہ قرآن اللہ تعالیٰ سے ہمارا ایک معاہدہ ہے۔ دوسرے یہ بھی سوچیں کہ یہ تمام احکام محبت کے احکام ہیں۔ ہماری بہتری کے احکام ہیں۔ ان میں کوئی حکم مشکل نہیں۔

**تلاوت کا آغاز:** ۔جب تلاوت شروع کریں تو یہی ذہن میں رکھیں کہ اللہ تعالیٰ کے سامنے بیٹھا ہوا ہوں اور ان کا کلام خود انہی کو سنا رہا ہوں اور وہ اپنا کلام سن کر خوش ہو رہے ہیں۔ یوں کلام پاک کی تلاوت شروع کی جائے۔ ظاہر ہے کہ انسان خوب دل حاضر کر کے متوجہ ہو کہ خشوع وخضوع کے ساتھ اور الفاظ کی صحت کا خیال رکھتے ہوئے خوب مزے لے لے کر تلاوت کریگا۔

# باب

# رمضان اور قرآن

## فضائل قرآن

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کیا ہے کہ

اَلْمَاهِرُ بِالْقُرْاٰنِ مَعَ السَّفَرَةِ الْكِرَامِ الْبَرَرَةِ وَالَّذِىْ يَقْرَأُ الْقُرْاٰنَ وَيَتَتَعْتَعُ فِيْهِ وَهُوَ عَلَيْهِ شَآقٌّ لَهٗ اَجْرَانِ

(رواہ البخاری ومسلم وابوداؤد والترمذی والنسائی وابن ماجۃ)

قرآن کا ماہر ان ملائکہ کے ساتھ ہے جو میر منشی ہیں اور نیک کار ہیں اور جو شخص قرآن شریف کو اٹکتا ہوا پڑھتا ہے اور اس میں دقت اٹھاتا ہے اس کو دوہرا اجر ہے

# ماہ رمضان میں تلاوت کا ثواب

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

يَاَيُّهَاا لنَّاس قَد اَظلَكُمْ شهر عَظِيم مُبَارَكٌ شَهْرٌ فِيهِ لَيلَة خَيرٌ مِن اَلفِ شَهرٍ جَعَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى صِيَامَه' فَرِيضَة وَقِيَام لَيله تَطوّعا مَن تَقرب فِيهِ بِخَصلَة مِنَ الخَيرِ كَانَ كَمَنْ اَدَى فَرِيضَةُ فِيمَا سِوآه وَمَن اَدىَ فَرِيضَةُ فِيهِ كَانَ كَمَنْ اَدى سَبعِينَ فَرِيضَةُ فِيمَا سِواهُ (۱۶۳)

ترجمہ:۔ اے لوگو! تمہارے پاس ایک بڑا برکت والا مہینہ (رمضان المبارک) آ پہنچا اس مہینہ میں ایک رات ہے (جس میں عبادت کرنا) ایک ہزار مہینہ (تک عبادت کرنے سے) بہتر ہے اللہ تعالیٰ نے اس کے روزہ کو فرض اور اس کی راتوں کو قیام (یعنی تراویح) کو سنت کیا ہے، جو شخص اس میں کسی نیک کام کے ذریعہ (خدا تعالیٰ) سے تقرب حاصل کرے وہ کام ایسا ہے جیسے اس نے رمضان کے علاوہ کسی دوسرے وقت میں ایک فرض ادا کیا ہے اور جو کوئی رمضان میں ایک فرض ادا کرے اس کا ثواب ایسا ہے جیسے اس نے رمضان کے علاوہ کسی دوسرے وقت میں ستر فرض ادا کیے ہوں۔

# رمضان وقرآن کا باہمی تعلق

رمضان المبارک میں ایک اور بہت ہی مہتم بالشان امر کا ظہور ہوا ہے وہ خدا تعالیٰ کی طرف سے آخری صحیفہ کا آخری رسول پر نازل ہونا ہے کہ جس کے بعد نہ کوئی صحیفہ آئے گا اور نہ کوئی رسول۔ غور تو فرمائیے کہ اول تو الہام ربانی ہی اپنے اندر کس قدر عظمت رکھتا ہے کہ وہ کلام الٰہی ہے اور پھر کلام الٰہی بھی ایسا مکمل اور جامع کہ اس کے بعد کسی اور صحیفہ کی گنجائش اور ضرورت ہی نہیں رہی۔ اسی واسطے قرآن مجید کا رمضان شریف میں نازل ہونا رمضان کے لئے باعث شرف وعظمت ہے۔ اور قرآن کریم کو رمضان المبارک سے خاص تعلق اور گہری

خصوصیت حاصل ہے۔ چنانچہ رمضان المبارک میں اس کا نازل ہونا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا رمضان شریف میں تلاوت قرآن کا شغل نسبتاً زیادہ رکھنا اور جبرائیل علیہ السلام کا رمضان شریف میں دور کرانا، تراویح میں ختم قرآن کا مسنون ہونا اور صحابہ کرام علیہم الرضوان اور بزرگان امت محمدیہ علی صاحبہا الف الف صلوۃ وتحیۃ کا رمضان میں تلاوت کا خاص اہتمام کرنا یہ سب امور اس خصوصیت کو بتلاتے ہیں۔ لہٰذا اس مہینہ میں تلاوت قرآن کے معمول کو بہ نسبت دوسرے معمولات ذکر وشغل کے بڑھانا اور زیادہ کرنا چاہئے اور اہتمام کے ساتھ کثرت سے تلاوت قرآن میں مشغول رہنا چاہئے۔ حکیم الامت تھانوی قدس سرہ کی عادت شریفہ تھی کہ وہ رمضان المبارک میں سالکین کی تعلیم وتلقین خاص کو بند فرمادیتے تھے البتہ افادہ عامہ پہلے سے زیادہ ہوجاتا تھا اور احباب کو مشورہ دیا کرتے تھے کہ قرآن مجید کی تلاوت کو اس ماہ مبارک میں دوسرے معمولات پر غالب رکھیں۔

## رمضان اور قرآن کا تعلق

رمضان المبارک کے ساتھ جس طرح روزہ اور قرآن کریم دونوں کو خصوصی تعلق ہے اسی طرح آپس میں بھی ان دونوں عبادتوں کو ایک دوسرے کے ساتھ بہت گہرا تعلق اور مناسبت ہے۔ یہ دونوں عبادتیں یعنی روزہ اور قرآن کریم کئی خاصیتوں میں مشترک ہیں۔

# رمضان اور قرآن کی مشترک خاصیتیں

## پہلی مشترکہ خاصیت۔ شفاعت

حدیث شریف میں ہے کہ روزہ اور قرآن کریم دونوں قیامت کے دن شفاعت کریں گے۔ روزہ کہے گا اے رب میں نے اس کو دن میں کھانے پینے سے باز رکھا تھا۔ میری

شفاعت اس کے حق میں قبول کیجئے اور قرآن کہے گا میں نے اس کو رات کو جگایا تھا اس لئے میری شفاعت قبول فرمایئے۔ پس دونوں کی شفاعت قبول کی جائے گی۔

## دوسری مشترکہ خاصیت۔قرب خاص

ایک اور خاصیت ان دونوں میں مشترک پائی جاتی ہے یعنی تلاوت قرآن اور روزہ میں، اور وہ خاصیت قرب خاص حق تعالیٰ کا ہے۔ تلاوت میں بھی خاص قرب ہوتا ہے ایسے ہی روزہ دار کو بھی خاص قرب ہوتا ہے حق تعالیٰ کا یہ دوسری بات ہے کہ تلاوت میں وجہ قرب اور ہو اور روزہ میں وجہ قرب اور۔ مگر نفس قرب خاص میں دونوں شریک ہیں۔ تلاوت سے تو اس لئے قرب خاص ہوتا ہے کہ کلام کو خاص مناسبت ہوتی ہے متکلم سے اور ظاہر ہے کہ جو شخص اس کی تلاوت کرے گا اس کو خاص تعلق ہوگا صاحب کلام سے۔ اس کی مثال ایسی ہے جیسے کسی نے کوئی دیوان وغیرہ تصنیف کیا ہو اور ایک شخص کو دیکھا کہ وہ اس کے دیوان کو پڑھ رہا ہے مصنف کو اس کے ساتھ خاص تعلق پیدا ہو جائے گا خواہ وہ پڑھنے والا کلام سمجھتا بھی نہ ہو جب بھی اس کے ساتھ خاص محبت ہوگی اور اسکی طرف خاص عنایت مبذول ہوگی۔

## بغیر سمجھے قرآن پڑھنا بھی اللہ کی محبت کا سبب ہے

یہاں سے معلوم ہوا کہ قرآن کریم بغیر سمجھے پڑھنا بھی موجب محبت حق ہے بلکہ ایک طرح اس شخص کے ساتھ محبت زیادہ ہوگی جو بدوں سمجھے ہوئے اس کے کلام کو پڑھ رہا ہو۔ کیونکہ ممکن ہے کہ سمجھنے والے کو مضامین سے حظ (لذت) حاصل ہوتا ہے۔ اس وجہ سے اس کے کلام کی تلاوت کرتا ہو اور مصنف کی محبت تلاوت کا باعث نہ ہوئی بخلاف اس شخص کے جو بدوں سمجھے ہوئے تلاوت کرتا ہو کہ اس کا باعث سوائے محبت مصنف کے اور کچھ نہیں۔

# اصل دولت قرب خداوندی ہے

اصل دولت قرب خداوندی ہے اور وہ کلام اللہ کے سمجھنے پر موقوف نہیں۔ گو سب کے لئے اس کی اجازت نہیں کہ سب کے سب بدوں سمجھے ہوئے پڑھیں بلکہ تھوڑے لوگ ایسے بھی ضرور ہونے چاہیں کہ خود بھی کلام اللہ کو سمجھتے ہوں اور دوسروں کو بھی سمجھا سکیں اور فضل کلی اس کو سمجھ کو پڑھنے ہی میں ہے۔ مگر ایک حیثیت سے اس شخص پر حق تعالیٰ کی زیادہ عنایت ہوگی جو بدوں سمجھے ہوئے کلام اللہ کی تلاوت کرتا ہو۔ کیونکہ صرف حق تعالیٰ کی محبت اس کا باعث ہوسکتی ہے سو کلام اللہ کا اصل نفع اسکے سمجھنے پر موقوف نہیں ہے۔

# امام احمد بن حنبلؒ کا خواب

امام احمد بن حنبلؒ نے حق تعالیٰ سبحانہ وتعالیٰ کو خواب میں دیکھا۔ عرض کیا کہ اے اللہ! وہ کونسا عمل ہے جو آپ سے زیادہ قریب کرنے والا ہے۔ ارشاد ہوا وہ عمل تلاوت قرآن ہے آپ نے عرض کیا بفهم بلا فهم کہ سمجھ کر یا بلا سمجھے۔ ارشاد ہوا بفهم اوبلافهم سمجھ کر ہو یا بدوں سمجھ ہو۔ راز اس میں یہ ہے کہ مصنف اپنے کلام کے پڑھنے سے خوش ہوا کرتا ہے پس جب بندہ حق تعالیٰ کے کلام کو پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ خوش ہوں گے۔

# تلاوت کی فضیلت کی ایک وجہ

تلاوت کی فضیلت کی ایک وجہ یہ ہے کہ جتنے بھی حق تعالیٰ کے افعال ہیں بندہ کے ویسے ہی افعال حق کی نقل نہیں ہوتے صرف ایک تلاوت ہی ایسا فعل ہے کہ بندے کی تلاوت بالکل نقل ہوتی ہے کلام حق کی یعنی جیسے اللہ تعالیٰ کلام کررہے ہیں یہ بھی کررہا ہے۔ مثلاً بندہ کا دیکھنا خدا تعالیٰ کے دیکھنے کی نقل نہیں ہے اور اللہ تعالیٰ کا کلام جو پڑھ رہا ہے اور اسکے صیغوں کو ویسے ہی ادا کررہا ہے جس طرح خدا تعالیٰ کلام فرماتے ہیں مثلاً بندہ نے تلاوت کی

قُلْنَا يَا نَارُ كُوْنِي بَرْدًا وَّ سَلٰمًا عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ

یا پڑھا فَجَعَلْنَا هَا نَكَالاً لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهَا وَمَا خَلْفَهَا

جیسے حق تعالیٰ کلام فرماتے ہیں اسی طرح بندہ بھی کلام کر رہا ہے۔

## تلاوت کا طریقہ

تلاوت کا طریقہ بھی اہل طریق نے اس طرح تجویز کیا ہے کہ بندہ پڑھنے کے وقت یہ تصور کرے کہ گویا بندہ گراموفون ہے اور متکلم حق سبحانہ تعالیٰ ہیں کہ اپنے کلام کو حق تعالیٰ نے اس میں بند کر دیا ہے اور وہ اس میں سے بلا قصد (بغیر ارادہ کے) نکل رہا ہے گویا یہ تجلی کلامی ایسی ہی ہو رہی ہے کہ جیسے شجرہ طور پر ہوئی تھی درخت سے آواز آ رہی تھی کہ اِنِّیْ اَنَا اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنَا وہ کلام حقیقت میں شجر (درخت) کا نہ تھا شجرہ تو محض واسطہ تھا۔ متکلم اللہ تعالیٰ تھے اس طرح بندہ کی آواز سے اللہ تعالیٰ کلام فرما رہے ہیں جس طرح نے یعنی بانسری میں سے آواز نکلتی ہے کہ وہ حقیقت میں نے کی آواز نہیں بلکہ بجانے والے کی آواز ہے کہ نے میں ہو کر نکل رہی ہے۔

پس تلاوت ایسی چیز ہے کہ اس میں پورا تشبہ ہے بندہ کو حق تعالیٰ کے ساتھ اور جس کو کسی سے تشبہ ہو وہ اس کا مقرب ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جب بادشاہ سواری پر نکلتے ہیں تو بعض مصالح سے مصاحبین کو اپنے جیسا لباس پہناتے ہیں۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ نے تلاوت کرنے والے بندوں کو گویا اپنا خاص لباس کلام پہنایا۔ گویا بندے خاص مصاحب ہیں کہ ان کو لباس کلام سے آراستہ فرمایا ہے۔ بڑے خوش قسمت ہیں وہ لوگ جن کے سینوں میں کلام اللہ ہے۔

## کلام اللہ بڑی دولت ہے

کلام اللہ بڑی دولت ہے اس کی بے قدری نہ چاہئے۔ اس کی قدر کرو اور پڑھو خواہ سمجھ

کریا بے سمجھے کیونکہ کلام اللہ کی تلاوت سمجھ کر ہو یا بے سمجھے ہو اس میں خاصیت تشبہ بالحق کی ہے اور یہی خاصیت ہے روزہ کی کہ اس میں بھی حق تعالیٰ کے ساتھ تشبہ ہے۔ کیونکہ خدا تعالیٰ کی شان ہے نہ کھانا نہ پینا، نہ بی بی رکھنا اور روزہ میں بندہ کی یہی حالت ہوتی ہے۔ روزہ میں ایک صمدیت (بے نیازی) کی شان ہے۔ لہذا دونوں عملوں میں تشبہ بالحق ہوا۔ یعنی تلاوت قرآن میں اور روزہ میں، یہ دونوں عمل رمضان میں ہیں اسی لئے دونوں عملوں کو رمضان سے مناسبت ہوئی۔ ایک مناسبت قرآن اور روزہ میں یہ ہے کہ کلام اللہ سے انوار پیدا ہوتے ہیں۔ یہی خاصیت روزہ کی ہے کہ اس سے بھی انوار پیدا ہوتے ہیں یہ دوسری بات ہے کہ انوار پیدا ہونے کی وجہ علیحدہ علیحدہ ہو۔ یعنی تلاوت میں اور وجہ ہو اور روزہ میں اور وہ یہ کہ تلاوت عبادت وجودی ہے (یعنی اس میں کچھ کرنا پڑتا ہے) اور روزہ عدمی (یعنی اس میں کچھ چھوڑنا ہوتا ہے) دونوں میں تفاوت (فرق ہے) ہے مگر نورانیت پیدا کرنے میں مشترک ہیں

## روزہ سے نور پیدا ہوتا ہے

چنانچہ روزہ سے تو نور اس طرح پیدا ہوتا ہے کہ کھانے سے قوت بہیمیہ میں ترقی ہوتی ہے اور نار شہوت بھڑکتی ہے اور اسکا غلبہ منافی (مخالف) ہے نور کے، اور جب روزہ میں آدمی کھانے پینے سے رکے گا تو نار شہوت میں کمی ہوگی اور اس کمی سے نور میں ترقی ہوگی۔

مگر روزہ کے بعد بھی مادہ شہوت باقی رہتا ہے اور اسکے رہنے میں بھی حکمت ہے کیونکہ نار شہوت گو ایک درجہ میں منافی (مخالف) ہے نور کے۔ مگر بدوں (بغیر) اس کے نورانیت بھی حاصل نہیں ہوتی اگر شہوت نہ ہوتی تو اجر کیسے ملتا کیونکہ نامرد کا زنا سے رکنا کوئی کمال نہیں اور نہ اس کو زنا سے بچنے پر کچھ ثواب ہے بس اجر کے لئے مادہ شہوت ہونا چاہئے۔ شہوت کی مثال ایسی ہے کہ جیسے حمام میں خس و خاشاک سے آگ جلتی ہو کہ وہ ایک درجہ میں پانی کے لئے ضرر کی چیز ہے مگر پانی کے اندر اس سے حرارت و نورانیت آ گئی۔ اگر آگ نہ ہو تو حرارت و نورانیت کیسے آئے اور یہ نورانیت آئی کیسے؟ یہ آڑ کی وجہ سے آئی کہ پانی اور

آگ میں ایک آڑ حائل ہے یہ آڑ ہی کی برکت ہے کہ پانی میں نورانیت آ گئی۔ اسی طرح نار شہوت گو ایسی چیز ہے کہ بعض مرتبہ نار شیطانی کی طرف پہنچا دیتی ہے۔ لیکن تقویٰ کی آڑ سے اگر اس کی حفاظت کی جائے تو اسی سے نورانیت بھی پیدا ہوتی ہے۔

شہوت دنیا مثال گل خن است  کہ از وحمام تقویٰ روشن است

خلاصہ یہ ہے کہ روزہ میں ترک باعث ہے نور کا اور تلاوت میں وجود سبب ہے نور کا۔ اس بیان سے یہ شبہ بھی رفع ہو گیا جو بعض نئے خیال کے لوگ کیا کرتے ہیں کہ ایسی حالت میں قرآن پڑھنے کا کیا نفع، جب ہم اس کو سمجھتے ہی نہیں، مگر قرآن پڑھنے میں جو فائدہ ہے اس سے یہ لوگ ناواقف ہیں۔ اوپر ان بعض فائدوں کا ذکر ہو چکا ہے۔

## قرآن کے الفاظ کو محفوظ رکھنے کیلئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اہتمام

علاوہ بریں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو قرآن کے الفاظ کا اس قدر اہتمام تھا کہ فرشتہ کے ساتھ ساتھ پڑھنے کی مشقت اس اندیشہ (خوف) سے برداشت فرماتے تھے کہ ان محبوب الفاظ میں سے کوئی لفظ میرے حافظہ میں سے نکل نہ جائے۔ یہاں تک کہ حق تعالیٰ کے منع کرنے کی نوبت آئی اور حق تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ کلام ہمارے ذمہ ہے کہ قرآن کو آپ کے دل پر جما دیں گے۔

لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ الخ

اس تسلی کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرشتے کے ساتھ نہیں پڑھتے تھے جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو الفاظ قرآن کا اس درجہ اہتمام تھا تو ہم کو بھی ان کا اہتمام کرنا چاہئے کہ بدوں الفاظ کے معنی کی حفاظت نہیں ہو سکتی۔ لہٰذا معانی کی نگہبانی یہی ہے کہ الفاظ کو یاد کیا جائے۔ جو نو تعلیم یافتہ الفاظ قرآن کے پڑھنے کو بے فائدہ سمجھتے ہیں۔ درحقیقت وہ معانی قرآن کی بھی

قدر نہیں کرتے، ورنہ اس کی حفاظت کے ہر سامان کی ان کو قدر ہوتی۔

## الفاظ قرآن کی حفاظت

صاحبو! الفاظ قرآن کو اس کی حفاظت میں بہت بڑا دخل ہے کیونکہ الفاظ قرآن کا یہ معجزہ ہے کہ وہ نہایت سہولت سے حفظ ہو جاتے ہیں۔ تم اپنے حفظ پر کیا ناز کرتے ہو ذرا کافیہ یا اور کوئی نظم و نثر کی کتاب تو حفظ کر کے دیکھو آپ کو اس وقت اپنے حفظ کی حقیقت معلوم ہو جائے گی۔ یہ خدا تعالیٰ ہی کی تو حفاظت ہے کہ قرآن جیسی ضخیم کتاب کا حفظ کرنا ایسا آسان کر دیا ہے کہ بچے تک حفظ کر لیتے ہیں۔ بلکہ تجربہ شاہد ہے کہ حفظ قرآن بچپن ہی میں اچھا ہوتا ہے بڑے ہو کر ویسا حفظ نہیں ہوتا جیسا بچپن میں ہوتا ہے اور یقیناً بچپن میں بچہ معانی قرآن سمجھنے کے قابل نہیں ہوتا تو جو لوگ بدوں معانی سمجھے الفاظ قرآن کے پڑھنے کو بیکار کہتے ہیں۔ اب اگر ان لوگوں کے مشورے پر بچوں کو قرآن نہ پڑھایا جائے تو اس کا انجام یہی ہو گا کہ حفظ کا دروازہ بند ہو جائے گا۔ یہ لوگ حق تعالیٰ کا مقابلہ کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ قرآن کے حافظ پیدا کرنا چاہتے ہیں تا کہ یہ محفوظ رہے اور یہ لوگ دنیا سے حفظ قرآن کو مٹانا چاہتے ہیں

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا حفاظ قرآن سے عشق

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو قرآن کے حفاظ سے اس قدر عشق تھا کہ آپ ﷺ خود تو تلاوت کرتے ہی تھے ایک دفعہ آپ ﷺ نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ مجھے قرآن سناؤ انہوں نے عرض کیا

علیک اقراء وعلیک انزل (وکما قال)

کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو میں سناؤں حالانکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہی پر تو قرآن اترا ہے۔ فرمایا ہاں میں دوسرے کی زبان سے سننا چاہتا ہوں۔ آخر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے

صحابی کو یہ ارشاد کیوں فرمایا؟ حالانکہ سارا قرآن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حفظ تھا اور اسکے معانی بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذہن مبارک میں حاضر تھے۔ صرف اسی لئے کہ قرآن کے الفاظ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو عشق تھا اور دوسرے سے سننے میں بوجہ یکسوئی کے زیادہ مزہ آتا ہے۔ اس سے معلوم ہو گیا کہ صرف الفاظ قرآن بھی بدوں لحاظ معنیٰ کے مطلوب ومقصود ہیں۔

صاحبو! اس سے بڑھ کر الفاظ قرآن کا نفع اور کیا ہو گا کہ اللہ تعالیٰ قرآن پڑھنے والے کی قرأۃ کی طرف بہت توجہ فرماتے ہیں اور اسکو نہایت توجہ سے سنتے ہیں اس سے بھی الفاظ کا مقصود ہونا ظاہر ہے کیونکہ قرأت اور استماع الفاظ کے متعلق ہے نہ کہ معانی کے۔

## تمام عبادات کا مقصود اور الفاظ قرآن کا تعلق

علاوہ ازیں اصل مقصود تمام طاعات سے قرب حق ہے حق تعالیٰ کے یہاں سے اولاً الفاظ آئے ہیں اور معانی ان کے تابع ہو کر آئے ہیں پس الفاظ کو اللہ تعالیٰ سے قرب زیادہ ہوا۔ بفرض محال اللہ تعالیٰ کی طرف سے اگر ایسے الفاظ عطا کئے جاتے جن کے معانی بالکل قابل فہم نہ ہوتے تو بھی محبان خدا (اللہ سے محبت کرنے والوں) کے رقص کرنے کے لئے یہی بات کافی تھی کہ محبوب کا عطیہ اور اسکا تحفہ ہے۔ کیونکہ محبوب اگر عاشق کو کوئی چیز دے تو اسمیں دو لذتیں ہوتی ہیں۔ ایک لذت تو محبوب کے ہاتھ سے ملنے کی ہے۔ دوسری لذت اس چیز کے استعمال کرنے کی پھر عشاق الٰہی کے لئے تو الفاظ قرآن ہی رقص کے واسطے کافی تھے۔ اس لئے کہ وہ عطیہ محبوب ہے اور وہ اولاً بالذات ہم کو ملے ہیں گو ان میں معانی بھی نہ ہوتے۔ مگر معانی کے ساتھ دو لذتیں جمع ہو گئیں تو اب یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ لذت معانی سے لذت الفاظ کو چھوڑ دیا جائے بلکہ دونوں لذتیں قابل لحاظ ہیں۔ اور الفاظ کی لذت اس لئے بہت زیادہ قابل لحاظ ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے اولاً آتے ہیں۔ گویا باعتبار قصد کے

معانی اصل ہیں اور الفاظ ان کے تابع ہیں۔

## الفاظ قرآن کے بغیر صرف اردو ترجمہ

غرض بعض جہات سے الفاظ کو زیادہ قرب ہے اور بعض جہات سے معانی کو زیادہ قرب ہے اور کوئی ایک دوسرے سے مغنی اور بے پرواہ کرنے والا نہیں۔

الحمدللہ مختلف وجوہ سے اس مسئلہ کو ثابت کر دیا گیا ہے کہ الفاظ قرآن بدوں فہم (بغیر معنی سمجھتے کے) معنی کے بھی مطلوب ہیں۔ اور انکا پڑھنا ہرگز بے کار نہیں۔ اب یہ دعویٰ بالکل باطل ہو گیا کہ بدوں معنی کے الفاظ پڑھنے سے کیا فائدہ؟ اس خیال کے لوگوں نے ایک قرآن صرف اردو ترجمہ کی صورت میں بدون متن قرآن کے شائع کیا ہے۔ خوب سمجھ لیجئے کہ اس کا خریدنا حرام و ناجائز ہے کیونکہ اسکا منشاء وہی ہے کہ یہ لوگ الفاظ قرآن کو بیکار سمجھتے ہیں

دوسرے اس میں بڑی خرابی یہ ہے کہ اگر یہ صورت شائع (عام) ہوگئی تو اندیشہ ہے کہ کبھی یہود و نصاریٰ کی طرح مسلمانوں کے پاس بھی صرف قرآن کا ترجمہ ہی رہ جائے اور اصل غائب ہو جائے۔ جیسا کہ توراۃ وانجیل کے تراجم ہی آج کل دنیا میں رہ گئے ہیں اور اصل کتاب معدوم (ختم) ہوگئی۔ پھر ترجمہ کے اندر ہر شخص کو آسانی سے تحریف (ردوبدل) کا موقع مل جائے گا اور جب اصل قرآن بھی ترجمہ کے ساتھ ہوگا تو کسی کی تحریف چل نہیں سکتی۔ کیونکہ اس سے ہر شخص ترجمہ کا مقابلہ کر کے اسکی صحت وخطاء کا موازنہ کر سکتا ہے اس خیال کے بعض لوگوں نے ایک زمانہ میں یہ حرکت بھی شروع کی تھی کہ نماز کے اندر قرآن کا اردو ترجمہ پڑھنے لگے تھے اور دلیل وہی تھی کہ بے سمجھے قرآن پڑھنے سے کیا نفع ہے اسکے چند جواب عقلی اور نقلی اوپر گزر چکے ہیں۔

## قرآن پاک کے الفاظ کی خاصیتیں

ایک اور جواب جوان لوگوں کے مذاق کے موافق اور اس خیال کی جماعت پر زیادہ اثر

انداز ہوسکتا ہے ذیل میں تحریر ہے اس کا حاصل یہ ہے کہ بعض خاصیتیں قرآن مجید کے الفاظ کی ہیں اور بعض خاصیتیں اس کے معانی کی۔ معانی کی خاصیت تو یہ ہے کہ ان کو سمجھ کر پڑھنے سے قرآن کا مطلب معلوم ہوگا اور الفاظ کی خاصیت متکلم کی عظمت وشوکت اور صولت کا استحضار ہے اور یہ صرف قرآن ہی کے ساتھ خاص ہے، دوسری کسی زبان کو خواہ اس میں کیسا ہی فصیح وبلیغ ترجمہ کر دیا جائے ہرگز نصیب نہیں ہوسکتی اور عبادت سے مقصود معبود کی عظمت دل میں پیدا کرنا ہے اور افعال جوارح سے اس عظمت کا ظاہر کرنا ہے نہ کہ صرف استحضار قصص وواقعات۔ پس جو لوگ اردو ترجمہ سے نماز پڑھیں گے ان کے دل میں خدا تعالیٰ کی وہ عظمت نماز کے اندر پیدا نہیں ہوگی جو الفاظ قرآن کے ساتھ نماز سے پڑھنے والوں کے دل میں آتی ہے کیونکہ جو لوگ نماز میں ایسی زبان میں قرآن پڑھیں گے جو بندوں کی ایجاد سے جو یقیناً اصلی کلام الٰہی کے برابر باعظمت وباشوکت نہ ہوگی۔ نیز ان لوگوں کو نماز میں یکسوئی بھی حاصل نہ ہوگی۔ کیونکہ یکسوئی کیلئے استحضار عظمت ضروری ہے اور ترجمہ سے اس درجہ استحضار عظمت نہ ہوگا جو اصل قرآنی الفاظ سے ہوتا ہے۔ غرض محبت وعشق خداوندی کے لحاظ سے بھی اور نقل وعقل کے اعتبار سے بھی الفاظ قرآن کے اہتمام کا نہایت ضروری ہونا ثابت ہوگیا۔

## علم تجوید حاصل کرنا واجب ہے

پس مسلمانوں کو تعلیم قرآن اور تلاوت قرآن کا پابندی کے ساتھ اہتمام کرنا چاہئے اور جب الفاظ قرآن مقصود ہیں تو ان کے صحیح پڑھنے کا بھی اہتمام ضروری ہے کیونکہ جب تک الفاظ کو صحیح طور پر ادا نہ کیا جائے گا اس وقت تک وہ عربی زبان نہ کہلائے گی۔ اس واسطے شرعاً علم تجوید کا حاصل کرنا ضروری اور واجب ہے حتی کہ علامہ جزری نے فرمایا ہے کہ جو معلم تجوید کے ساتھ نہ پڑھاتا ہو اس کو تنخواہ لینا جائز نہیں ہے۔ (نہایۃ القول المفید) البتہ جو شخص قرآن کے صحیح کرنے کے لئے پوری کوشش میں لگ جائے اور کسی قاری سے حروف کے صحیح کرنے کی

مشق شروع کر دے مگر پھر بھی اسکی زبان کے اندر نقص ہونے کی وجہ سے حروف صحیح نہیں ہوئے اور قاری نے کہہ دیا کہ تم سے امید نہیں ہے کہ تمہاری زبان درست ہوگی۔ تو اس وقت وہ معذور ہے اور اس کو اجازت ہے کہ جس طرح بھی وہ پڑھ سکتا ہے پڑھتا رہے اب اس پر غلط پڑھنے کی وجہ سے کوئی مواخذہ (گرفت) نہیں ہے اور امید ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کو وہی ثواب دیں گے جو صحیح پڑھنے والوں کو دیا جاتا ہے۔

حدیث شریف میں ہے کہ قرآن کا ماہران فرشتوں کے ساتھ ہوگا جو لکھنے والے بزرگ نیکو کار ہیں اور وہ شخص جو قرآن پڑھنے میں اٹکتا ہے اور قرآن کا پڑھنا اس پر مشکل ہوتا ہے اس کے واسطے دوہرا ثواب ہے۔ (بخاری و مسلم)

## ماہر قرآن کون ہے......؟

ماہر قرآن سے وہ شخص مراد ہے کہ جس کو قرآن خوب یاد ہو اور پڑھنے میں اس کو دشواری پیش نہ آتی ہو اور فرشتوں سے مراد وہ فرشتے ہیں جو کہ لوح محفوظ سے اللہ تعالیٰ کی کتابیں لکھتے ہیں۔ حاصل یہ ہے کہ ماہر قرآن دنیا میں ان فرشتوں جیسا عمل کرتا ہے کہ بے تکلف قرآن کو فرشتوں کی طرح پڑھتا ہے اور آخرت میں اس کو درجات ملیں گے ان میں وہ فرشتوں کا رفیق (ساتھی) ہوگا اور دوہرے ثواب سے مراد یہ ہے کہ ایک ثواب پڑھنے کا اور دوسرا ثواب اس میں مشقت اٹھانے کا ملتا ہے۔ اس میں رغبت دلائی ہے اٹک کر پڑھنے والے کو قرآن پاک کی طرف کہ اس طرح پڑھنے میں بھی فضیلت اور ثواب حاصل ہے بلکہ مشقت کے اعتبار سے اس میں زیادہ ثواب ہے قرآن کریم کے پڑھنے اور پڑھانے پر بڑا اجر و ثواب ملتا ہے۔

حدیث شریف میں ہے کہ خَیْرُکُم مَنْ تَعَلَّمَ القُرانَ وَعَلَّمَهٗ (بخاری)

ترجمہ:- تم میں سے سب سے بہتر وہ ہے جو قرآن کریم کو سیکھے اور سکھلا وے۔

کلام پاک چونکہ دین کی اصل ہے اس کی حفاظت اور بقا پر ہی دین کا مدار ہے اس لئے اس کے سیکھنے اور سکھانے کا افضل ہونا ظاہر ہے۔

## حافظ قرآن کا مقام

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا صاحب قرآن (مراد حافظ قرآن ہے) کو کہا جائے گا کہ قرآن پڑھ اور اوپر چڑھ یعنی بہشت کے درجوں پر اور ٹھہر ٹھہر کر پڑھ جیسا کہ تو ٹھہر ٹھہر کر دنیا میں پڑھتا تھا۔ پس تیرا ٹھکانا وہی ہے جہاں آخری آیت پر تو پہنچے۔ یعنی قرآن کی ایک ایک آیت پڑھتا جا اور جنت کے ایک ایک درجہ کے اوپر چڑھتا چلا جا۔ ایک روایت میں آیا ہے کہ جنت کے درجات بقدر آیات قرآنیہ کے ہیں۔ پس اگر صاحب قرآن تمام قرآن پڑھے گا تو جنت کے اس آخری درجہ پر پہنچ جائے گا جو اس کے حال کے لائق اور مناسب ہوگا۔ گویا ہر آیت قرآن کریم کی جنت کا ایک درجہ ہے۔ جتنی آیتوں کی تلاوت کرے گا اتنے درجے جنت کے مل جائیں گے۔

ملا علی قاری نے ایک حدیث نقل کی ہے کہ اگر دنیا میں بکثرت تلاوت کرتا رہا تب تو آخرت میں بھی یاد رہے گا ورنہ اسوقت بھول جائے گا اور کچھ نہ پڑھ سکے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنا فضل فرما دیں کہ ہم میں بہت سے لوگ ایسے ہیں جن کو والدین نے اپنے دینی شوق میں قرآن مجید یاد کرا دیا تھا مگر وہ اپنی لاپرواہی اور بے توجہی سے دنیا ہی میں اس دولت کو ضائع کر دیتے ہیں اور جو شخص قرآن پاک کے یاد کرتے اور اس میں محنت و مشقت برداشت کرتا ہوا مر جائے بروئے حدیث وہ بھی حفاظ کی جماعت میں شمار کر لیا جائے گا۔

## صاحب قرآن کو اللہ تعالیٰ بلا مانگے عطاء کرتے ہیں

ایک حدیث قدسی میں ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ جس شخص کو قرآن کریم میری یاد

اور مانگنے سے باز رکھے۔ (یعنی جس کو قرآن یاد کرنے اور معانی سمجھنے اور اس پر عمل کرنے میں قرآن کے سواذکر ودعاء کرنے کا موقع نہیں ملتا) تو میں اس کو مانگنے والوں سے بہتر دیتا ہوں اور کلام الٰہی کی بزرگی تمام کلاموں میں ایسی ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کی بزرگی اسکی تمام مخلوق پر (ایسے ہی جو شخص قرآن مجید کے ساتھ مشغول ہے اسکی فضیلت ان تمام لوگوں پر ہے جو غیر کلام الٰہی میں مشغول ہیں) رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص اللہ کی کتاب (قرآن کا) ایک حرف پڑھے اس کے واسطے ہر حرف پر ایک نیکی ہے اور ہر نیکی دس نیکی کے برابر ہے (یعنی ہر حرف پر دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں پھر فرمایا) میں یہ نہیں کہتا کہ سارا (الم) ایک حرف ہے بلکہ الف ایک حرف ہے اور لام ایک حرف ہے اور میم ایک حرف ہے یعنی الم کہنے پر تیس نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔ کلام پاک کی تلاوت میں ہر ہر حرف پر ایک ایک نیکی شمار کی جاتی ہے اور ہر نیکی پر حق تعالیٰ شانہ کی طرف سے دس حصے اجر دینے کا وعدہ ہے اور یہ کم سے کم درجہ ہے اور جس کے لئے چاہتے ہیں اجر زیادہ بڑھا دیتے ہیں۔

## حافظ قرآن کو عذاب نہیں ہوگا

ملا علی قاری ناقل ہیں کہ ابو امامہ روایت کرتے ہیں کہ قرآن شریف کو حفظ کیا کرو۔ اس لیے کہ حق تعالیٰ شانہ اس قلب (دل) کو عذاب نہیں فرمائیگا جس میں کلام پاک محفوظ ہو (از فضائل)

جو لوگ حفظ قرآن کو فضول بتاتے ہیں وہ خدارا ذرا ان فضائل پر بھی غور کریں کہ یہی ایک فضیلت ایسی ہے کہ جس کی وجہ سے ہر شخص کو حفظ قرآن پر جان دے دینا چاہئے نیز حضرت علی ﷺ کی حدیث سے بروایت دیلمی نقل کیا ہے کہ حاملین قرآن یعنی حفاظ اللہ تعالیٰ کے سایہ کے نیچے انبیاء اور برگزیدہ لوگوں کے ساتھ ہوں گے۔ (از فضائل)

## جس دل میں قرآن کا کوئی حصہ محفوظ نہیں

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جس شخص کے قلب میں قرآن شریف کا کوئی

حصہ بھی محفوظ نہیں وہ بمنزلہ ویران گھر کے ہے اور جو قلب کلام پاک سے خالی ہو اس پر شیطان کا تسلط زیادہ ہوتا ہے اس حدیث شریف میں حفظ کی کس قدر تاکید ہے کہ اس دل کو ویران گھر ارشاد فرمایا جس میں کلام پاک محفوظ نہیں (از فضائل)

تلاوت قرآن پاک سے دلوں کا وہ زنگ بھی دور ہوتا ہے کہ جو کثرت معاصی (بہت زیادہ گناہ) اور اللہ جل شانہ کی یاد سے غفلت کی وجہ سے دلوں پر لگ جاتا ہے۔ کثرت تلاوت سے دل صاف اور منور ہو جاتے ہیں اور وہ مکانات بھی روشن اور چمکیلے ہو جاتے ہیں جس میں کلام پاک کی تلاوت کی جاتی ہے۔ شرح احیاء میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کیا گیا ہے کہ جن گھروں میں کلام پاک کی تلاوت کی جاتی ہے وہ مکانات آسمان والوں کیلئے ایسے چمکتے ہیں جیسا کہ زمین والوں کے لئے آسمان پر ستارے۔

## قرآن کے مدرسوں کی خاص فضیلت

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل فرمایا ہے کہ کوئی قوم اللہ تعالیٰ کے گھروں میں سے کسی گھر میں جمع ہو کر تلاوت کلام اور اس کا ورد نہیں کرتی مگر ان پر سکینہ نازل ہوتی ہے (سکینہ سے مراد ایسی چیز ہے جو جامع ہے طمانیت اور سکون قلب اور رحمت خاص کو جو ملائکہ کے ساتھ نازل ہوتی ہے) اور رحمت ان کو ڈھانپ لیتی ہے اور ملائکہ رحمت ان کو گھیر لیتے ہیں اور حق تعالیٰ شانہ ان کا ذکر ملائکہ کی مجلس میں فرماتے ہیں۔

اس حدیث شریف میں قرآن کے مکاتب اور مدرسوں کی خاص فضیلت بیان کی گئی ہے جو بہت سی انواع و اکرام کو شامل ہے اس میں ہر ہر اکرام ایسا ہے کہ جس کے حاصل کرنے میں اگر کوئی شخص اپنی تمام عمر خرچ کر دے تب بھی ارزاں ہے بالخصوص آخری فضیلت آقا کے دربار میں ذکر محبوب کی مجلس میں یاد ایک ایسی نعمت ہے جس کا مقابلہ کوئی چیز بھی نہیں کر سکتی۔ (از فضائل)

قرآن پاک کی تلاوت کے وقت ملائکہ کے ڈھانپ لینے کا ذکر متعدد روایات میں وارد ہوا ہے۔ اسید بن حضیر کا مفصل واقعہ کتب حدیث میں آتا ہے کہ انہوں نے تلاوت کرتے ہوئے اپنے اوپر ایک ابر سا چھایا ہوا محسوس کیا اور اس میں چراغوں کے مانند روشنی دیکھی جب انہوں نے اسکا ذکر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ ملائکہ تھے جو تیرا قرآن شریف سننے کے لئے آئے تھے (ملائکہ اژدہام اور کثرت کی وجہ سے ابر سا معلوم ہوتے تھے) اور یہ چراغ کی طرح روشن فرشتوں کے منہ تھے۔

## قرآن پڑھنے والوں کا مقام

حضرت ابوسعید خدری ؓ فرماتے ہیں کہ میں ضعفاء مہاجرین کی جماعت میں بیٹھا ہوا تھا، ان لوگوں کے پاس کپڑا بھی اتنا نہ تھا کہ جس سے پورا بدن ڈھانپ لیں بعض لوگ بعض کی اوٹ کرتے تھے (مجمع میں ستر کے علاوہ بدن کے کھلنے سے بھی حجاب معلوم ہوا کرتا ہے اس لئے ایک دوسرے کے پیچھے بیٹھ گئے تھے کہ بدن نظر نہ آوے) اور ایک شخص قرآن شریف پڑھ رہا تھا کہ اتنے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم تشریف فرما ہوئے اور بالکل ہمارے قریب کھڑے ہوگئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے آنے پر قاری چپ ہوگیا (یہ خاموشی ادب کی وجہ سے تھی) تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سلام کیا اور پھر دریافت فرمایا کہ تم لوگ کیا کر رہے تھے؟ ہم نے عرض کیا کہ کلام اللہ سن رہے تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمام تعریف اسی اللہ کے لئے ہے جس نے میری امت میں ایسے لوگ پیدا فرمائے کہ مجھے ان میں ٹھہرنے کا حکم کیا گیا۔ اسکے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے بیچ میں بیٹھ گئے تاکہ سب کے برابر رہیں۔ کسی کے قریب کسی سے دور نہ ہوں۔ الخ

## قرآن سننے کے فضائل

قرآن شریف پڑھنے کے فضائل تو ہیں ہی بے حد۔ اس کے سننے کے فضائل بھی متعدد

روایات میں آئے ہیں۔ اس سے بڑھ کر اور کیا فضیلت ہوگی کہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی ایسی مجلس میں شرکت کا حکم ہوا ہے، جیسا کہ اس روایت سے معلوم ہوا۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم منبر پر تشریف فرما تھے۔ ارشاد فرمایا کہ مجھے قرآن شریف سنائیں۔ میں نے عرض کیا حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) پر تو خود نازل ہی ہوا ہے، حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) کو کیا سناؤں۔ ارشاد ہوا کہ میرا دل چاہتا ہے کہ دوسرے سے سنوں۔ اسکے بعد انہوں نے سورہ نساء سے سنایا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔

ایک مرتبہ سالم مولی حذیفہ رضی اللہ عنہ کلام مجید پڑھ رہے تھے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم دیر تک کھڑے ہوئے سنتے رہے۔ ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کا قرآن شریف سنا تو تعریف فرمائی ان روایات سے قرآن مجید سننے کی فضیلت اور ان کا ثواب معلوم ہوتا ہے۔

## نماز میں تلاوت پر سو نیکیاں

اوپر کی احادیث و روایات میں قرآن مجید کی تلاوت وسماعت پر جو ثواب بیان فرمایا گیا ہے یہ اس وقت ہے جب نماز سے باہر اور بے وضو قرآن کریم پڑھا یا سنا جائے لیکن اگر قرآن مجید کی تلاوت نماز میں کی جائے یا وضو کے ساتھ اسکو پڑھا جائے تو پھر قرآن کا ثواب بہت زیادہ بڑھ جاتا ہے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

مَنْ قَرَأَ الْقُرْآنَ فِي صَلَاةٍ قَائِمًا كَانَ لَهٗ بِكُلِّ حَرْفٍ مِائَةُ حَسَنَةٍ وَمَنْ قَرَأَهٗ قَاعِدًا كَانَ بِكُلِّ حَرْفٍ خَمْسُوْنَ حَسَنَةً وَمَنْ قَرَأَهٗ فِي غَيْرِ صَلَاةٍ كَانَ لَهٗ بِكُلِّ حَرْفٍ عَشْرُ حَسَنَاتٍ وَمَنِ اسْتَمَعَ إِلٰى كِتَابِ اللّٰهِ كَانَ لَهٗ بِكُلِّ حَرْفٍ حَسَنَةٌ ط

جس آدمی نے نماز میں کھڑے ہو کر قرآن پڑھا اس کے لئے ہر حرف کے بدلہ میں سو نیکیاں ہیں اور جس نے اس کو (نماز میں) بیٹھ کر پڑھا اسکے لئے ہر حرف کے بدلہ میں

پچاس نیکیاں ہیں، اور جس نے اس کو نماز سے باہر پڑھا اسکے لئے ہر حرف کے عوض دس نیکیاں ہیں، اور جس نے کتاب اللہ کو غور سے سنا اس کے لئے ہر حرف کے عوض ایک نیکی ہے

صاحب احیاء نے حضرت علی ﷛ سے نقل کیا ہے جس شخص نے نماز میں کھڑے ہو کر کلام پاک پڑھا۔ اس کو ہر حرف پر سو نیکیاں ملیں گی اور جس شخص نے نماز (نفل) میں بلا عذر بیٹھ کر پڑھا اسکے لئے پچاس نیکیاں اور جس نے بغیر نماز کے وضو کے ساتھ پڑھا اسکے لئے پچیس نیکیاں اور جس نے بلا وضو پڑھا اس کے لئے دس نیکیاں اور جو شخص پڑھے نہیں بلکہ پڑھنے والے کی طرف کان لگا کر سنے اس کیلئے بھی ہر حرف کے بدلے ایک نیکی لکھی جاتی ہے

مسئلہ:۔ بعض علماء کا فتویٰ ہے کہ قرآن پاک کا سننا پڑھنے سے زیادہ افضل ہے اس لئے کہ قرآن پاک کا پڑھنا نفل ہے اور سننا فرض ہے اور فرض کا درجہ نفل سے بڑھا ہوا ہوتا ہے۔

مسئلہ:۔ بغیر وضو قرآن شریف کو ہاتھ لگانا جائز نہیں مگر تلاوت بغیر ہاتھ لگائے کر سکتا ہے۔

فائدہ:۔ قرآن کا پڑھنا نماز کے اندر فرض ہے اور جس قدر بھی طویل (لمبی) قرأت کی جائے گی وہ سب فرض سے ملحق (ملکر) ہو کر اس پر فرض کی ادائیگی کا ثواب ملے گا اس لئے نماز میں قرأت کرنے اور سننے والوں دونوں کو برابر ہر حرف پر سو نیکیاں ملیں گی۔

## تراویح میں قرآن پڑھنا اور سننا

اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ تراویح کے اندر قرآن پاک کا پڑھنا اور اسکا سننا کس قدر ثواب عظیم اور فضیلت رکھتا ہے۔ قرآن پاک کا پڑھنا اور سننا جس طرح بہت بڑے اجر و ثواب کا کام ہے، اسی طرح قرآن پاک کی تعلیم دینا اور اسکو سکھلانا بھی بہت بڑا کار ثواب اور فضیلت کا باعث ہے۔

حاکم نے بریدہ ﷛ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کیا ہے کہ جو شخص قرآن شریف

پڑھے اور اس پر عمل کرے اس کو ایک تاج پہنایا جائے گا جو نور سے بنا ہوا ہو گا اور اسکے والدین کو ایسے دو جوڑے پہنائے جائیں گے کہ تمام دنیا ان کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔ وہ عرض کریں گے یا اللہ! یہ جوڑے کس صلہ میں ہیں؟ تو ارشاد ہو گا کہ تمہارے بچہ کے قرآن شریف پڑھنے کے عوض ہیں۔ (از فضائل)

جمع الفوائد میں طبرانی سے منقول ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کیا ہے کہ جو شخص اپنے بیٹے کو ناظرہ قرآن شریف سکھلا دے اس کے سب اگلے اور پچھلے گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔ اور جو شخص حفظ کرائے اسکو قیامت میں چودھویں رات کے چاند کے مشابہ اٹھایا جائے گا اور اسکے بیٹے سے کہا جائے گا کہ پڑھنا شروع کر۔ جب بیٹا ایک آیت پڑھے گا، باپ کا ایک درجہ بلند کیا جائے گا حتی کہ اسی طرح تمام قرآن شریف پورا ہو گا۔ (از فضائل)

## حافظ قرآن کے والدین کے لئے تاج

حضرت معاذ جہنی رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کیا ہے کہ جو شخص قرآن شریف پڑھے اور اس پر عمل کرے اس کے والدین کو قیامت کے دن ایک تاج پہنایا جاوے گا جسکی روشنی آفتاب کی روشنی سے بھی زیادہ ہو گی، اگر وہ آفتاب تمہارے گھروں میں ہوتا پس کیا گمان ہے تمہارا اس شخص کے متعلق جو خود عامل ہے۔ یعنی آفتاب اتنی دور سے اس قدر روشنی پھیلا رہا ہے اگر وہ گھر کے اندر آ جائے تو یقیناً بہت زیادہ روشنی اور چمک کا سبب ہو گا قرآن پڑھنے والے کے والدین کو جو تاج پہنایا جائے گا۔ اس کی روشنی اس روشنی سے زیادہ ہو گی جس کو گھر میں طلوع ہونے والا آفتاب پھیلا رہا ہو۔ بچہ کے قرآن شریف پڑھنے پر والدین کے یہ فضائل اور ان کو یہ اجر و ثواب صرف اس وجہ سے ہوتا ہے کہ وہ اسکی تعلیم کا سبب بنے اور انہوں نے کوشش کر کے قرآن پاک پڑھانے کے لئے اس کو مکتب و مدرسہ بھیجا

دنیا کے چار پیسے کے لالچ میں آ کر قرآن کی تعلیم سے منہ نہیں موڑا۔ اس کی تعلیم کو بے کار نہیں بتلایا۔ اضاعت عمر (عمر کا ضائع کرنا) نہیں سمجھا اس کو بے کار دماغ سوزی اور بے نتیجہ عرق ریزی نہیں کہا۔

آج اس کی تعلیم پر بڑے زور سے اس لئے انکار کیا جاتا ہے کہ مسجد کے ملانوں نے یہ اپنے ٹکڑوں کے لئے دھندا کر رکھا ہے۔ مگر خدارا ذرا غور کیجئے کہ (بقول شما) ان خودغرض ملانوں کی خودغرضیوں کے ثمرات ونتائج تو آپ دنیا میں یہ دیکھ رہے ہیں کہ حکومت برطانیہ کے تقریباً دوسو سالہ عہد حکومت میں تعلیم قرآن کے اندر حکومت کی ہر طرح سے رکاوٹ کے باوجوداور جبریہ تعلیم کے قوانین کے نفاذ کے باوجود جس کے ذریعہ والدین بچوں کو جبراً قرآن کے مکاتب سے ہٹانے پر مجبور کردیئے گئے تھےاور قرآن پاک کی تعلیم حفظ یا ناظرہ پڑھانے کے بجائے پرائمری پڑھانا ان پر لازم اور ضروری کردیا گیا تھااور ادھر قوم کی طرف سے بھی ان کو خودغرض لالچی ملا کہہ کر عضو معطل (بیکار) کی طرح سمجھ لیا گیا تھا، لیکن اس سب کے باوجود ان ملانوں نے اپنوں کے طعنے برداشت کئے۔ غیروں کے اعتراضات سنے مگر قرآن پاک کی امانت کو گلے لگائے رکھا۔ آج اسی کی برکت ہے کہ اس زمانے میں بھی قرآن پاک کے حفاظ لاکھوں کی تعداد میں اس ملک کے اندر موجود ہیں جن کے سینے کلام الٰہی کی امانت کے گنجینے اور اسکے الفاظ کی حفاظت کے خزینے ہیں۔ غور تو کیجئے کہ اگر آپ کی ان بے غرضانہ تجاویز جبریہ قوانین پر عمل درآمد ہو جاتا تو ان کے ثمرات کیا ہوتے اور ان تجاویز کے ذریعے کلام پاک کی نشر واشاعت میں کس قدر مدد ملتی؟ خدارا انصاف کیجئے کیا جبریہ تعلیم کے قوانین کا لازمی نتیجہ یہی نہ ہوتا کہ قرآن مجید کا ملک میں ایک بھی نام لینے والا نہ ملتا اور ملک کا ملک حفاظ قرآن سے یکسر خالی ہو جاتا۔ خدانخواستہ قرآن مجید کے دنیا سے ختم ہو جانے کے بعد کیا پھر مسلمانوں کی کوئی قومی خصوصیت باقی رہ سکتی ہے۔

گر ہمی خواہی مسلماں زیستن نیست ممکن جز بقرآں زیستن

## قرآن کریم کے ہر حرف کی تلاوت پر دس نیکیاں ملتی ہیں

(حدیث نمبر ۶۷) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

مَنْ قَرَأَ حَرفاً مِن كِتَابِ اللّٰهِ فَلَهُ بِهِ حَسَنَة وَالحَسَنَة وَ بِعَشرِ امْثَالِهَا لااَقُوْلُ (الم) حَرف اِلف حرف وَلام حَرف وَمِيم حَرف

ترجمہ:۔ جس شخص نے کتاب اللہ سے ایک حرف پڑھا اس کے لئے ہر حرف کے بدلہ ایک نیکی ہے اور یہ نیکی دس نیکیوں کے برابر ہے۔ میں یہ نہیں کہتا کہ الم ایک حرف ہے (بلکہ) الف ایک حرف ہے، لام ایک حرف ہے، میم ایک حرف ہے۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قرآن کریم کے ہر حرف کی تلاوت پر دس نیکیاں ملتی ہیں۔

## قرآن کے ثواب کے بارے میں ایک جامع حدیث

حضرت عبداللہ بن عباس ﷺ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

من استمع حرفاً من كتاب الله طاهرًا كتبت له عشر حسنة ومحيت عنه عشر سيئات ورفعت له عشر درجات ومن قرأ حرفاً من كتاب اللّٰه في صَلاة كتبت له خمسون حسنة ومحيت عنه خمسون سيئة ورفعت له خمسون درجة ومن قَرَأ حرفاً من كتاب اللّٰه قائمًا كتبت له مائة حسنة ومحيت عنه مائة سيئة ورفعت له مائة درجة ومن قرأ فختمه كتب اللّٰه عنده دعوة مستجابةً اومؤخرة

ترجمہ:۔ جس نے ایک حرف خدا کی کتاب سے قرآن میں بن دیکھے صرف یاد سے سنا اس کے لئے دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور دس گناہ مٹائے جاتے ہیں اور دس درجات بلند کئے جاتے ہیں۔ اور جس نے کتاب اللہ کا ایک حرف نماز میں بیٹھ کر تلاوت کیا اس کے لئے پچاس

نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور پچاس گناہ مٹائے جاتے ہیں اور پچاس درجات بلند کیے جاتے ہیں اور جس نے کتاب اللہ سے ایک حرف نماز میں کھڑے ہوکر تلاوت کیا اس کے لئے سو نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور اس کے سو گناہ مٹا دیے جاتے ہیں اور سو درجے بلند کردیے جاتے ہیں۔ اور جس نے قرآن پاک پڑھا پھر اسکو ختم کیا (یعنی مکمل قرآن پڑھا) اللہ تعالیٰ ختم قرآن کے وقت ایک دعاء فی الحال قبول ہونے والی یا بعد میں قبول ہونے والی لکھ دیتے ہیں۔

## ختم قرآن کے وقت دعاء قبول ہوتی ہے

حضرت جابر ﷺ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

اِنَّ لِقَارِی الْقُرانِ دَعْوَۃ مُستَجَابَۃ فَاِنْ شَاءَ صَاحِبُھَا عَجَلَھَا فِی الدُّنیَا وَاِن شَاءَ اَخَّرَھَا اِلَی الْاٰخِرَۃِ

ترجمہ:- بے شک قرآن کریم کی تلاوت کرنے والے کے لئے ایک ایسی دعاء قبول کی جاتی ہے، پس اگر دعاء مانگنے والا چاہے تو جلدی کرکے اس کو دنیا میں مانگ لے، اور اگر چاہے تو اس کو آخرت تک موخر رکھے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ حضرت نبی کریم علیہ السلام کا ارشاد نقل فرماتے ہیں کہ

مَعَ کُلِّ خَتمَۃٍ دَعوَۃ مُستَجَابَۃ ہر ختم قرآن کے وقت دعاء قبول ہوتی ہے

## ختم قرآن کا انعام

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

اِنَّ لِصَاحِبِ الْقُرانِ عِندَ کُلِّ خَتمَۃٍ دَعوَۃً مُستَجَابَۃ وَشَجَرَۃ فِی الجَنَّۃ لَو اَنَّ غُرَابًا طَارَ مِن اَصلِھَا لَم یَنتَہِ اِلَی فَرعِھَا حَتیٰ یُدرِکَہُ الھَرَمُ

ترجمہ:- قاری قرآن کے لئے ہر ختم کے موقع پر دعاء قبول ہوتی ہے اور اس کو (جنت

ہیں) ایک درخت عطا کیا جاتا ہے اگر کوئی غراب (کوا) اس کی جڑ سے اڑے تو اس کی انتہا کو نہیں پہنچ سکیگا مگر وہ بوڑھا ہو جائے گا۔

## ختم قرآن کا سنت طریقہ

حضرت ابن عباس ﷺ ابی بن کعب ﷺ سے نقل کرتے ہیں کہ

اِنَّ النَّبِی صَلَی اللّٰہ عَلَیہِ وَسَلَمَ کَانَ اِذاقَرَاَ قُل اَعُوذُبِرَبِّ النَاسِ افتَتَحَ مِن اَلحَمدُ ثم قَرَاَ مِن البَقَرَۃِ اِلیَ وَاُولٰئِکَ ھُمُ المُفلِحُونَ ثُمَ دَعَا بِدُعَاء الخَتمَۃِ ثُمَّ قَامَ

ترجمہ:- بے شک نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب (ختم قرآن کے وقت آخری سورت) قُل اَعُوذُبِرَبِّ النَاس تلاوت کرتے تو اَلحَمد سے افتتاح کرتے۔ پھر سورہ بقرہ سے اُولٰئِکَ ھُمُ المُفلِحُون تک تلاوت کرتے۔ پھر ختم القرآن والی دعاء پڑھتے پھر کھڑے ہوتے۔

فائدہ:- اس سے معلوم ہوتا ہے کہ قرآن پاک ختم کرنے کے بعد دوبارہ شروع سے اُولٰئِکَ ھُمُ المُفلِحُون تک تلاوت کرنا سنت ہے لہٰذا اسی طرح ختم قرآن کرنا چاہیے۔

## ختم قرآن کی دعاء

حضرت ابوامامہ باہلی ﷺ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

اِذَا خَتَمَ اَحَدُکُم فَلیَقُلُ اَللّٰھُمَّ اٰنِس وَحشَتِی فِی قَبرِی

جب تم میں سے کوئی قرآن کریم کو ختم کرے تو اسے یہ دعاء مانگنی چاہیے اَللّٰھُم اٰنِس وَحشَتِي فِی قَبرِی اے اللہ قبر میں مجھے وحشت اور خوف سے دور فرما۔

فائدہ:- قرآن مجید کے آخر میں یہ دعاء مکمل لکھی ہوئی ہے ختم قرآن کے وقت اس کو ضرور پڑھنا چاہیے۔

## ختم قرآن کے وقت جمع ہونا اور دعاء مانگنا

حضرت انس ﷺ جب قرآن ختم کرتے تو اپنے اہل خانہ کو جمع کرتے اور دعاء کرتے تھے (۸۷)

حضرت مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ صحابہ کرام ختم قرآن کے وقت جمع ہوتے تھے اور فرمایا کہ اس وقت رحمت نازل ہوتی ہے۔

حکم بن عتبہ کہتے ہیں، میری طرف حضرت مجاہد نے ایک آدمی بھیجا جب کہ حضرت مجاہد کے پاس ابن ابی امامہ بھی تشریف فرما تھے دونوں نے فرمایا ہم نے قرآن کریم کے ختم کرنے کا ارادہ کیا ہے ختم قرآن کے وقت دعاء قبول ہوتی ہے آپ کو اس دعاء میں شامل ہونے کی دعوت ہے۔

## ختم قرآن کی مجلس میں شریک ہونے والا

حضرت عبداللہ بن مسعود ﷺ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

مَنْ شَهِدَ فَتحَ القُرآنِ فَكَانَّمَا شَهد فُتُوح المُسْلِمِيْنَ حِينَ تُفْتَحُ وَمَن شَهِدَ خَتمَ القُرآنِ فَكَانَّمَا شَهِدَ الغَنَائِمَ حِيْنَ تُقْسَمُ

ترجمہ:- جو تلاوت قرآن کے افتتاح میں حاضر ہوا گویا کہ وہ لشکر اسلام کے جہاد کے افتتاح کے وقت حاضر ہوا اور جو ختم قرآن میں حاضر ہوا پس گویا کہ وہ اموال غنیمت کی تقسیم کے وقت حاضر ہوا۔

## ساٹھ ہزار فرشتوں کا استغفار

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

اِذَا خَتَمَ العَبدُ القُرآنَ صَلّٰى عَلَيه عِندَ خَتمِهٖ سِتُّوْنَ اَلفَ مَلَكٍ

ترجمہ:- جب بندہ قرآن مجید ختم کرتا ہے تو ختم کے وقت ساٹھ ہزار فرشتے رحمت و

مغفرت کی دعا کرتے ہیں۔

# ختم قرآن پر جنت میں محلات کی تعمیر

(حدیث نمبر ۹۰) حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے۔

مَامِنْ مُؤمِنٍ وَلَا مُؤمِنَةٍ اِلَّا وَلَهُ وَكِيلٌ فِي الْجَنَّةِ اِنْ قَرَاءَ الْقُرآنَ بَنَالَهُ الْقُصُورَ وَاِنْ سَبَّحَ غَرَسَ لَهُ الْاَشْجَارَ وَاِنْ كَفَّ كَفَّ (۹۵)

ترجمہ:۔ کوئی مومن مرد اور کوئی مومنہ عورت نہیں مگر جنت میں اسکا ایک وکیل ہے، اگر کوئی مومن مرد یا عورت قرآن کی تلاوت کرتا ہے تو وہ اس کے لئے جنت میں محلات تعمیر کرتا ہے۔ اور اگر کوئی تسبیح پڑھتا ہے تو اس کے لئے درخت لگاتا ہے، اور اگر وہ (تلاوت و تسبیح سے) رک جاتا ہے تو وہ (فرشتہ بھی) رک جاتا ہے۔

**قرآن پاک کا سب سے بڑا حق:** ماہ مبارک میں قرآن کریم ختم ہوتا ہے تو اس رات میں لوگوں کو ایک ہی بات یاد رہتی ہے کہ خوشی کا موقع ہے خوشی مناؤ۔ ارے میاں صرف خوشی ہی نہیں قرآن کے کچھ دوسرے حقوق بھی ہیں۔ سب سے بڑا حق ہے قرآن پر عمل کرنا۔

**الفاظ کی درستگی:** عمل تو درکنار آج مسلمان کو قرآن کریم کے الفاظ بھی صحیح نہیں آتے۔ یقین نہ آئے تو سن کر دیکھ لیجئے۔ شاید لاکھوں میں ایک مسلمان ہو جو قرآن صحیح پڑھتا ہو۔ جب اس کے ہر حرف کو دوسرے سے الگ اس کے صحیح مخرج سے ادا کریں گے۔ مثلاً ذ' ز' ض' ظ یہ چاروں الگ الگ حروف ہیں۔ جب تک آپ ان میں فرق نہیں کریں گے تب تک وہ قرآن کا صحیح تلفظ نہیں کہلائے گا۔

مسلمان دوسری زبانوں میں بہت ہوشیار ہے کوئی بولنے میں ذرا غلطی کرے پکڑیں گے مگر قرآن کتنا ہی غلط پڑھا جائے کوئی پوچھنے والا نہیں۔ ایک کی بجائے دوسرا حرف پڑھنے سے معنی بالکل بدل جاتے ہیں۔ مثلاً ذَلَّ ذلیل ہوا' زَلَّ پھسل گیا' ضَلَّ گمراہ ہوا' ظَلَّ قریب ہو گیا' چاروں کے معنی الگ ہیں۔ لوگ سب کو ایک ہی طرح زل پڑھتے ہیں۔ قرآن صحیح سیکھ کر پڑھیے۔ دنیوی تعلیم کیلئے کیا کچھ کر گذرتے ہیں۔ کتنی کتنی فیسیں ادا کرتے ہیں مگر دین کا یہ حشر کہ اسکی پوری تعلیم تو الگ رہی صرف قرآن کے الفاظ ہی صحیح ادا نہیں ہوتے۔ اب سوچ کر فیصلہ کیجئے کہ ختم قرآن کا موقع مٹھائیاں کھانے اور خوشیاں منانے کا موقع ہے یا توبہ استغفار کی کثرت کا؟ (وعظ تلخیص حقوق القرآن حضرت مولانا مفتی رشید احمد صاحب رحمہ اللہ)

# باب

# رمضان اور تراویح

## حرمین شریفین میں بیس رکعات تراویح

**خلفائے راشدین سے آج تک بیس تراویح سے کم نہیں پڑھی گئیں**

**حضرت عمر ﷺ**: (۱) یحییٰ بن سعیدؒ سے مروی ہے کہ حضرت عمرؓ نے ایک شخص کو حکم دیا کہ لوگوں کو (مسجد نبوی میں) بیس رکعت تراویح پڑھائے (رواہ ابو بکر بن شیبۃ فی مصنفہ واسنادہ مرسل قوی)

(۲) حضرت سائب بن یزید سے روایت ہے کہ حضرت عمرؓ کے عہد خلافت میں صحابہ وتابعین رمضان میں بیس رکعت (بلاوتر) تراویح پڑھا کرتے تھے۔ (رواہ البیہقی واسنادہ صحیح)

(۳) یزید بن رومان کہتے ہیں کہ حضرت عمرؓ کے زمانہ میں ماہ رمضان میں سب لوگ (مع وتر) تیئیس رکعت پڑھا کرتے تھے۔ (رواہ مالک واسنادہ مرسل)

**حضرت عثمان ﷺ**: اس دور میں عہد عمرؓ کی طرح مسجد نبوی میں بیس رکعات با جماعت تراویح ہوتی رہی ہیں چنانچہ سنن بیہقی میں حضرت حسن سے روایت ہے کہ حضرت عثمانؓ کے دور میں حضرت علی نے (ایک رمضان میں) ہمیں بیس راتیں تراویح پڑھائیں پھر آپ کسی ذاتی وجہ سے امامت نہ کرا سکے تو باقی راتوں میں ابو حلیمہ معاذ القاری نے امامت کرائی۔

**حضرت علی ﷺ**: ابو الحسنات تابعیؒ کہتے ہیں کہ حضرت علیؓ نے بیس رکعات تراویح پڑھانے پر ایک آدمی کو مقرر کیا۔

**جمہور صحابہ و تابعین کا اتفاق**: امام ابو عیسیٰ الترمذی فرماتے ہیں آنحضرت ﷺ کے جمہور صحابہ حضرت علی وحضرت عمر اور دیگر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین بیس رکعت تراویح پر عمل کرتے تھے یہی قول سفیان ثوریؒ، عبداللہ بن المبارک، امام شافعی کا بھی ہے

نیز امام شافعی فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے شہر مکہ معظمہ میں سب کو بیس رکعت تراویح پڑھتے پایا۔

(ترمذی ج ا ص ۹۹)

**ائمہ اربعہ** :امام احمد بن حنبلؒ کے نزدیک بیس رکعت تراویح مختار اسی کے سفیان ثوری، امام ابوحنیفہ، امام شافعیؒ بھی قائل ہیں اور امام مالک چھتیس رکعت کے قائل ہیں (المغنی لابن قدامہ ج ۲ ص ۱۶۷)

الحمد للہ تا حال حرمین شریفین کا اسی سنت پر عمل ہو رہا ہے خلفائے راشدین سے آج تک کوئی دور ایسا نہیں گذرا جس میں حرمین میں بیس سے کم تراویح پڑھی گئی ہوں۔

**تراویح رمضان ہی میں کیوں مقرر ہوئیں**: اس مہینہ میں قرآن کریم کا ختم کرنا اس وجہ سے مسنون ہے کہ قرآن کریم کا نزول اسی مہینہ میں ہوا ہے۔ پس جو شخص اس مہینہ میں قرآن شریف ختم کرتا ہے وہ تمام برکات کا وارث ہو جاتا ہے کیوں کہ رمضان کا مہینہ تمام اسلامی خیر و برکات کا جامع ہے۔ ہر قسم کی دینی برکت اور خیر جو تمام سال میں کسی کو ملتی ہے وہ اس عظیم الشان مہینہ کی برکت سے آتی ہے۔ اس مہینہ کی جمعیت (دل جمعی و یکسوئی) پورے سال کی جمعیت کا ذریعہ ہوتی ہے اور اس مہینہ کی پراگندگی (و بدحالی) پورے سال کی پراگندگی کا سبب ہوتی ہے کیوں کہ تمام قسم کے خیرات، اور بھلائیوں کا سرچشمہ یعنی قرآن مجید کا نزول اسی مہینہ میں ہوا ہے۔

شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِیْ اُنْزِلَ فِیْهِ الْقُرْآنُ یعنی رمضان کا مہینہ ہے جس میں قرآن کریم اتارا گیا۔ (المصالح العقلیہ ص ۱۳۶)

## تراویح کے رات میں مقرر ہونے کی وجہ

۱۔ چونکہ رمضان کا مہینہ برکات وانوار کے نزول کا مہینہ ہے لہٰذا اس مہینہ کی راتوں میں بھی ایک خاص عبادت مقرر ہوئی ہے (جس کو تراویح کہتے ہیں) کیوں کہ اکثر برکات وانوار الٰہی کا نزول رات ہی کو ہوتا ہے۔

۲۔ رمضان کی راتوں میں تراویح اس لیے مقرر ہوئی تاکہ طبعی خواہشوں کی مخالفت پورے طور پر ثابت ہو، کیوں کہ دن بھر کے روزہ اور محنت و مشقت کے بعد طبیعت آرام چاہتی ہے۔ لہٰذا اس میں ایسی عبادت مقرر ہوئی جس سے عادت و عبادت میں امتیاز ہو (اور محنت و مجاہدہ اور نفس کے خلاف کام کرنے کی عادت ہو) (المصالح العقلیہ)

## تراویح میں مجاہدہ

مجاہدہ کے چار ارکان ہیں، (۱) تقلیل طعام (یعنی کم کھانا) (۲) تقلیل منام (المنام بصورة القیام) (یعنی کم سونا) (۳) تقلیل کلام (یعنی کم بولنا) (۴) تقلیل اختلاط مع الانام (یعنی لوگوں سے کم ملنا)

شریعت نے تقلیل طعام (یعنی کم کھانے کے مجاہدہ) کو روزہ کی صورت میں مقرر فرمایا ہے اس کے علاوہ اہل مجاہدہ (اور جوگیوں وغیرہ) نے تقلیل طعام کی جو صورتیں اختیار کر رکھی ہیں شریعت میں اس کی اصل نہیں۔

مجاہدہ کا دوسرا رکن تقلیل منام (یعنی کم سونا) ہے۔ رمضان اس کا بھی جامع ہے اس میں ایک ایسی عبادت مشروع ہے جو تقلیل منام (یعنی کم سونے) کو مستلزم ہے اور وہ تراویح ہے۔ جس کا نام ہے قیام رمضان۔

حدیث شریف میں ہے:

"اِنَّ اللّٰهَ فَرَضَ لَكُمْ صِيَامَهٗ وَسَنَنْتُ لَكُمْ قِيَامَهٗ."

اللہ نے تم پر اس ماہ کے روزے کو فرض کیا ہے اور اس کے قیام کو میں نے مسنون کیا ہے۔

اس پر سب کا اتفاق ہے کہ حدیث میں قِيَامَهٗ سے مراد تراویح ہے۔ (تقلیل المنام)

**تراویح ہمیشہ کیوں نہیں:** اب ایک شبہ یہ ہو سکتا ہے کہ جب تراویح مجاہدہ ہے تو جیسے رمضان میں مشروع فرمایا اور دنوں میں بھی مقرر فرما دیتے اس کا جواب یہ ہے کہ اگر رمضان کے علاوہ اور دنوں میں نماز نہ ہوتی تو بے شک اس کو فرض ہونا چاہئے تھا۔ لیکن اور دنوں میں بھی فرض نمازیں مقرر ہیں جو مجاہدہ کے لئے کافی ہیں۔ اس لیے رمضان ہی میں اس کو رکھا گیا اور سنت مؤکدہ بتایا گیا۔

الغرض ترک لذات کے لیے روزہ اور تکبر کے علاج کے لیے شریعت نے نماز مجاہدہ مقرر فرمائی۔ (التہذیب)

**دوسروں کے مجاهدوں اور شریعت کے تجویز کردہ مجاهدوں کا فرق**

تقلیل منام یعنی کم سونے کے لیے دوسرے لوگوں نے مجاہدے کے جو طریقے اختیار کیے تھے ان میں وہ چھت میں رسیاں باندھتے تھے کہ جب نیند آتی اس میں لٹک جاتے جس سے

نینداڑ جاتی۔ اپنی آنکھیں پھوڑتے تھے۔ اہل ریاضت مجاہدے کی جو صورتیں اختیار کرتے ہیں ان کو دیکھ کر پھر شرعی مجاہدہ کو دیکھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ شریعت نے شاہانہ علاج کیا ہے کہ نہ آنکھیں پھوڑنے کی ضرورت ہے نہ رسیاں باندھنے کی ضرورت ہے نہ کالی مرچ چبانے کی ضرورت ہے بلکہ بیس رکعت تراویح عشاء کے بعد پڑھ کر سور ہو تقلیل منام (یعنی کم سونے کا مجاہدہ) ہوگیا۔ پھر مزید آسانی یہ کہ تراویح جماعت سے ہوتی ہے الگ الگ جاگنا مشکل تھا جماعت کے ساتھ جاگنا اور بھی سہل ہوگیا۔ پھر بیچ میں نیند آنے لگے تو ہر چار رکعت پر تھوڑی دیر ٹھہرنا مستحب کیا گیا ہے جس میں اگر کسی کو نیند آنے لگی ہو تو وہ ٹہل سکتا ہے۔ منہ پر پانی ڈال سکتا ہے، باتیں کر کے نیند ختم کرسکتا ہے اس طرح سے بیس رکعت کی مقدار جاگنا کچھ بھی دشوار نہیں۔

شریعت نے امراض باطنہ کے سارے علاج شاہانہ اور بہت آسان کیے ہیں اور دعوے سے فرماتے ہیں کہ اَلدِّیْنُ یُسْرٌ یعنی دین آسان ہے۔ (تقلیل المنام)

**ضروری تنبیہ:** اور اگر تم کو تراویح میں (یہ مجاہدے اور اس کے مصالح) سمجھ میں نہ آ سکیں تو تم کو تحقیق کیا ضرورت ہے بس خدا اور رسول کا حکم سمجھ کر عمل شروع کردو۔

بعض لوگوں کو اَسرار جانے بغیر عمل کرنا زیادہ مفید ہوتا ہے اور اَسرار جاننے سے فائدہ کم ہوتا ہے۔

## مسائلِ تراویح

### تراویح سنت مؤکدہ ہے اس کا بہت اہتمام کرنا چاہئے

تراویح چونکہ سنت ہے اس لیے عملاً اس کا بہت اہتمام کرنا چاہئے گو اعتقاد میں فرض کا اہتمام زیادہ ہے اور عملاً اس کا اہتمام اس لیے زیادہ ہے کہ اس میں حضور ﷺ کا اثر محسوس ہے اور یہ ایک طبعی فطری بات ہے چنانچہ اگر ایک قرآن رکھا ہو اور ایک حضور ﷺ کا قمیض (کرتہ) مبارک بھی رکھا ہو، تو دیکھ لو دل کدھر کھنچتا ہے، طبیعت کا جذب (اور میلان) کدھر زیادہ ہوتا ہے گو عقیدہ میں قرآن حق تعالیٰ کا کلام ہے اس کی تعظیم واجب ہے مگر عملاً تم اس کے ساتھ وہ برتاؤ کرو گے جو قرآن کے ساتھ نہیں کرتے پھر بھی نہ یہ شرک ہے نہ ترک ادب کیوں کہ فطرۃً انسان اس کے خلاف پر قادر نہیں، البتہ حدود شرعیہ سے آگے بڑھنا معصیت اور بدعت ہے۔ تو جب ہم آپ کے ملبوسات (یعنی آپ کے استعمال کیے ہوئے لباس) سے اس قدر متاثر ہوتے ہیں تو آپ کی سنت کی کیوں نہ وقعت ہو۔ (روح القیام)

## تراویح سنت مؤکدہ ہے اس کے چھوڑنے سے گناہ ہو گا

تراویح کے مؤکدہ ہونے کا جو عنوان مشہور ہے وہ یہ ہے کہ مواظبت (یعنی پابندی) کی دو قسمیں ہیں۔ایک حقیقی دوسرے حکمی، مواظبت حقیقی تو یہ ہے کہ کسی فعل کو ہمیشہ پابندی سے کیا ہو۔ مثلاً ظہر کی سنتیں ہیں، فجر کی سنتیں ہیں۔اور مواظبت حکمی یہ ہے کہ کوئی عمل ایسے طرز سے واقع ہوا ہے کہ وہ طرز بتلا رہا ہے کہ اس کا دوام (اور اس میں پابندی) مطلوب ہے چنانچہ آپ دو تین شب تشریف لائے اس کے بعد پھر تشریف نہیں لائے اور صحابہ سے فرمایا کہ مجھے تم سب کا آنا معلوم تھا مگر میں اس لیے نہیں آیا کہ ایسا نہ ہو کہ تم پر یہ نماز فرض ہو جائے اور (فرض کی طرح اس کی ادائیگی) نہ ہو سکے تو تم (فرض چھوڑنے کے) گنہگار ہو، اور اس کا مطلب یہ نہیں کہ چلو یہ تو ایک گنجائش کی بات معلوم ہوئی۔ کہ فرض نہیں۔اب کیوں مشقت اٹھائیں۔ جاگیں اور تھکیں، بلکہ مطلب یہ ہے کہ گناہ تو ہو گا مگر فرض چھوڑنے کے برابر نہ ہو گا، شاید کوئی یہ کہنے لگے کہ خیر زیادہ گناہ تو نہیں ہے تھوڑا گناہ ہے اگر چھوڑ دیں گے تو کوئی بڑا گناہ نہ ہو گا۔ جو یہ کہے پہلے میری اس رائے کو قبول کرے تب یہ سمجھا جائے گا کہ یہ تھوڑی سی چیز کی وقعت نہیں کرتا اور اسے مہمل سمجھتا ہے۔تب میں بھی ایسے شخص کے لئے فتویٰ دے دوں گا کہ اسے چھوڑ دینا جائز ہے۔

وہ رائے یہ ہے کہ ایک چھوٹی سی چنگاری لے کر ایک چھپر پر یا اپنے صندوق کے کپڑوں میں رکھ دے اور اگر کوئی اس کو ٹوکے تو وہ یہ کہہ دے کہ یہ تو چھوٹی سی چنگاری ہے بڑا انگارہ تو نہیں ہے۔اور اگر یہ چھوٹی سی چنگاری رکھنے سے بچے کہ چھوٹی بڑی سب یکساں ہیں تو اس سے کہا جائے گا کہ حضور والا یہاں بھی دونوں کا اثر یکساں ہے اور وہ کیا ہے، اللہ تعالےٰ کی ناخوشی (یعنی تراویح کو فرض نہیں سنت مؤکدہ ہے اس کے چھوڑنے سے اللہ تعالیٰ ناخوش ہو گا)۔ (روح القیام)

**تراویح کے سنت مؤکدہ ہونے کی دلیل:** تراویح کا پڑھنا نہایت ضروری ہے کیوں کہ روایات سے اس کا مرغوب فیہ ہونا، مامور بہ ہونا، اور معمول بہ ہونا، مطلوب و مقصود ہونا سب ثابت ہے۔

(یعنی احادیث سے ثابت ہے کہ تراویح کی نماز حضور ﷺ کو مرغوب تھی، آپ کا معمول بھی تھا اور امت کو آپ نے اس کا حکم بھی دیا اور تراویح ثابت ہے) آپ کے عمل سے بھی، اس کے بعد صحابہ کی پابندی سے بھی اس لیے محققین نے اسے سنت مؤکدہ لکھا ہے گو آپ سے یہ ثابت ہے کہ تین شب کے بعد آپ تراویح کے لئے تشریف نہیں لائے اور یہ فرمایا کہ مجھے اس کے تم پر

فرض ہو جانے کا اندیشہ تھا، اس سے معلوم ہوا کہ اگر فرض کا اندیشہ نہ ہوتا تو آپ کا تشریف لانے کا ارادہ تھا اور پختہ ارادہ خود عمل کے قائم مقام ہوتا ہے پس جب آپ نے ارادہ فرمالیا تو اس سے بھی تراویح کا مؤکدہ ہونا ثابت ہو جائے گا جیسا کہ فعل سے ثابت ہوتا ہے۔ اس کے سنت مؤکدہ ہونے کی ایک یہ تقریر ہے جو اپنے عنوان کے اعتبار سے نئی ہے۔ (روح القیام)

**بیس رکعت تراویح کا ثبوت**: حدیث شریف میں ہے:

"اِنَّ اللّٰہَ فَرَضَ لَکُمْ صِیَامَہٗ وَسَنَنْتُ لَکُمْ قِیَامَہٗ "(مؤطا امام مالک)

بے شک اللہ نے تم پر رمضان کا روزہ فرض کیا ہے اور میں نے اس کی راتوں کا جاگنا یعنی تراویح پڑھنا مسنون کیا۔

اس پر سب کا اتفاق ہے کہ حدیث میں قِیَامَہٗ سے مراد تراویح ہے۔

رہا بیس کا عدد، سو اس وقت اس کے اثبات سے ہم کو بحث نہیں، عمل کے لیے ہم کو اتنا کافی ہے کہ حضرت عمرؓ کے زمانہ میں بیس رکعت تراویح اور تین وتر جماعت کے ساتھ پڑھے جاتے تھے یہ روایت مؤطا امام مالک میں گو منقطع ہے مگر عملاً متواتر ہے۔ امت کے عمل نے اس کو متواتر کر دیا ہے بس عمل کے لیے اتنا کافی ہے۔

دیکھئے اگر کوئی پنساری کے پاس دوا لینے جائیں تو اس سے یہ نہیں پوچھتے کہ یہ (دوا) کہاں سے آئی اور اس کا کیا ثبوت ہے کہ یہ وہی دوا ہے جو میں لینا چاہتا ہو۔ بلکہ اگر شبہ ہوتا ہے تو ایک دو جاننے والوں کو دکھلا کر اطمینان کر لیا جاتا ہے۔ اب اگر کوئی پنساری سے یہ کہے کہ مجھے تو اطمینان اس وقت ہوگا جب تم بائع (بیچنے والے) کے دستخط دکھلا دو گے کہ تم نے اس سے یہ دوا خریدی ہے تو لوگ یہ کہیں گے کہ اس کو دواء کی ضرورت ہی نہیں اور پنساری بھی صاف کہہ دے گا کہ مجھے دستخط دکھلانے کی ضرورت نہیں، لینا ہو تو لو، نہ لینا ہو تو نہ لو۔ اسی طرح محققین سلف کا طرز ہے کہ وہ مدعی سے بحث نہیں کرتے بس مسئلہ بتلا دیا، اور اگر کسی نے اس میں حجتیں نکالیں تو صاف کہہ دیا کہ کسی دوسرے سے تحقیق کر لو۔ جس پر تم کو اعتماد ہو، ہمیں بحث کی فرصت نہیں۔ (تقلیل الانام)

عوام کو اگر بتلا بھی دیا جائے کہ حدیث میں یہ ہے تو ان کو طریق استنباط کا علم کس طرح ہوگا اس میں پھر وہ فقہاء کے محتاج ہوں گے تو پہلے ہی سے فقہاء کے بیان پر کیوں اعتماد نہیں کرتے۔ (تقلیل الانام)

**عمل کے لیے اتنا ثبوت کافی ہے**: عمل کے لئے تو تراویح کا اتنا ثبوت

کافی ہے کہ حضور ﷺ نے اپنے قول سے اس کو مسنون فرمایا اور حضرت عمرؓ کے زمانہ میں صحابہ عملاً تراویح کی بیس رکعتیں پڑھتے تھے، عوام کے لیے اتنا کافی ہے، اس سے زیادہ تحقیق علماء کا منصب ہے اس سے اس وقت بحث نہیں۔ (تقلیل الکلام)

**تراویح بیس ہی رکعت کیوں پڑھنا چاہئیے:** دہلی سے ایک نئے مجتہد صاحب آٹھ رکعت تراویح سن کر مولانا شیخ محمد صاحب کے پاس آئے تھے اور انہیں اس میں شک تھا کہ تراویح آٹھ ہیں یا بیس۔ یہ نئے مجتہد اپنے کو عامل بالحدیث کہتے ہیں۔ کیوں صاحب حدیث میں بیس بھی تو آئی ہیں ان پر کیوں نہیں عمل کیا، تاکہ اس کے ضمن میں آٹھ پر بھی عمل ہو جاتا (یعنی دونوں حدیثوں پر عمل ہو جاتا بیس والی حدیث پر بھی اور آٹھ والی پر بھی)۔

اصل بات یہ ہے کہ نفس کو سہولت تو آٹھ ہی رکعت میں ہے تو بیس کیوں پڑھیں۔

بہر حال مولانا شیخ محمد صاحب سے انہوں نے سوال کیا۔ مولانا نے فرمایا کہ اگر محکمہ مال سے یہ اطلاع آئے کہ مال گذاری داخل کرو (یا مثلاً جرمانہ یا فیس وغیرہ کا مطالبہ کیا گیا) اور تم کو معلوم نہ ہو کہ کتنی ہے تم نے ایک نمبردار سے پوچھا کہ میرے ذمہ کتنی مال گذاری ہے اس نے کہا کہ آٹھ روپے تم نے دوسرے نمبردار سے پوچھا اس نے کہا بارہ روپے اس سے تردد بڑھا تم نے تیسرے سے پوچھا اس نے کہا بیس روپے۔ تو اب بتاؤ تمہیں کچہری کتنی رقم لے کر جانا چاہئے انہوں نے کہا کہ صاحب بیس روپے لے کر جانا چاہئے اگر اتنی ہی ہوئی (یعنی بیس) تو کسی سے مانگنا نہ پڑے گا اور اگر کم ہوگئی تو رقم بچ رہے گی (میرے کام آئے گی) اور اگر میں کم لے کر گیا اور وہاں ہوئی زیادہ تو کس سے مانگتا پھروں گا۔ مولانا نے فرمایا بس خوب سمجھ لو، اگر وہاں بیس رکعت طلب کی گئیں اور ہیں تمہارے پاس آٹھ تو کہاں سے لا کر دو گے اور اگر بیس ہیں اور طلب کم کی ہے تو بچ رہیں گی اور تمہارے کام آئیں گی کہنے لگے ٹھیک ہے سمجھ میں آ گیا۔ اب میں ہمیشہ بیس رکعتیں پڑھا کروں گا، بس بالکل تسلی ہوگی سبحان اللہ کیا طرز ہے سمجھانے کا حقیقت میں یہ لوگ حکماء امت ہوتے ہیں۔ (روح القیام)

**علمی تحقیق:** آج میں نے ایک صاحب کے خط کا جواب لکھا ہے اور تعجب ہے کہ وہ صاحب پڑھے لکھے بھی ہیں، اگر کوئی جاہل ہو تو اسے سمجھانا آسان ہے مگر یہ پڑھے لکھے لوگ مشکل سے سمجھتے ہیں۔

اس خط میں لکھا تھا کہ آج کل طبیعتوں میں سستی غالب ہے اگر ان احادیث پر عمل کر لیا

جائے جن میں آٹھ یا بارہ رکعت کی تصریح ہے تو کیا حرج ہے، مجھے بھی فکر ہوئی۔ کہ اس کا کیا جواب لکھوں۔ پھر میں نے اللہ سے دعاء کی کہ اے اللہ اس کا کوئی جواب سمجھا دے چنانچہ حق تعالے نے مجھے سمجھا دیا میں نے لکھا کہ یہ سیدھی سی بات ہے کہ بیس رکعت۔ کے سنت مؤکدہ ہونے پر اجماع منعقد ہو چکا ہے اور اجماع کی مخالفت ناجائز ہے اور یہ اجماع علامت ہے ان احادیث کے منسوخ ہونے کی اور اگر اجماع میں یہ شبہ ہو کہ بعض علماء نے صرف آٹھ رکعت کو سنت مؤکدہ لکھا ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ اجماع اس قول سے منعقد ہے پس اس کے مقابلہ میں شاذ قول قابل اعتبار نہیں ہوگا جب بیس رکعت کا سنت مؤکدہ ہونا ثابت ہو گیا تو اس کے ترک کرنے سے عتاب کا مستحق ہوگا۔

انہوں نے ایک بات اور لکھی تھی کہ صاحب فتح القدیر کی رائے ہے کہ آٹھ رکعتیں پڑھنی چاہئے میں نے لکھا کہ جمہور کے مقابلہ میں ایک صاحب فتح القدیر کی رائے نہیں چل سکتی خصوصاً جب کہ ان کا عمل خود ان کے خلاف ہو کیوں کہ صاحب فتح القدیر کی یہ علمی تحقیق ہے مگر پڑھیں انہوں نے بھی ہمیشہ بیس۔ لہٰذا ان کی تحقیق قابل عمل نہیں ہے۔ (روح القیام)

**۲۰ رکعت تراویح کا شرعی حکم:** اگر کوئی شخص عذر کی وجہ سے آٹھ رکعت پڑھ لے تو کیا حکم ہے

**سوال:** اگر کوئی شخص ضعف اور دیگر امراض کی وجہ سے تراویح کی بیس رکعت نہ پڑھ سکے اور صرف آٹھ یا بارہ پڑھ لے تو گناہ تو نہ ہوگا؟

**الجواب:** تراویح بیس رکعت سنت مؤکدہ لکھا ہے، اس سے کم پڑھنے والا سنت مؤکدہ کا تارک ہوگا، پس جو عذر ترک سنت مؤکدہ کے لیے معتبر ہے وہ اس میں بھی معتبر ہوگا ورنہ اگر کھڑے ہو کر دشوار ہو تو دشواری کے بقدر بیٹھ کر پڑھ لے۔ (امداد الفتاوی)

**تراویح کی جماعت میں کوتاہی:** بڑے افسوس کی بات ہے کہ بعض لوگ یہ کہہ دیتے ہیں کہ تراویح کی جماعت سنت مؤکدہ علی الکفایۃ ہی تو ہے بس محلّہ کے چند لوگ جماعت سے پڑھ لیں گے۔ ہماری طرف سے بھی ادا ہو جائے گی۔ کیا ظلم و ستم ہے، تم خدا کے ساتھ قانون بگھارتے ہو؟ اگر خدا تعالےٰ بھی اپنی عطاء کے وقت قانون برتیں کہ جس طرح تم ضروری ارکان ادا کرتے ہو، وہ بھی ضرورت کے موافق دے دیا کریں تو بتاؤ تمہارا کیا حال ہوگا۔ مثلاً ایک دن تمہیں آدھ پاؤ سے زیادہ اناج نہ دیں یا ایک لوٹے سے زیادہ پانی نہ دیں تو تم کیا کر لو گے کیوں کہ کسی کو دینا ان پر واجب تو ہے نہیں محض اپنے فضل و رحمت اور احسان سے دیتے ہیں۔

اب تم جو اللہ تعالیٰ کے ساتھ قانون بگھارتے ہو کہ جماعت تراویح سنت مؤکدہ علی الکفایہ ہے (لہٰذا ہم کو جماعت سے پڑھنے کی ضرورت نہیں کچھ لوگوں کا جماعت سے پڑھ لینا کافی ہے) تو اگر اللہ تعالیٰ بھی تمہارے ساتھ قانون برتیں کہ اگر وہ تمہیں صرف اتنا ہی کھانے کو دیں کہ بھوکے نہ مرو، تو نانی یاد آ جائے۔ بعض پڑھے لکھے لوگ بھی اس میں کوتاہی کر بیٹھتے ہیں۔ انہوں نے جو کچھ پڑھا ہے، تراویح میں اس کی مشق ہوتی ہے۔ (روح القیام)

## تراویح سے متعلق بعض کوتاہیاں

۱۔ بعض لوگ جلدی فارغ ہونے کی وجہ سے وقت آنے سے پہلے (نماز کے لیے) کھڑے ہو جاتے ہیں۔

۲۔ اگر وقت پر کھڑے بھی ہوتے ہیں تو اذان ہی وقت سے پہلے کہہ دیتے ہیں۔

۳۔ بعض حفاظ تراویح میں قرآن مجید اس قدر تیز پڑھتے ہیں کہ تجوید تو کیا صحیح ہوتی حروف بھی صحیح نہیں ادا ہوتے۔ بعض دفعہ سامعین کو سمجھنا تو کیا، سنائی بھی نہیں دیتا کہ کیا پڑھا جا رہا ہے۔

۴۔ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ مقتدی ثناء، رکوع وسجدہ کی تسبیحات اور التحیات پورا نہیں پڑھنے پاتے کہ امام صاحب قراۃ یا قومہ یا جلسہ یا قیام یا سلام کی طرف چل دیتے ہیں۔

۵۔ بعض جگہ ترویحہ (یعنی ہر چار رکعت) میں بھی نہیں ٹھہرتے۔

۶۔ بعض لوگ ایک ہی رات میں دو دو جگہ پوری تراویح پڑھا دیتے ہیں۔

۷۔ بہت سے لوگ اجرت پر (یعنی پیسہ لے کر) قرآن سناتے ہیں۔

۸۔ بعض حفاظ اپنا پڑھ کر یا کسی روز ناغہ کر کے دوسرے حفاظ کا اس نیت سے سننے جاتے ہیں کہ اس کی غلطیاں پکڑیں گے۔ یا اس کو غلطی میں ڈالیں گے، کبھی کھنکھارتے ہیں کبھی زور سے باتیں کرتے ہیں۔

۹۔ بعض جگہ ایسے بچوں کو امام بنا دیتے ہیں کہ ان پر یہ بھی اطمینان نہیں کہ ان کے کپڑے بھی پاک ہوں گے یا ان کا وضو بھی ہوگا۔

۱۰۔ بعض دفعہ شبینہ اس طرح ہوتا ہے جس سے نماز و قرآن دونوں کا ضائع ہونا لازم آتا ہے۔ (اصلاح انقلاب)

# تراویح کے حقوق اور اس میں ہونیوالی کوتاہیاں

تراویح رمضان المبارک کی مخصوص عبادت ہے اس کے حقوق یہ ہیں۔

۱۔ ٹھیک وقت پر ہو۔

۲۔ رکوع سجدہ بھی اچھی طرح ہو، تشہد بھی اچھی طرح ہو، جلدی مت کرو۔

۳۔ جو اس میں تلاوت کی جائے وہ بھی اچھی طرح ہو۔

اب تو لوگ تراویح کی ایسی گت بناتے ہیں کہ خدا کی پناہ، تراویح اتنی بڑی نعمت اور سمجھتے ہیں کہ لو اب کمبختی آئی، بیس رکعت پڑھنی پڑیں گی، کوئی حد ہے، ناقدری کی، اور اگر کوئی حافظ ذرا تجوید سے ٹھہر ٹھہر کر پڑھنے والے ہوئے تو گویا قیامت آ گئی، اول تو ایسے حافظ کو کوئی تجویز نہیں کرتا، اور اگر کر بھی لیا تو جلدی کرنے کی فرمائش کر کے اسے ایسا تنگ کرتے ہیں کہ آئندہ کے لیے وہ توبہ کر لیتا ہے کہ انہیں تو اب کبھی نہیں سناؤں گا، بس یہ چاہتے ہیں کہ اٹھک بیٹھک ہو اور بیس پوری ہو جائیں۔ (رمضان فی رمضان)

**تراویح کے بعض منکرات:** جیسے دن کا عمل روزہ ہے ایسے ہی رات کا عمل قیام (یعنی تراویح) ہے اس میں لوگ یہ خبط کرتے ہیں کہ بیس رکعت گنتی کی تو پوری کر لیتے ہیں مگر یہ پتہ نہیں چلتا کہ ان میں توریت پڑھی جاتی ہے یا انجیل پڑھی جاتی ہے یا تو شروع کا حرف سمجھ میں آتا ہے یا رکوع کی تکبیر۔

ایک حافظ صاحب کا قصہ ہے کہ قرآن شریف پڑھتے پڑھتے جہاں بھولے وہاں کچھ اپنی تصنیف سے (عربی عبارت بنا کر) پڑھ دیا، بڑی تعریف ہوتی رہی کہ ان کو کہیں متشابہ نہیں لگتا۔ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ.

صاحبو! اللہ میاں کو دھوکہ مت دو، بیس رکعتیں گن کر ذرا ڈھنگ سے پڑھا کرو۔

بعض حافظ یہ ظلم کرتے ہیں کہ مقتدیوں کو بھگاتے ہیں، اس طرح کی قراۃ اتنی لمبی کر دیتے ہیں کہ کوئی ٹھہر ہی نہ سکے، پانچ پانچ پارے ایک ایک رکعت میں پڑھ دیتے ہیں (جس کی وجہ سے لوگ آنا چھوڑ دیتے ہیں)

بَشِّرُوْا وَلَا تُنَفِّرُوْا وَيَسِّرُوْا وَلَا تُعَسِّرُوْا

یعنی خوش خبری سناؤ اور نفرت مت دلاؤ، آسانی کرو اور تنگی میں مت ڈالو۔ (تطہیر رمضان)

## ایک مسجد میں متعدد جگہ تراویح

**سوال:** کسی بڑی مسجد میں دو حافظ تراویح پڑھائیں اس طرح کہ درمیان میں کوئی آڑ کر دی جائے جس سے کہ ایک دوسرے کی آواز سے حرج نہ ہو، جائز ہے یا نہیں؟

**جواب:** ایک مسجد میں دو جگہ تراویح پڑھنا بشرطیکہ از راہ نفسانیت نہ ہو اور ایک کا دوسرے سے حرج نہ ہو جائز ہے۔ مگر افضل یہی ہے کہ ایک ہی امام کے ساتھ سب پڑھیں۔ (امداد الفتاوی)

## چھوٹی ہوئی تراویح وتر سے پہلے پڑھے یا وتر جماعت سے پڑھ کر بعد میں تراویح پڑھے

**سوال:** ایک شخص کی تراویح اور فرض نماز چھوٹ گئی وہ فرض پڑھ کر امام کے ساتھ تراویح میں شریک ہو گیا، جب امام کی نماز تراویح پوری ہو جائے تو وہ شخص امام کے ساتھ وتر کی جماعت میں شامل ہوگا، یا پہلے اپنی چھوٹی ہوئی تراویح پوری کرے گا؟

جواب: عالمگیری میں ہے کہ یہ شخص وتر میں شریک ہو جائے پھر بقیہ تراویح پڑھ لے۔ (امداد الفتاوی)

**تراویح میں نابالغ کی امامت:** بعض لوگ نابالغوں کو تراویح میں امام بنا دیتے ہیں، نابالغ کے پیچھے پڑھنے میں اختلاف ہے، مختار اور مفتیٰ بہ قول یہی ہے (یعنی فتویٰ اسی پر ہے) کہ نا جائز ہے۔ (التہذیب)

## نابالغ کے پیچھے تراویح کی نماز جائز نہیں:

**سوال:** نابالغ لڑکے کے پیچھے صرف تراویح پڑھی جائیں تو کیا حسب قواعد شرعیہ و متاخرین فقہاء احناف کے نزدیک جائز ہے؟ ریاست بھوپال کے قضاۃ و مفتیان کرام نے جواز کا فتویٰ دیا ہے اور لکھا ہے کہ تراویح میں نابالغ کی اقتداء اختلافی مسئلہ ہے اس میں مشائخ فقہاء متاخرین جواز کے قائل ہیں۔ حضرت والا سے گذارش ہے کہ مفصل جواب سے شکر گذار فرمائیں اور بالغ ہونے کی حد بھی تحریر فرمائیں کہ کتنی عمر میں بالغ ہوتا ہے؟

**الجواب:** فقہاء نے تصریح فرمائی ہے کہ اختلاف کے باوجود ترجیح عدم جواز (والمختار انہ لا یجوز فی الصلوۃ کلھا) کو ہے (یعنی راجح قول یہی ہے کہ جائز نہیں اور فقہاء نے اس کی دلیل یہ بیان کی ہے کہ) نابالغ کی تراویح نفل محض ہے اور بالغ کی سنت مؤکدہ ہے، دوسرے نابالغ کی نفل شروع کرنے سے واجب نہیں ہوتی، اور بالغ کی واجب ہوتی ہے پس نابالغ کی نماز ضعیف ہوئی،

اس پر بالغ کی قوی نماز کا مبنی کرنا خلاف اصول ہے، اس لیے جائز نہیں، اور اس میں جو حکمتیں و مصلحتیں، بیان کی گئی ہیں کہ بچہ کا حفظ پختہ ہو جائے گا وغیرہ وغیرہ اس کا جواب یہ ہے کہ احکام کی بنا دلائل پر ہے مصالح پر نہیں، پھر بجائے تراویح کے نوافل میں ان کا پڑھ لینا بھی ممکن ہے اور اس کا کافی ہونا معلوم ہے۔ علاوہ اس کے نابالغ کی امامت میں مصالح کے ساتھ مفاسد بھی ہیں وہ یہ کہ اکثر وہ احکام طہارت واحکام صلوٰۃ سے ناواقف ہوتے ہیں پس اس کے جائز کہنے میں بالغوں کی نماز کا فساد ہونا بہت غالب ہے اور بالغ ہونے کی کوئی علامت نہ دیکھی جائے تو مفتیٰ بہ قول کے مطابق پندرہ سال کی عمر میں بلوغ کا حکم کر دیا جاتا ہے، اس وقت اس کے پیچھے تراویح میں اقتداء جائز ہے۔ (امداد الفتاویٰ)

تراویح کے سلسلہ میں ایک بڑی کوتاہی یہ ہوتی ہے کہ بعض لوگ ایسے بچوں کو امام بنا دیتے ہیں جن کو طہارت و نماز کے ضروری مسائل بھی معلوم نہیں ہوتے بلکہ ان پر یہ بھی اطمینان نہیں ہوتا کہ ان کے کپڑے بھی پاک ہوں گے یا ان کا وضو بھی ہوگا اور نماز کے بارہ میں تو بہت احتیاط مطلوب ہے، ایسے بچے نوافل میں پڑھ دیا کریں کافی ہے۔ (اصلاح انقلاب)

**ڈاڑھی کٹانے والے فاسق کی امامت کا حکم:** ڈاڑھی منڈوانا، کتروانا حرام ہے البتہ مقدار قبضہ یعنی ایک مٹھی سے جو زائد ہو جائے اس کا کتروانا درست ہے۔ چنانچہ عالمگیری میں اس کی تصریح ہے۔ (امداد الفتاویٰ)

ڈاڑھی منڈانے یا کٹوانے والا شخص فاسق اور سخت گنہگار ہے اس کو امام بنانا جائز نہیں کیوں کہ اس کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی ہے۔ (امداد المفتین)

راجح قول کے مطابق فاسق کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی ہے۔ (امداد الفتاویٰ)

فاسق اور بدعتی کا امام بنانا مکروہ تحریمی ہے۔ (کیوں کہ وہ واجب الاہانت ہے قابل تعظیم نہیں) اس کو امام بنانے میں اس کی تعظیم ہے اس لیے اس کو امام بنانا جائز نہیں ہے۔ (امداد المفتین) ہاں خدانخواستہ اگر بدعتی و فاسق زوردار ہوں کہ ان کے معزول کرنے پر قدرت نہ ہو یا فتنہ عظیم برپا ہوتا ہو تو مقتدیوں پر کراہت نہیں۔ (بہشتی زیور)

## امرد یعنی خوبصورت لڑکا جس کے ابھی ڈاڑھی نہ نکلی ہو، اس کی امامت کا حکم

**سوال:** امرد کے پیچھے نماز ہو سکتی ہے یا نہیں؟ مراد یہ ہے کہ بالغ ہو گیا مگر ڈاڑھی

مونچھیں کچھ نہیں آئی، خواہ حافظ ہو یا علم دین پڑھنے والا ہو اس کی امامت کا کیا حکم ہے؟

**جواب:** اگر وہ خوبصورت ہے اور اس کو شہوت کی نگاہ سے لوگوں کے دیکھنے کا احتمال ہے تب تو وہ اگر حافظ یا طالب علم ہو تب بھی مکروہ ہے اور اگر یہ بات نہیں ہے صرف عوام کی ناپسندیدگی ہے تو اگر وہ سب مقتدیوں سے علم وقرآن میں اچھا ہے تو اس کی امامت مکروہ نہیں۔ اور اگر اتنی عمر ہوگئی ہے کہ اب ڈاڑھی بھرنے کی امید نہیں رہی تو وہ امرد نہیں رہا (اور اس کی امامت بھی مکروہ نہیں خواہ ڈاڑھی کا ایک بال بھی نہ ہو) (امداد الفتاویٰ)

**سب رکعتیں برابر ہونا چاہئے:** عام طور پر حافظوں کی یہ بھی عادت ہوتی ہے کہ شروع کی رکعتوں میں بہت کھینچتے ہیں اور آخری رکعتوں میں دو دو تین تین آیتیں پڑھتے ہیں۔ یاد رکھو کہ سب رکعتیں اور رکوع سجدے متناسب (یعنی برابر) ہونے چاہئے۔

حدیث شریف میں حضور ﷺ کی نماز کے بارے میں آیا ہے:

**حدیث:** کَانَتْ صَلوٰۃُ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم قَرِیْبًا مِنَ السَّوَاءِ. (مسلم)

**ترجمہ:** یعنی حضور ﷺ کی نماز معتدل ہوتی تھی اگر قیام طویل (لمبا) ہوتا تھا تو رکوع سجدہ بھی اس کے مناسب ہوتا تھا اور اب لوگ اس کے برعکس کرتے ہیں کہ قیام تو طویل کرتے ہیں اور رکوع سجدہ، قعدہ نہایت ہی مختصر، اس زمانہ میں تو پوری نماز مختصر پڑھنا چاہئے، اسی واسطے میں شبینہ بھی پسند نہیں کرتا۔ (اجذ یب)

حدیث میں آیا ہے:

"اِنَّ اللّٰہَ جَمِیْلٌ یُحِبُّ الْجَمَالَ" (مسلم)

بے شک اللہ تعالیٰ جمیل ہے اور جمال کو پسند کرتا ہے۔

اہل اللہ اور مشائخ صفات حق کے ساتھ موصوف ہوتے ہیں اس لیے ان کو جمال یعنی تناسب ہر شئی میں پسندیدہ ہوتا ہے ہم نے اپنے حضرات کو دیکھا ہے کہ نفاست اور تناسب ہر شئی کے اندر پسند کرتے تھے، تناسب تو ہر شئی میں بہتر ہے نماز کے اندر کیوں نہ ہوگا۔ (اجذ یب)

**سب رکعتیں برابر پڑھنا شرعاً پسندیدہ ہے:** سب رکعتیں برابر برابر پڑھا کرو، یہ دیکھو کہ تم کو ہر شئی کے اندر، تناسب اور حسن اچھا معلوم ہوتا ہے، نماز تو زیادہ اس کے لائق ہے کہ اس کو حسین کرو، داؤد علیہ السلام لوہے کی زرہیں بناتے تھے، ان کو اللہ تعالیٰ نے حکم فرمایا: اَنِ اعْمَلْ سٰبِغٰتٍ وَّقَدِّرْ فِی السَّرْدِ.

یعنی اے داؤد پوری پوری زرہیں بناؤ اور اس کے بنانے میں انداز رکھو یعنی کڑیاں (اور اس کے حلقے) بڑے چھوٹے نہ ہوں۔ جب لوہے کی زرہوں میں تناسب کا حکم ہے تو اے صاحبو! نماز تو بہت بڑی شئی ہے اس میں تناسب کا کیوں نہ حکم ہوگا، اگر تمہاری طبیعت میں تناسب نہ ہو تو ذکر اللہ کی کثرت کیا کرو، اس سے طبیعت میں نفاست اور اعتدال پسندی پیدا ہو جائے گی اور ہر امر میں تناسب کی رعایت رکھنے لگو گے۔

دیکھئے جماعت کے اندر تناسب کا حکم ہے کہ صف سیدھی ہو، درمیان میں جگہ نہ چھوڑو، اور میں تو یہ کہتا ہوں کہ شریعت کا کوئی حکم ایسا نہیں کہ جس میں تناسب ملحوظ نہ ہو۔ جب ہر امر میں تناسب کا حکم ہے تو نماز کے اندر کیوں نہ ہوگا۔ پس تراویح اور غیر تراویح اور ہر نماز میں تناسب کی رعایت رکھو، (یعنی ایسا نہ ہو کہ ایک رکعت بہت لمبی اور ایک مختصر) (اشرف الجواب)

## حُفّاظ اور ائمہ کو مسائل سے واقف ہونا ضروری ہے

حفاظ کو مسائل جاننے کی سخت ضرورت ہے بعض حافظ بہت جاہل ہوتے ہیں، تعجب نہیں بلکہ غالب ہے کہ سجدہ سہو کے مسائل کی بھی ان کو خبر نہ ہو۔ جو شخص مسائل سے واقفیت نہ رکھتا ہو اس کو امام بنانا مناسب نہیں۔ امام یا تو عالم ہو یا علماء کا صحبت یافتہ ہونا چاہئے اور اگر یہ دونوں باتیں نہ ہوں تو وہ ضرور نماز کو خراب کرے گا۔

میرے سامنے خود ایک ایسا موقع پیش آیا کہ ایک مرتبہ میں اور میرے ایک ساتھی ایک مسجد میں گئے، گرمیوں کے رمضان تھے۔ حافظ صاحب نے ایک رکعت میں آدھا پارہ گھسیٹا ان کو یاد تو رہا نہیں کہ ایک رکعت ہوئی یا دو، وہ ایک ہی رکعت پر بیٹھ گئے، مقتدی بیچارے تھکے ہوئے تھے انہوں نے بھی غنیمت سمجھا، یاد نہ رہا ہو، کسی نے نہ بتلایا، میں نے اپنے ساتھی سے کہا کہ تم شریک ہو کر بتلاؤ لیکن انہوں نے جلدی سے سلام پھیر دیا، میں نے پکار کر کہا کہ حضرت ایک رکعت ہوئی ہے، نماز کا اعادہ کیجئے اور یہ جو قرآن آدھا پارہ پڑھا ہے اس کو بھی پھر سے پڑھیئے۔ اس وقت امام اور مقتدیوں میں خوب چک چک ہوئی۔ (اشرف الجواب)

## تراویح میں کتنا قرآن سُنانا چاہیئے

### حفاظ و ائمہ کو ضروری تنبیہ

اے حفاظ اور اے اماموں! اپنے مقتدیوں کو دیکھ لو کیسے ہیں؟ اگر واقعی ان کو قرآن سننے کا

شوق ہو تو سبحان اللہ قرآن زیادہ پڑھو، قرآن جس قدر بھی زیادہ ہو، باعث نورانیت ہے اور اگر دیکھو کہ شوق نہیں جیسے آج کل ہے تو بس سوا پارہ اچھی مقدار ہے۔ اور بہتر یہ ہے کہ پندرہ پارہ تک سوا پارہ پڑھو اور پھر ایک ایک پارہ کردو۔ ۲۷ کو ختم ہو جائے گا۔

فقہاء نے تو یہاں تک لکھا ہے کہ اگر کسی جگہ رمضان میں نمازی ایک قرآن بھی سننے سے اکتاتے ہوں تو وہاں تراویح اَلَمْ تَرَ کَیْفَ سے پڑھ لے (پورا قرآن نہ سنائیں لیکن) بعض حافظ ایسا ستم ڈھاتے ہیں کہ (مقتدیوں کی منشاء کے خلاف) پانچ پانچ پارے پڑھ جاتے ہیں، ان حفاظ کو مسائل جاننے کی سخت ضرورت ہے۔ (التہذیب)

**امام کو چاہئے کہ مقتدیوں کی رعایت کرے**: حدیث شریف میں ایک قصہ آیا ہے کہ حضرت معاذ بن جبلؓ ایک مسجد میں امام تھے پہلے تو حضور ﷺ کے پیچھے نفل کی نیت سے شریک ہوتے، پھر وہاں جا کر نماز پڑھایا کرتے تھے، ایک مرتبہ عشاء کی نماز پڑھانے کے لئے گئے تو سورۃ بقرہ شروع کردی محلہ میں ایک آدمی بے چارہ غریب، دن بھر کی محنت مزدوری مشقت سے تھکے ہوئے تھے، وہ جماعت سے علیحدہ ہو کر اپنی نماز پڑھ کر چلے گئے، اور اس وقت جماعت میں شریک نہ ہونا نفاق کی علامت سمجھا جاتا تھا۔

حضرت معاذ بن جبلؓ نے ان کو بُرا بھلا کہا، صبح کو یہ مقدمہ آپ کے حضور میں پیش ہوا۔ ان صحابی نے حضرت معاذؓ کی شکایت کی، کہ یا رسول اللہ ﷺ ہم مزدور پیشہ لوگ ہیں، دن بھر تو محنت مزدوری کرتے ہیں اور رات کو یہ سورہ بقرہ شروع کر دیتے ہیں۔ حضور ﷺ نے حضرت معاذؓ پر عتاب فرمایا اور فرمایا اَفَتَّانٌ اَنْتَ یَا مُعَاذ یعنی اے معاذ کیا تم لوگوں کو فتنہ میں ڈالنے والے ہو۔ وَالشَّمْسِ، وَاللَّیْلِ، وَالتِّیْن پڑھا کرو، کیوں کہ مقتدیوں میں ضعیف، بیمار، کاروبار والے آدمی (سب ہی قسم کے لوگ) ہیں۔ الغرض نماز میں اتنی تاخیر کرنا یا قرأت اتنی لمبی کرنا جس سے نمازی بھاگ جائیں جائز نہیں ہے۔ (التہذیب)

## تراویح میں بہت تیز اور جلدی قرآن پڑھنے کی تمنا کرنا

کانپور میں بے چارے ایک حافظ تھے جو ذرا رکوع و سجدہ اطمینان سے ادا کرتے تھے اور قومہ (یعنی رکوع سے کھڑے ہو کر بھی) کچھ دیر لگاتے تھے، لوگ تراویح کے بعد نکلتے ہوئے یہ کہتے تھے کہ ارے میاں تراویح کیا ہیں قید خانہ ہے۔ بس جا کر پھنس جاتے ہیں۔ رکوع میں گئے تو رکوع ہی میں ہیں۔ سجدہ میں چلے گئے تو اب سر ہی نہیں اٹھتا۔ التحیات پڑھنے بیٹھے تو اب کسی طرح سلام

ہی نہیں پھیرتے۔ جان مصیبت میں آجاتی ہے۔

غرض مقتدی چاہتے ہیں کہ امام بس التحیات ہی پڑھ کر سلام پھیر دیا کرے اور اس کو بہت پسند کرتے ہیں کہ حافظ ریل ہو اور ریل بھی کون سی، مال گاڑی نہیں، پسنجر نہیں۔ ڈاک نہیں۔ اسپیشل ہو اور اب اللہ بھلا کرے ریل سے بھی بڑھ کر ہوائی جہاز چل گئے ہیں۔ کہ حافظ جہاز ہوں۔

ایک نابینا حافظ صاحب تھے بیچارے مر گئے ہیں، ان کے تیز پڑھنے کا حال کچھ نہ پوچھو، بس گن گن گن گن گن گن غفورا۔ بن بن بن بن بن بن شکورا۔ غفورا، شکورا کے سوا کچھ خبر نہیں کہ کیا الفاظ منہ سے نکل رہے ہیں اور یہ پتہ تو کیا چل سکتا تھا کہ کون سا رکوع پڑھ رہے ہیں یا کون سا پارہ ہے۔ بس اندھا دھند آندھی کی طرح اڑے چلے جاتے تھے۔ مگر مقتدی ان سے ایسے خوش تھے کہ سبحان اللہ کیا ہلکی پھلکی تراویح پڑھاتے ہیں۔

اور میں تم کو اس سے بھی زیادہ ہلکی پھلکی کی ترکیب بتادوں وہ یہ کہ بالکل ہی نہ پڑھو، کیوں کہ ہلکی پھلکی ہونے کے بھی مرتبے ہیں۔ جیسے جلدی کے درجے ہیں۔ ہلکے پھلکے رہنے کا ایک درجہ یہ بھی ہے کہ تراویح بالکل پڑھے ہی نہیں۔ چنانچہ بعض لوگ ایسا کرتے بھی ہیں۔

ارے خدا کے بندو، جب تراویح کا نام کیا ہے اور ایک گھنٹہ کی مشقت بھی اٹھائی تو پندرہ منٹ کی اور مشقت سہی، اور زیادہ وقت تو اٹھنے بیٹھنے میں لگتا ہے اچھی طرح تجوید سے پڑھنے میں اور گھسیٹ کر جلدی جلدی پڑھنے میں گھڑی لے کر آزما کر دیکھ لو، دس پندرہ منٹ سے زیادہ فرق نہیں نکلے گا۔

پھر افسوس ہے کہ صرف دس پندرہ منٹ کے لیے قرآن کو بگاڑ کر پڑھا جائے اور تراویح کو خراب کیا جائے۔

پھر تراویح سے فارغ ہو کر کوئی کام بھی تو نہیں محض باتیں کرنے کے سوا کوئی کام نہیں کرتے، کتنے افسوس کی بات ہے کہ تراویح کو تو خراب کرو، اور کھانے کو نہ خراب کرو، بلکہ رمضان میں تو اور مہینوں سے زیادہ لذیذ کھانے کا اہتمام کرتے ہیں کہ بھنا ہوا گوشت بھی ہو، چٹنی بھی ہو، دہی بڑے بھی ہوں، پھلکیاں بھی ہوں، شربت بھی ہو وغیرہ وغیرہ، پھر شرم نہیں آتی جسمانی غذائیں تو اور دنوں سے اچھی ہوں اور روحانی غذا کو خراب کر کے کھاؤ، سبحان اللہ کیا اچھا فیصلہ ہے۔ (رمضان فی رمضان)

## ہمت سے کام لیجئے

### حضرت امام ابوحنیفہؒ کا حال

کچھ آپ بھی ہمت کیجئے، ہم سے پہلے ہمت والوں نے تو یہاں تک کیا ہے کہ امام ابو حنیفہؒ ہر رمضان میں اکسٹھ قرآن شریف ختم کرتے تھے ایک ختم تو روزانہ دن کو کرتے اور ایک رات کو اور ایک وہ جو ہمیشہ تراویح میں پڑھنے کا معمول تھا۔ غرض ایک مہینہ میں اکسٹھ قرآن شریف پڑھتے تھے۔

تو دیکھو ایک اللہ کے بندے وہ بھی تو تھے (اور ایک ہم ہیں کہ عبادت کے لیے کچھ محنت مشقت برداشت کرنا جانتے ہی نہیں) (رمضان فی رمضان)

## تراویح یا شب قدر میں نیند نہ آنے کا علاج

بعض لوگوں کو تراویح میں نیند بہت آتی ہے سو اس کا علاج کرنا چاہئے اور اس کا آسان علاج ایک تو یہ ہے کہ کالی مرچ کھالو اس سے نیند جاتی رہے گی۔ کالی مرچ نفع مند بھی ہے، مقوی دماغ بھی ہے البتہ لال مرچ نقصان دہ ہے۔

باقی نیند کا اصل علاج یہ ہے کہ پانی کم پیو، مشائخ میں ستر اہل مجاہدہ کا قول یہ ہے کہ نیند کا مادہ پانی سے ہے اس کو امام غزالیؒ نے بھی لکھا ہے پھر بھی اگر زیادہ نیند آئے تو کالی مرچ (نماز سے پہلے یا دوران نماز سلام پھیرنے کے بعد) چبالو۔ آخر خدا تعالیٰ سے کچھ لینا بھی ہے یا نہیں۔ حق تعالیٰ سبحانہٗ ارشاد فرماتے ہیں:

اَیَطْمَعُ کُلُّ امْرِیٍٔ مِّنْھُمْ اَنْ یُّدْخَلَ جَنَّۃَ نَعِیْمٍ.

یعنی کیا ہر شخص اس کی طمع رکھتا ہے کہ نعمتوں والی جنت میں داخل کیا جائے؟ ایسا ہرگز نہیں، یعنی کچھ کئے بغیر کچھ نہ ملے گا، پہلے اعمال کے ذریعہ جنت کے قابل تو بنو، اعمال و مجاہدہ کے بغیر جنت لینے کا کیا منہ ہے پس رمضان میں ہمت کر کے ایک قرآن تو سن ہی لو۔ (شلث رمضان)

## تراویح میں حضورِ قلب اور توجہ سے قرآن پڑھنے کا طریقہ

رمضان میں خصوصاً تراویح میں قرآن کی طرف توجہ کرنے کی حقیقت بھی بتلاتا ہوں۔

دیکھو اگر کسی حافظ کو کوئی رکوع کچا یاد ہو تو اسے کیسے پڑھے گا خوب دھیان سے پڑھے گا۔ یہی حاصل ہے قرآن کی طرف توجہ کرنے کا پس جس طرح ایک رکوع پڑھتے ہو، بیسوں رکعت اسی

طرح پڑھ لیا کرو۔ نماز میں حضور قلب کے یہی معنی ہیں۔ شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے نماز میں اور قرآن میں حضور قلب کی یہی حقیقت لکھی ہے۔ اب بتلاؤ کہ حضور قلب سے نماز پڑھنا کیا مشکل ہے، بس اتنا ہی تو کرنا پڑے گا کہ جو خیال نیت کے وقت دل میں تھا اسے پوری نماز میں رکھو۔

اور حضور قلب سے قرآن پڑھنا کیا مشکل ہے بس اتنا ہی تو ہے کہ جو کیفیت تمہاری کچے رکوع کے پڑھنے کے وقت ہوتی ہے، اسے بیسوں رکوعوں میں رکھو۔ اب بھی اگر کسی سے حضور قلب نہ ہو تو یہ اس کی کوتاہی ہے۔ (روح القیام)

## تراویح کا مسنون طریقہ اور حضرت تھانویؒ کا معمول

بندہ محمد یوسف بجنوری عرض کرتا ہے کہ مجھ کو ایک عرصہ سے تمنا تھی کہ تراویح کا جو طریقہ سلف میں تھا اس کا ذکر کتب فقہ میں تو ہے اس کو عمل میں کہیں دیکھوں، مگر کہیں اتفاق نہیں ہوا تھا، جہاں کہیں بھی دیکھا حد سے متجاوز پایا۔ اس سال بندہ کا قیام تھانہ بھون میں رہا اور رمضان شریف میں شروع سے اخیر تک یہ شریک رہا۔ حضرت والا نے قرآن شریف سنایا۔

چونکہ حضرت والا ہر امر میں اتباع سنت کو بدرجہ اعلیٰ محفوظ رکھتے ہیں، اس کو بھی مسنون طریقہ کے مطابق ادا فرمایا، ایک بات بھی ایسی نہ ہوئی جو شرع کے خلاف ہو۔ اس لیے بندہ کو مناسب معلوم ہوا کہ جس طریقہ سے حضرت نے تراویح ادا فرمائیں اس کو قلم بند کر دوں کیا اچھا ہو کہ جن حضرات کی نظر سے یہ مضمون گذرے وہ بھی اسی طرح عمل فرمائیں، واللہ اتباع سنت ہی میں دین کی راحت ہے اور دنیا کی بھی بڑی راحت ہے، تجربہ سے اس دعویٰ کی تصدیق ہو جائے گی۔ اب میں اس کے متعلق عرض کرتا ہوں۔

۱۔ رمضان شریف میں حضرت کے یہاں عشاء کی اذان کا وقت آٹھ بجے یعنی غروب سے ایک گھنٹہ چالیس منٹ بعد تھا اور پونے نو بجے جماعت کھڑی ہوتی تھی۔

۲۔ حضرت والا فرض خود ہی پڑھاتے تھے۔ رمضان شریف میں سورۂ فاتحہ کے بعد چھوٹی سورتیں پڑھتے تھے جیسے وَالتِّیْن اور اَلَمْ تَرَ کَیْفَ وغیرہ۔ اور اکثر تو یہی عادت تھی اور کبھی وَالشَّمْس وغیرہ پڑھتے۔ غرض فرضوں میں قرأت طویل نہ ہوتی تھی اس میں مقتدیوں کی رعایت مدنظر تھی۔

۳۔ تراویح میں قرأت نہ تو اس قدر جلدی ہوتی تھی جیسے اس زمانہ میں حفاظ کا

طرز ہے کہ الفاظ بھی ٹھیک ادا نہیں ہوتے اور نہ اس قدر آہستہ ہوتی تھی جیسے فرضوں میں قرأت ہوتی ہے بلکہ فرضوں کی بہ نسبت ذرا کچھ رواں قرأت فرماتے اور ہر حرف اچھی طرح سمجھ میں آتا تھا، اظہار و اخفاء کی بھی رعایت تھی۔

۴۔ تراویح میں شروع شروع میں سوا پارہ پڑھا پھر کم کر دیا تھا۔ ۲۷ویں شب کو ختم ہوا۔

۵۔ کل وقت فرض اور سنت اور تراویح اور وتر میں ڈیڑھ گھنٹہ یا کبھی اس سے بھی کم خرچ ہوتا تھا۔

۶۔ ہر چار رکعت کے بعد بیٹھتے تھے جس کو ترویحہ کہتے ہیں اس میں ۲۵ بار درود شریف پڑھتے جس میں خفیف سا جہر ہوتا تھا (یعنی ہلکی آواز سے پڑھتے تھے)

۷۔ جب بیس رکعت تراویح ہو جاتیں تو ترویحہ کر کے دعا مانگتے اس کے بعد وتر پڑھتے۔

۸۔ جس موقع پر کلام اللہ میں سجدہ کی آیت ہے وہاں کبھی سجدہ فرماتے ہیں اور کبھی (جب مجمع زیادہ ہوتا ہے تو) رکوع ہی سے سجدہ ادا فرماتے ہیں (کیوں کہ مسئلہ ہے کہ سجدہ کی آیت پڑھ کر جلدی اگر رکوع میں چلا جائے اور رکوع میں سجدہ کی نیت کر لے تو سجدہ تلاوت ادا ہو جاتا ہے)

۹۔ عام معمول یہ ہے کہ سورہ اخلاص سے پہلے ہی کسی سورۃ میں بسم اللہ جہر سے پڑھتے ہیں۔ حضرت والا نے سورۂ اقراء سے پہلے بسم اللہ میں جہر فرمایا (کیوں کہ) مسئلہ یہ ہے کہ پورے کلام اللہ میں ایک دفعہ جہر سے بسم اللہ پڑھنا چاہئے خواہ کسی سورۃ میں ہو۔

۱۰۔ عام دستور یہ ہے کہ سورۃ اخلاص کو تین بار پڑھتے ہیں حضرت والا نے اس کو ایک بار ہی پڑھا۔

۱۱۔ جس روز ختم ہوا، دوسرے دنوں کی بہ نسبت نہ روشنی میں اضافہ تھا، نہ مٹھائی منگائی گئی، جیسے اور روز پڑھ کر چلے جاتے تھے اس دن بھی چلے گئے۔

۱۲۔ ایک دستور یہ کہ جس روز ختم ہوتا ہے تو حافظ کے سامنے پنساری کی دکان لا کر رکھ دیتے ہیں یعنی اجوائن وغیرہ سامان اور پڑیاں، پانی دم کرنے کے لئے رکھ دیتے ہیں حافظ صاحب اس میں چھو کر دیتے ہیں، یہاں یہ سب کچھ نہیں تھا بس مسنون طریقہ کے مطابق عمل تھا شریعت مطہرہ نے سب کاموں میں آسانی رکھی ہے ہم لوگ خود ہی دقتیں بڑھا لیتے ہیں۔ اگر اس طریقہ سے تراویح کریں تو کتنی آسانی ہو۔

۱۳۔ ختم ہونے کے بعد تین روز اور تراویح پڑھیں، پہلے دن سورۃ والضحیٰ سے آخر

تک تراویح میں قرآن پڑھا، دوسرے دن الم ترکیف سے اخیر تک پھر اسی کو لوٹا کر اخیر تک پڑھا۔ تیسرے دن عم یتساءلون کا تقریباً نصف پارہ پڑھا۔ (حسن العزیز)

## اُجرت دے کر قرآن سننا

ایک بدعت تراویح میں استیجار علی العبادۃ (عبادت پر اجرت لینے کی ہے) یعنی حافظ صاحب سے اجرت دے کر قرآن پڑھوایا جاتا ہے اور استیجار علی العبادۃ (یعنی عبادت پر اجرت لینا) حرام ہے۔ (والا ستیجار علیٰ مجردۃ التلاوۃ لم یقل به اَحَدٌ من الائمۃِ و انّما تنازعوا فی الا ستیجار علی التعلیم) بعض لوگ یہ کہہ دیتے ہیں کہ یہ اجرت نہیں کیوں کہ ہم کوئی مقدار مقرر نہیں کرتے جو ہمارے مقدر میں پہنچتا ہے وہ لے لیتے ہیں۔ سبحان اللہ۔

اَلْمَعْرُوْفُ کَالْمَشْرُوْطِ. جو بات مشہور ہوتی ہے اس میں ٹھہرانے کی کیا ضرورت ہوتی ہے۔ (مشہور تو خود ہی مشروط ہوتا ہے) اگر کسی طرح حافظ صاحب کو معلوم ہو جائے کہ یہاں سنانے میں کچھ بھی نہ ملے گا تو درمیان رمضان ہی میں حافظ صاحب چھوڑ کر بیٹھ رہیں گے اس سے ثابت ہوا کہ حافظ صاحب کو مقصود اجرت ہی ہے، ختم کرنے سے بحث نہیں۔ (تطہیر رمضان)

## قرآن سنانے کی اجرت لینا دینا دونوں نا جائز ہیں

بعض حفاظ کی عادت ہے کہ اجرت لے کر قرآن مجید سناتے ہیں طاعت پر اجرت لینا حرام ہے۔ اسی طرح دینا بھی حرام ہے بعض لوگ کہہ دیتے ہیں کہ ہم نے پہلے سے مقرر نہیں کیا اس لیے یہ معاوضہ نہیں ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ گو پہلے سے نہیں ٹھہرایا لیکن نیت تو دونوں کی یہی ہے اور نیت بھی محض خیال کے درجہ میں نہیں بلکہ عزم (یعنی پختہ ارادہ) کے درجہ میں ہوتی ہے اگر کسی طرح یہ معلوم ہو جائے کہ یہاں کچھ وصول نہ ہوگا تو ہر گز ہر گز وہاں نہ سنائیں گے، اور فقہ کا قاعدہ ہے کہ معروف مثل مشروط کے ہے جب اس کا رواج ہو گیا اور دونوں کی نیت یہی ہے تو بلا شک وہ معاوضہ ہے۔ (اصلاح الرسوم)

## جب امامت کی اجرت جائز ہے تو تراویح کی کیوں جائز نہیں

**سوال:** جب امامت پر اجرت جائز ہے تو تراویح میں ایک قرآن سنانا بھی (بعض علماء کے قول کے مطابق) سنت مؤکدہ ہے اس پر اجرت کیوں نا جائز ہے؟

**الجواب:** جہاں فقہاء نے ایک ختم کو سنت کہا ہے جس سے ظاہراً سنت مؤکدہ مراد

ہے وہاں یہ بھی لکھا ہے کہ جہاں (پورا ایک قرآن سننا) لوگوں کو ثقیل ہو وہاں الم ترکیف وغیرہ سے پڑھ دے پس جب تقلیل جماعت کے محذور سے بچنے کے لیے (یعنی اس اندیشہ سے کہ پورا قرآن سنانے میں شاید جماعت کم ہو جائے ایسی صورت میں) اس سنت کے ترک کی اجازت دے دی تو استیجار علی الطاعت (یعنی عبادت پر اجرت لینے) کی خرابی اس سے بڑھ کر ہے اس سے بچنے کے لیے کیوں نہ کہا جائے گا کہ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ سے پڑھ لے۔ اسی سے نمبر ۱، ۲ کی (گذشتہ مسئلہ کی دلیل اور) وجہ بھی معلوم ہوگئی۔ (امداد الفتاویٰ)

## سامع یعنی امام کے پیچھے قرآن سننے اور ٹوکنے والے کو بھی اجرت لینا جائز نہیں

ایک مسئلہ اور ہے اس میں مجھ سے غلطی ہو چکی ہے وہ یہ ہے کہ میں سمجھتا تھا کہ سامع کو (یعنی امام کے پیچھے حافظ مقتدی جو لقمہ دینے کی غرض سے متعین ہو اس کو) روپیہ لینا (بطور اجرت کے) جائز ہے میں اس کو تعلیم پر قیاس کیا کرتا تھا۔ (چنانچہ میں نے فتویٰ دیا تھا کہ) ''سماعت قرآن سے غرض یہ ہے کہ جہاں بھولے گا بتلائے گا پس یہ تعلیم ہوئی اور تعلیم پر اجرت لینے کے جواز پر فتویٰ ہے۔'' (امداد الفتاویٰ)

لیکن پھر سمجھ میں آیا کہ یہ قیاس صحیح نہیں اس لیے کہ (بحالت صلوٰۃ) تعلیم سے نماز فاسد ہو جاتی ہے اور سامع کے بتلانے سے نماز فاسد نہیں ہوتی۔ اور نیز بھولے ہوئے کو بتلانا نماز کی اصلاح ہے اور اصلاح نماز عبادت ہے اس لیے نہ قاری کو (یعنی امام صاحب کو اجرت لینا) جائز ہے نہ سامع کو۔ یہ دونوں فتوے قواعد کلیہ سے دیئے گئے ہیں۔ اگر اس کے خلاف کسی کو جزئیہ معلوم ہو تو میں اس سے بھی رجوع کرلوں گا۔ (التہذیب)

## بغیر پیسے والا حافظ نہ ملے تو کیا کرنا چاہئے

بعض لوگ کہتے ہیں کہ صاحب بلا اجرت پڑھنے والا ہم کو ملتا ہی نہیں اور اجرت دے کر سننا جائز نہیں تو پھر قرآن کیسے سنیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ پورا قرآن سننا فرض نہیں، ایک مستحب امر کے لیے حرام کا ارتکاب جائز نہیں۔ الم ترکیف سے تراویح پڑھ لو ایسی حالت میں قرآن مجید کا ختم کرنا ضروری نہیں۔ (اصلاح الرسوم)

جو حافظ اجرت لے کر تراویح سنائے اس کے پیچھے تراویح نہ پڑھنا چاہئے اس سے بہتر یہ ہے کہ الم ترکیف سے تراویح پڑھ لی جائے۔ (انفاس عیسیٰ)

**سوال:** (۱) جو حافظ تراویح میں قرآن سنائے اس کو دینا بھی ناجائز یا لینا دینا دونوں ناجائز ہے۔
(۲) اور اگر بلا اجرت حافظ نہ ملے تو اجرت پر مقرر کرلے یا الم ترکیف سے تراویح پڑھ لے؟

**جواب:** (۱) میں تو دونوں کو ناجائز سمجھتا ہوں۔
(۲) میں تو الم ترکیف سے بتلا دیتا ہوں۔ (امداد الفتاویٰ)

## اجیر حافظ یعنی پیسہ لے کر قرآن سنانے والے کے پیچھے سننے سے ثواب ہو گا یا نہیں

**سوال:** جس جگہ حافظ اجرت پر قرآن سناتے ہیں، اجرت متعین تو نہیں ہوتی مگر عام رواج ہے کہ لوگوں سے چندہ وصول کر کے حافظ صاحب کو دیتے ہیں اس صورت میں تراویح سننے کا ثواب ہو گا یا نہیں؟ اگر ثواب نہ ہو تو کیا کرے گھر آکر تنہا پڑھ لیا کرے؟

**الجواب:** سننا جدا عمل ہے اس میں کوئی امر مانع ثواب نہیں اس کا ثواب ہو گا، (البتہ شرط یہ ہے کہ سننے والا امام کو معاوضہ دینے والوں میں نہ ہو (امداد الفتاویٰ) محمد شفیع)

یہ کراہت اجارہ علی الطاعۃ امام سے ناپسند کرنے والے مقتدیوں کی طرف متعدی نہیں ہوتی (یعنی وہ مقتدی جو حافظ قرآن کو قرآن سنانے کی اجرت کے لین دین کو غلط سمجھتے ہوں اور اس میں شریک نہ ہوں وہ اس سے بری ہوں گے) کیوں کہ نہ وہ اس کے سبب (اور ذریعہ) ہیں نہ ہی اس کے مباشر (یعنی خود کرنے والے) اور تیسری کوئی نسبت کی علت نہیں۔ (انفاس عیسیٰ)

## عارضی امام بنانے کا حیلہ بھی غیر مفید ہے

**سوال:** اگر زید کو کوئی شخص اجرت طے کیے ہوئے بغیر اپنی خوشی سے پانچ روپے دے دے یا ایک ماہ کیلئے امام مقرر کر کے کچھ اجرت دے دے اس طور عند الشرع اجرت حلال ہو گی یا نہیں؟ اور امامت کی صورت میں تو حلال ہونے میں کوئی شبہ ہی نہیں معلوم ہوتا کیونکہ علماء متاخرین نے امامت کی اجرت کے جواز پر فتویٰ دیا ہے آپ کی کیا رائے ہے تفصیل سے تحریر کیجئے؟

**الجواب:** یہ جواز کا فتویٰ اس وقت ہے جب امامت ہی مقصود ہو حالانکہ یہاں مقصود ختم تراویح ہے اور یہ محض ایک حیلہ ہے دیانات (عبادات) میں جو کہ معاملہ فِی مَابَیْنَ الْعَبْدِ وَ بَیْنَ اللّٰہِ ہے (یعنی اللہ اور اس کے بندہ کا معاملہ ہے) حقیقت سب کو معلوم ہے (ایسے) حیلے واقعی جواز کو مفید نہیں ہوتے لہٰذا یہ ناجائز ہوگا۔ (امداد الفتاویٰ)

## حَبْسِ (یعنی اپنے وقت کو کسی کام میں گھیر دینا) اوقات کا حیلہ بھی نہیں چل سکتا

ایک صاحب نے عرض کیا کہ حافظ لوگ جو محراب سناتے ہیں اور ان کو دیا جاتا ہے اور علماء اس کو قرآن پڑھنے کی اجرت قرار دے کر ناجائز کہتے ہیں اگر اس کو حَبْسِ (یعنی اپنے وقت کو کسی کام میں گھیر دینا) اوقات کی اجرت قرار دیا جائے تو کیا قباحت ہے؟

فرمایا کہ حبس اوقات کی اجرت کہاں ہے اگر حافظ جی مہینہ بھر تک ٹھہرے رہیں اور پڑھیں نہیں تو کون دے گا؟ اور حافظ جی دن بھر ٹہلا کریں اور رات کو سنا دیں تو مل جائے گا، یہ تو قرآن پڑھنے پر خالص اجرت ہے۔ (ملفوظات اشرفیہ)

(عبادات میں) تعلیم تو شعائر میں سے ہے (اس لئے) اس خدمت کے لیے محبوس ہونا موجب جزاء ہے (یعنی اس میں حبس اوقات کی اجرت درست ہے) اور تراویح کا ختم اور ایصال ثواب شعائر میں سے نہیں اگرچہ طاعت وعبادت ہے (اس لیے اس کے لیے محبوس ہونا موجب جزاء نہیں ہوسکتا) البتہ خود تراویح اور پانچوں وقت کی جماعت شعائر میں سے ہے اس کے لیے اگر مفت امام نہ ملے تو اجرت ٹھہرانا درست ہے۔ (احکام العشر الاخیرہ)

## یہ کہنا بھی صحیح نہیں کہ اگر روپیہ نہ دیں تو تراویح کا سلسلہ ختم ہو جائے گا

بعض لوگ تاویل کرتے ہیں کہ اگر روپیہ نہ دیں گے تو تراویح کا ترک لازم آئے گا یہ قیاس صحیح نہیں تراویح ترک نہ ہوں گی بلکہ ختم قرآن چھوٹ جائے گا اور وہ ضروری نہیں اگر تراویح میں قرآن نہ سنائیں تو کسی ضروری امر میں خلل نہیں پڑتا البتہ تعلیم قرآن کا باقی رکھنا ضروری ہے اس لیے اس پر فقہاء نے جواز کا فتویٰ دیا ہے اگر اس پر لینا جائز نہ ہو تو تعلیم قرآن کم ہو جائے۔ (التہذیب)

## یہ کہنا بھی بے سود ہے کہ ہم اللہ کے واسطے سنائیں گے تم اللہ کے واسطے دینا

بعض لوگ یہ تاویل کرتے ہیں کہ ہم اللہ کے واسطے پڑھیں گے تم اللہ کے واسطے دینا۔

صاحبو! یہ خالی الفاظ ہی الفاظ ہیں مطلب صاف یہی ہوتا ہے کہ پڑھنے کی وجہ سے لیتے ہیں یہ نیت نہیں ہوتی کہ اللہ کے لیے دونوں کام ہوں گے بلکہ یہ محض اصطلاحی الفاظ ہو گئے ہیں یہ الفاظ بول کر ان کے معنی موضوع لہ (یعنی ان کے اصلی معنی) مراد نہیں لیتے۔ اور اس کی علامت یہ ہے کہ اگر اس کہنے کے بعد حافظ جی کو یہ معلوم ہو جائے کہ یہ لوگ کچھ نہ دیں گے تو اسی وقت بھاگ جائیں گے یا اگر ختم پر کچھ نہ دیں تو پھر دیکھئے کیا مزہ آتا ہے خوب لڑائی ہوگی یا حافظ جی اگر مہذب سنجیدہ ہوئے تو

لڑائی تو نہ ہوگی۔ لیکن دل میں یہ ضرور سمجھیں گے کہ ان لوگوں نے حق تلفی کی۔ (اجذ یب)

**حُفّاظ سے خطاب:** اے حفاظ! آپ اپنی قدر کیجئے اور دس دس پندرہ پندرہ روپیہ پر رال نہ ٹپکائیں۔ بڑا افسوس ہے کہ قرآن کو بیچا بھی تو کتنے میں، دس روپیہ میں۔

اے حفاظ! تم تو اللہ کے واسطے پڑھو اور اپنے ثواب کو برباد نہ کرو۔ قرآن پڑھ کر کچھ لینا نا جائز ہونے کے علاوہ بہت ہی کم ہمتی (اور ذلت) کی بات ہے میں نے دیکھا ہے کہ قرآن پڑھنے پر لینے سے حرص پیدا ہو جاتی ہے اگر جائز بھی ہوتا تو اس مرض (یعنی ذلت اور حرص) سے بچنے کے لیے بھی اس سے پرہیز ہی بہتر تھا۔ (اجذ یب)

**ایک حافظ قاری کی عبرت آمیز حکایت:** لکھنو میں ایک بزرگ کہیں سفر میں تھے، چوروں نے ان کو لوٹ لیا سارا سامان چلا گیا صرف ایک لنگی ان کے بدن پر رہ گئی کسی مسجد میں آئے اور قرآن شریف بہت اچھا اور عجیب انداز سے پڑھتے تھے۔ ایک رئیس (سیٹھ صاحب) کو خبر ہوئی کہ ایک صاحب آئے ہیں اور قرآن بہت اچھا پڑھتے ہیں اور اس حالت میں ہیں ان کو رحم آیا، کپڑے جوڑے اور نقد روپیہ اور کھانا ساتھ لائے اور ان سب کو ایک طرف رکھ دیا لیکن تھے بے عقل، تمیز نہ تھی، بزرگوں کے صحبت یافتہ نہ تھے آکر بیٹھے اور کہا کہ حضرت میری درخواست ہے کہ مجھے قرآن سنائیے، انہوں نے قرآن شریف سنایا، اس نے قرآن سن کر وہ سامان پیش کیا۔ انہوں نے فرمایا کہ بے شک مجھ کو ضرورت ہے میں ایسے حال میں ضرور لے لیتا لیکن اس وقت تو مجھ کو یہ آیت وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِىْ ثَمَنًا قَلِيْلًا (اور نہ خریدو میری آیات کے بدلہ میں تھوڑا سا عوض) اس کی اجازت نہیں دیتی، اگر آپ پہلے دیتے تو میں لے لیتا، اب تو ہرگز نہ لوں گا سبحان اللہ کیسے مخلص تھے۔ (اجذ یب)

## حافظوں کی خدمت ضرور کرو لیکن جائز طریقہ سے

## حافظوں کی خدمت کرنے کا صحیح اور آسان طریقہ

اگر کوئی شخص خالی الذہن ہو (یعنی اس کے ذہن میں یہ بات نہ ہو کہ میں تراویح سنا کر پیسے لوں گا) اور اس جگہ دینے کا رواج بھی نہ ہو تو جو کچھ ہدیہ قبول کیا جائے اس میں کچھ حرج نہیں بلکہ ان کو (یعنی حافظِ قرآن اور تراویح سنانے والوں کو) ان کی ضرورت کے موافق بطور ہدیہ کے کچھ دے دیا کرو، اور چونکہ اس طرح سے دینے کی عموماً عادت نہیں ہے اسی وجہ سے ان کی نیتوں میں فساد پیدا ہو گیا، اگر بغیر سوال کے اور بغیر حیلہ کے ان کو دے دیا جایا کرے تو یہ نوبت کاہے کو

آئے اگر ہم لوگ یہ بات طے کرلیں (اور اس کی عادت ڈال لیں کہ) گیارہ مہینہ میں اپنے کپڑوں کے ساتھ ایک جوڑا ان کو بھی بنادیں اور جہاں آپ کھاتے ہیں کبھی کبھی ان کی بھی دعوت کردیا کریں اور اپنے خرچ کے روپیوں کے ساتھ ان کے لیے بھی کچھ نکال دیا کریں غرض رمضان کے علاوہ دوسرے دنوں میں ان کی برابر خبر گیری کرتے رہا کریں پھر رمضان شریف میں ان سے درخواست کی جائے کہ قرآن شریف سنا دیجئے تو کیا نہیں سنائیں گے؟ ضرور اور بخوشی سنائیں گے۔ اس صورت میں استیجار علی العبادۃ (یعنی عبادت پر اجرت لینے) کی کوئی قباحت نہیں لازم آئے گی۔ الغرض اجرت دے کر حافظ سے قرآن شریف پڑھوانا جائز نہیں۔ (تطہیر رمضان)

## تراویح میں ہر چار رکعت کے جلسہ میں کیا پڑھنا چاہئے

تراویح میں ہر چار رکعات کے بعد کچھ دیر بیٹھتے ہیں جس کو ترویحہ کہتے ہیں اس کے متعلق ایک صاحب نے حضرت والا سے دریافت کیا، کہ آپ ترویحہ میں کیا پڑھتے ہیں؟ فرمایا، شرعاً کوئی ذکر متعین تو ہے نہیں باقی میں ۲۵ مرتبہ درود شریف پڑھ لیتا ہوں، مجھے یہی اچھا معلوم ہوتا ہے اور ۲۵ کی تعداد اس لئے مقرر کرلی کہ اتنی دیر میں کسی کو پانی پینے اور کسی چیز کی ضرورت ہو تو فارغ ہوسکتا ہے۔ (حسن العزیز)

**سوال:** معمولات اشرفی میں جو ہے کہ بین الترویحات (یعنی ہر چار رکعت پر) اذکار مسنونہ ادا فرماتے ہیں تو وہ اذکار مسنونہ کیا ہیں؟

**الجواب:** اس کا مطلب یہ نہیں کہ خاص ترویحات میں اذکار مسنونہ وارد ہوئے ہیں، بلکہ مراد یہ ہے کہ خاص ترویحات میں خاص اذکار منقول نہیں اور جو مروّج ہیں وہ سنت میں وارد نہیں، اس لیے ان مروجہ اذکار کی پابندی نہیں کی جاتی بلکہ جن اذکار کی بلا تخصیص تقیید سنت میں فضیلت وارد ہے ان کو ادا کیا جاتا ہے۔

## ہر سورت میں بسم اللہ پڑھنے کا حکم

امام ابوحنیفہؒ ہر سورۃ پر بسم اللہ پڑھنے کو ضروری نہیں کہتے، یہ نہیں کہ جائز نہیں کہتے۔ درمختار یا ردمختار میں ہر سورۃ پر بسم اللہ پڑھنے کو حَسَن کہا ہے (یعنی پڑھنا بہتر ہے پڑھنا چاہئے) اب رہا ہر جگہ پکار کر (یعنی زور سے) پڑھنا یہ بلاشبہ (مسلک) احناف کے خلاف ہے اور امام عاصمؒ بھی جہر کو ضروری نہیں کہتے، صرف بسم اللہ پڑھنے کو ضروری کہتے ہیں۔ (امداد الفتاوی)

کتب مذہب میں تصریح ہے کہ بسم اللہ مطلق قرآن کے جزء ہے کسی خاص سورۃ یا ہر سورۃ کا جزء نہیں۔ پس اس کا مقتضی یہ ہے کہ ایک جگہ ضرور جہر ہو ورنہ سامعین کا قرآن پورا نہ ہوگا گو

قاری کا تو اخفاء (یعنی آہستہ پڑھنے) میں ہو جائے گا کیوں کہ بعض اجزاء کا جہر اور بعض کا اخفاء جائز ہے فن قرأت سے تو اس مسئلہ کا صرف اس قدر تعلق ہے آگے فقہ سے تعلق ہے اور اس میں بسم اللہ کا اخفاء ہے (یعنی...... آہستہ پڑھنے کا حکم ہے) (امداد الفتاوی)

## تراویح میں کسی ایک سورۃ کے شروع میں بسم اللہ زور سے پڑھنا چاھئے

**مسئلہ:** تراویح میں کسی سورۃ کے شروع میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بلند آواز سے پڑھنا چاہئے اس لیے کہ بسم اللہ بھی قرآن مجید کی ایک آیت ہے اگر چہ کسی سورت کا جزء نہیں۔ بس اگر بسم اللہ بالکل نہ پڑھی جائے گی تو قرآن مجید کے پورا ہونے میں ایک آیت کی کمی رہ جائے گی اور اگر آہستہ آواز سے پڑھی جائے گی تو (امام کا تو قرآن مجید پورا ہو جائے گا) مقتدیوں کا قرآن مجید پورا نہ ہوگا۔ (بہشتی گوہر)

**ہر سورۃ میں بسم اللہ زور سے پڑھنے کا حکم:** بعض مقامات میں ہر سورۃ کے شروع میں بسم اللہ جہر سے پڑھتے ہیں، اور اس سلسلہ میں انہوں نے رسالے بھی لکھے ہیں ان کے مضمون کا حاصل یہ ہے کہ قراء سبعہ میں دو جماعتیں ہیں۔ ایک وہ ہے جو دو سورتوں کے درمیان بسم اللہ سے فصل کرتے ہیں یعنی ایک سورۃ کے ختم ہونے اور دوسری سورۃ کے شروع ہونے کے درمیان بسم اللہ پڑھتے ہیں۔

اور دوسرے وہ ہیں جو فصل نہیں کرتے بسم اللہ پڑھتے ہی نہیں بلکہ سورتوں کو ملاتے ہوئے چلے جاتے ہیں اور امام عاصمؒ جن کی قرأت ہندوستان میں ہے، بسم اللہ پڑھنے والوں میں سے ہیں اس لیے اگر کسی نے بسم اللہ نہ پڑھی تو اس نے امام عاصمؒ کی روایت پر پورا قرآن نہیں پڑھا۔ پس جس طرح قرآن جہر سے پڑھا جاتا ہے اسی طرح بسم اللہ بھی جہر سے پڑھنا چاہئے (یہ حاصل ہے ان حضرات کے استدلال کا) مگر اس استدلال میں کلام ہے وہ یہ کہ اس سے اتنی بات تو ثابت ہوئی کہ امام عاصمؒ کی رعایت کے موافق بسم اللہ پڑھنی چاہئے۔

اب رہی یہ بات کہ جہر کے ساتھ پڑھنا چاہئے یا نہیں تو یہ مسئلہ قرأت کا نہیں فقہ کا ہے اور فقہ میں یہ ہے کہ بسم اللہ آہستہ پڑھنا چاہئے پس اس مسئلہ کا تعلق دو فن سے ہے۔ ایک قرأۃ دوسرے فقہ۔ بسم اللہ آہستہ پڑھنے میں دونوں پر عمل ہو جاتا ہے اور جہر پڑھنے سے خفیت چھوٹتی ہے امام عاصمؒ قرأت میں امام ابوحنیفہ کے استاذ ہیں اور فقہ میں امام صاحب کے شاگرد ہیں۔ (حسن العزیز)

## بسم اللہ جہر کے ساتھ کس سورۃ میں پڑھنا چاہئے

کلام اللہ میں ایک دفعہ بسم اللہ بالجہر (یعنی زور سے) پڑھنی چاہئے کیونکہ حنفیہ کے نزدیک بسم اللہ بھی قرآن پاک کی ایک آیت ہے۔

میرا اور میرے استاذ کا معمول ہے کہ سورہ ''اقراء'' پر پڑھتے ہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ سب سے پہلے یہ سورۃ نازل ہوئی۔ دوسرے اس کا شروع مضمون بھی بسم اللہ پڑھنے کے مناسب ہے کیوں کہ فرماتے ہیں۔ اِقْرَاءْ بِاسْمِ رَبِّکَ جس میں بسم اللہ پڑھنے کا اشارہ نکلتا ہے۔ اور بعض علماء نے اختلاف کی رعایت کی وجہ سے کہا ہے کہ تراویح کے شروع میں الحمد پر پڑھ لے۔ مناسب یہ ہے کہ مختلف طور سے پڑھ دیا کرے کبھی کسی سورۃ کے شروع میں اور کبھی کسی میں۔ قُلْ هُوَ اللّٰهُ ہی میں بسم اللہ پڑھنا متعین نہیں۔ اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ کا تین مرتبہ پڑھنا کسی دلیل سے ثابت نہیں اور (ختم کے بعد دوسری رکعت میں) مُفْلِحُوْنَ تک پڑھنے میں سب کا اتفاق ہے۔ (ملفوظات اشرفیہ)

## کسی مقتدی کی رعایت میں دوبارہ قرآن شریف پڑھنا ممنوع ہے

**سوال:** کسی خاص شخص کی رعایت میں دوبارہ قرآن شریف پڑھنا مثلاً ایک شخص کا ناغہ ہوگیا اور قرآن پاک سننے سے رہ گیا تو دوسرے روز پھر اسی کو پڑھنا جو کل پڑھا جا چکا ہے، یہ درست ہے یا نہیں۔ اس میں مقتدیوں کو بار اور تکلیف اور وقت کی تنگی ہوتی ہے، امام صاحب اکثر ایسا کرتے ہیں، شرعی حکم سے مطلع فرمائیں۔

**الجواب:** نماز تو ایسے امام کے پیچھے جائز ہے مگر خود یہ فعل کہ ایک شخص کی رعایت کرے اور دوسروں کو گرانی ہو، مکروہ تحریمی ہے البتہ اگر یہ شخص فسادی ہے کہ اس سے ضرر کا اندیشہ ہے تو مکروہ بھی نہیں۔ (شامی) (امداد الفتاویٰ)

## دو رکعت میں بیٹھنا بھول گیا اور چار پوری کرلیں تو کتنی رکعتیں ہوں گی اور کتنے قرآن کا اعادہ ضروری ہوگا

**سوال:** تراویح میں اگر دو رکعت کی جگہ امام چار پڑھ جائے اور درمیان میں قعدہ نہ کرے اور آخر میں سجدہ سہو کرلے تو تراویح کی نماز ہوگی یا نہیں؟ اور اگر ہوں گی تو دو ہوں گی یا چار، اور اگر دو ہوں گی تو اول کی دو یا آخری۔ اور کون سی رکعت کے قرآن شریف کے دوبارہ پڑھنے کی ضرورت ہوگی؟

**الجواب:** (۱) اگر تراویح میں دوسری رکعت پر قعدہ بھول کر کھڑا ہو جائے تو جب تک تیسری رکعت کا سجدہ نہ کیا ہو، بیٹھ جائے اور با قاعدہ سجدہ سہو کر کے نماز پوری کر لے۔

(۲) اور اگر تیسری رکعت کا سجدہ کر لیا ہو تو چوتھی رکعت ملا کے سجدہ سہو کر کے سلام پھیرے لیکن یہ چار رکعت صرف دو رکعت شمار ہوں گی۔ یعنی دونوں شفعہ مل کر ایک شفعہ سمجھا جائے گا۔ اور جب مجموعہ شفعہ معتبر نہ ہوگا تو ایک شفعہ اور پڑھا جائے گا (یعنی دو رکعت اور پڑھی جائیں گی) اب رہی یہ بات کہ کون سے شفعہ کا پڑھا ہوا قرآن شریف معتبر ہوگا اور کون سا قابل اعادہ؟ تو یہ اس پر موقوف ہے کہ پہلے یہ متعین کیا جائے کہ کون سا شفعہ تراویح ہے کہ اس میں پڑھا ہوا قرآن معتبر ہو، اور کون سا نفل کہ اس میں پڑھا ہوا قابل اعادہ ہو۔ سو اس میں مجھے تردد ہے میرے خیال میں اگر صرف اعادہ قرآن کے حق میں سہولت کے لیے دوسرے قول پر عمل کر لے (یعنی اس قول پر) جو دونوں شفعہ کو معتبر کہتے ہیں تو گنجائش ہے۔ بس شفعہ تو ایک اور پڑھ لے (یعنی دو رکعت تو اور پڑھ لے) اور قرآن شریف جو پڑھا جا چکا اس کا اعادہ نہ کرے۔ (امداد الفتاوی)

(۳) اور اگر دوسری رکعت پر بقدر تشہد قعدہ کر کے کھڑا ہوا ہے اور چار رکعت پڑھ کر سلام پھیرا ہے تو چاروں رکعتیں صحیح ہوں گی اور سب تراویح میں شمار ہوں گی اور سجدہ سہو کی حاجت نہ ہوگی۔

(۴) اور اگر تین رکعت پر قعدہ کر کے سلام پھیر دیا تو پہلا شفعہ صحیح ہو گیا اور تیسری رکعت بے کار گئی۔ اس تیسری رکعت میں جو قرآن شریف پڑھا گیا اس کا اعادہ کرنا (یعنی دوبارہ پڑھنا یقیناً) ضروری ہوگا۔ (امداد الفتاوی)

## اہم مسئلہ رکوع میں سجدہ تلاوت کی ادائیگی

**مسئلہ:** سجدہ کی آیت پڑھ کر اگر فوراً رکوع میں چلا جائے اور رکوع میں یہ نیت کر لے کہ میں سجدہ تلاوت کی طرف سے بھی یہ رکوع کرتا ہوں تب بھی وہ سجدہ تلاوت ادا ہو جائے گا اور اگر رکوع میں یہ نیت نہیں کی تو رکوع کے بعد جب سجدہ کیا جائے گا تو اسی سجدہ سے سجدہ تلاوت بھی ادا ہو جائے گا چاہے کچھ نیت کرے چاہے نہ کرے (بشرطیکہ سجدہ کی آیت پڑھنے کے بعد فوراً رکوع کیا ہو) (بہشتی زیور)

حضرت تھانویؒ کے یہاں تراویح میں جب مجمع بہت زیادہ ہوتا تو اس قدر کثیر مجمع میں سجدہ تلاوت کرنے میں دقت تھی اور بہتوں کی نماز جاتے رہنے کا اندیشہ تھا (کہ کوئی سجدہ میں

جائے اور کوئی رکوع میں) اس لیے اس روایت پر بھی عمل کیا جاتا کہ آیت سجدہ کے بعد اگر فوراً رکوع کیا جائے تو سجدہ تلاوت بھی ادا ہو جاتا ہے۔ (معمولات اشرفی)

مسئلہ: اگر نماز میں سجدہ کی آیت پڑھی اور نماز میں (کسی طریقہ سے بھی) سجدہ نہ کیا تو اب نماز کے بعد سجدہ کرنے سے ادا نہ ہوگا ہمیشہ کے لیے گناہ ہوگا اب سوائے توبہ واستغفار کے اور کوئی صورت معافی کی نہیں۔ (بہشتی زیور)

## ستائیسویں شب کو کلام مجید پورا کرنا کیسا ہے

ایک صاحب نے دریافت کیا کہ ستائیسویں شب کو کلام اللہ ختم کرنے کی عادت کیسی ہے؟ کیا بدعت ہے؟ فرمایا التزام نہ کرے (یعنی اس کو ضروری نہ سمجھے) ہاں متبرک رات ہے اور ہر رکعت میں ایک رکوع کے حساب سے ستائیسویں شب کو ختم ہوتا ہے۔

ایک صاحب نے پوچھا کہ اس صورت میں ایک رکعت میں چھوٹا رکوع اور ایک میں بڑا ہونا لازم آتا ہے فرمایا نوافل میں یہ جائز ہے، اور معلوم نہیں یہ رکوع کس نے مقرر کئے ہیں عرب میں پتہ بھی نہیں۔ (حسن العزیز)

**قل ھو اللہ تین مرتبہ پڑھنے کا حکم:** ایک صاحب نے سوال کیا کہ عام رواج اس وقت یہ ہے کہ ختم قرآن کے موقع پر سورۂ اخلاص تین مرتبہ پڑھتے ہیں اور بنیاد اس کی یہ سمجھتے ہیں کہ تین بار سورۃ اخلاص پڑھنے سے پورے قرآن کریم کا ثواب ملتا ہے اس لیے تین دفعہ اس کو پڑھنے سے ایک قرآن کا ثواب اور ملے گا۔

اس کے متعلق فرمایا، تراویح میں تین مرتبہ پڑھنے کی رسم بعض علماء کے نزدیک تو مکروہ ہے اور بعض علماء کے نزدیک جواز بلا کراہت ہے مگر اوّلیت (یعنی افضلیت) کسی کے نزدیک بھی نہیں۔ اس لئے مستحب اور اولیٰ سمجھنا تو سخت غلطی ہے۔

اور تراویح میں تین مرتبہ قل ھو اللہ پڑھنے کی محض رسم ہی رسم ہے اور یہ بات جو کہی جاتی ہے کہ تین بار سورۂ اخلاص پڑھنے سے پورے قرآن کا ثواب ملتا ہے، یہ بھی ٹھیک نہیں اس لیے کہ حدیث کے الفاظ سے تو صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ سورۃ اخلاص ثلث قرآن ہے، نہ یہ کہ تین بار پڑھنے سے پورے قرآن کا ثواب ملے گا۔

اور راز اس کا یہ ہو سکتا ہے کہ سارے قرآن مجید میں امہات مسائل (یعنی اہم مضامین صرف) تین ہیں۔ توحید، رسالت، معاد (یعنی قیامت وآخرت) پورا قرآن ان ہی تین اجزاء اور

مضامین کی شرح ہے تو سورۃ اخلاص میں توحید کامل درجہ کی ہے، اس لیے ایک جزء توحید ہونے کی وجہ سے یہ سورۃ اس ثلث کے برابر ہوئی جو توحید پر مشتمل ہے۔

اور اگر ثواب کو تسلیم کیا جائے تو شاہ محمد اسحاق صاحبؒ نے اس کا جواب ارشاد فرمایا کہ حدیث سے اتنا معلوم ہوا کہ سورۂ اخلاص پڑھنے سے ثلث قرآن کا ثواب ملے گا، تو تین دفعہ پڑھنے سے تین ثلث قرآن کا ثواب ملے گا، اور تین ثلث سے پورا قرآن ہونا لازم نہیں آتا۔ یہ تو ایسا ہی ہے جیسے کسی نے دس پارہ تین دفعہ پڑھے، ظاہر ہے کہ اس طرح پڑھنے کو پورا قرآن نہیں کہتے۔ (حسن العزیز)

## رمضان میں اور ختم قرآن کے روز مسجد کی سجاوٹ

رمضان میں بعض لوگ مسجد کو تماشا گاہ بنا دیتے ہیں جس کی کراہت حدیث شریف میں ہے حضور ﷺ نے فرمایا لَتُزَخرِفُنَّ المَسَاجِدَ کَمَا زَخرَفَتِ الیَھُوْدُ وَ النَّصَارىٰ۔ (البتہ تم مسجدوں کو اس طرح مزین اور آراستہ کرو گے جیسا کہ یہود و نصاریٰ نے کیا تھا)۔

آج کل عام طور پر مسجدوں کو آراستہ کیا جاتا ہے (خصوصاً ختم قرآن کے روز یا بارہ ربیع الاول کے موقع پر) مجالس اسلامیہ کو آرائش وزیبائش سے تھیٹر بنا دیا جاتا ہے اور یہ کہا جاتا ہے کہ دوسری قوموں کے مقابلہ میں ہم کو ان سے پیچھے نہیں رہنا چاہئے۔

حضرات! آپ تو جناب رسول اللہ ﷺ اور صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کی پیروی کیجئے اور کفار کا یہ نفسانی مقابلہ چھوڑ دیجئے۔ یہود اپنی زینتیں دکھلائیں، نصاریٰ اپنی زینتیں دکھلائیں اور ایک مسلمان پھٹا ہوا کرتا پہن کر نکلے گا تو خدا کی قسم سب کی رونقوں کو مات کر دے گا، خدا نے آپ کو وہ حسن دیا ہے کہ آپ کو زینت کی حاجت ہی نہیں۔ سلامی مجلس کے لئے یہ حسن اور شرف کیا کم ہے کہ وہ حقیقی اسلام کی طرف منسوب ہے اسلامی مجلس ایسی ہونا چاہئے کہ دور سے دیکھ کر خبر ہو جائے کہ اسلامی مجلس ہے یہ کسی ناچ ورنگ کی محفل یا تھیٹر یا سرکس کا سٹیج نہیں ہے، اسلامی مجلس باہر سے بالکل سادہ ہو اندر پہنچو، تو صحابہ کا رنگ جھلکتا ہو، یہ نہ ہو کہ بازاری عورتوں کی طرح گلے میں پھولوں کے ہار پڑے ہوں، لباس نہایت پر تکلف اور ایک ایک چیز اور ہر ہر ادا سے رؤساء کا سا تکبر نمایاں ہو، اور حقیقت کا پتہ نہیں۔

صحابہ کے طرز کو دیکھئے مدینہ کی سادی مسجد میں ٹوٹے ہوئے بوریوں پر بیٹھے ہیں اور حوصلہ اس قدر بلند ہے کہ سلطنت روم و فارس (جو دنیا کی عظیم الشان سلطنتیں تھیں ان) کا فیصلہ کر

رہے ہیں اور سب خوف زدہ ہیں کہ دیکھئے یہ بوریہ نشیں ہماری قسمت کا کیا فیصلہ کرتے ہیں۔ سارا جہاں لرزاں ہے کہ یہ پھٹے کپڑے پہننے والے کیا کریں گے۔

حضرات! یہ نمونہ تھا کام کرنے والوں کا۔ یہ فیشن، یہ وضع اور یہ شان وشوکت ان حضرات میں کہاں تھی۔ اگر واقعی کام کرنا ہے تو کسی چیز میں شان وشوکت کا خیال مت کرو۔ (اصلاح انقلابی)

## ختم کے روز مسجد کی سجلوٹ اور ضرورت سے زائد روشنی کرنے میں شرعی قباحتیں

رمضان میں مسجد میں روزانہ اور خصوصاً ختم کے روز کثرت سے روشنی کرنے اور سجاوٹ کا اہتمام کیا جاتا ہے اس میں بہت سے مکروہات ہیں۔

۱۔ اسراف (یعنی فضول خرچی) کہ اس قدر تیل اور بتی مفت ضائع ہو جاتا ہے اگر یہی رقم مسجد کے کسی ضروری کام میں مثلاً رسی ڈول، فرش لوٹے (بجلی کے کرایہ) وغیرہ میں صرف کی جائے تو کس قدر مدد پہنچے۔ اور اسراف (فضول خرچی) کا حرام ہونا قرآن پاک میں آیا ہے۔

۲۔ اکثر روشنی کرنے والوں کی نیت وہی ناموری (شہرت دکھلاوے کی) ہوتی ہے کہ فلاں شخص نے ایسا اہتمام کیا۔

۳۔ مسجد تماشا گاہ بنتی ہے، عبادت گاہ کو تماشا گاہ بنانا کس قدر تعجب کی بات ہے۔

۴۔ نمازیوں کی توجہ اسی کی طرف ہو کر رہ جاتی ہے، نماز میں خیال بٹتا ہے، نماز میں خشوع وخضوع فرض ہے جو چیز خشوع میں خلل انداز ہوگی بے شک مذموم ہوگی۔ خصوصاً مہتمم (یعنی انتظام کرنے والے) کی طبیعت تو بالکل اسی میں مشغول رہتی ہے کہ فلاں چراغ (بلب یا راڈ) بجھتا ہے یا بھڑکتا ہے، فلاں کو ابھارنا چاہئے، فلاں کو کم کرنا چاہئے نماز وماز خاک نہیں۔ (اصلاح الرسوم)

## مسجد کی سجاوٹ اور چراغوں کی کثرت سے اسلام کی عزت نہیں

رمضان شریف میں ایک بدعت ختم کے روز چراغوں کی کثرت (اور مسجد کی سجاوٹ کی) ہے اور لوگ یوں کہتے ہیں کہ اس میں تو اسلام کی شوکت ہے ہم کہتے ہیں کہ رمضان ہی میں شوکت اسلام کی ضرورت ہے یا باقی تمام مہینوں میں بھی تو ہمیشہ بہت سے چراغ جلایا کیجئے یا یوں کہئے کہ اور دنوں میں اسلام کے چھپانے کا حکم ہے۔

خوب جان لیجئے اسلام کی شوکت اعمال صالحہ ہی میں ہے۔

آپ نے حضرت عمرؓ کا قصہ سنا ہوگا کہ جس وقت ملک شام گئے ہیں اور نصاریٰ کے شہر کے پاس پہنچے تو کپڑوں میں پیوند لگے ہوئے تھے، اونٹ کی سواری تھی اس پر بھی خود سوار نہیں تھے غلام سوار تھا لوگوں نے عرض کیا کہ یہاں اظہار شوکت کا موقع ہے کم سے کم گھوڑے پر سوار ہو جایئے آپ نے بہت اصرار کے بعد منظور کر لیا جب سوار ہوئے تو گھوڑے نے کودنا، اچھلنا شروع کیا آپ فوراً اترے کہ اس سے نفس میں عجب پیدا ہوتا ہے۔ اللہ اکبر!

کیا پاکیزہ نفس تھا اپنے قلب کا ہر وقت خیال رہتا تھا اور اظہار شوکت کے جواب میں فرمایا کہ نَحْنُ قَوْمٌ اَعَزَّنَا اللّٰہُ بِالْاِسْلَامِ ہم وہ قوم ہیں کہ اسلام ہی سے ہماری عزت ہے چراغوں سے کہیں شوکت ہو سکتی ہے؟ اسلام کی شوکت تو اسلام ہی سے ہے اسلام کو کامل کرو، میں کہتا ہوں کہ دلوں کو ٹٹول کر دیکھو کہ اگر اور کوئی شخص تمہارے علاوہ مسجدوں کی زینت کرے، تو تمہیں ویسے خوشی ہوگی جیسی کہ اس بات سے ہوتی ہے کہ ہم نے اپنے خرچ یا اہتمام سے زینت کی ہے۔ غور کر لیجئے کہ اتنی نہ ہوگی بس معلوم ہوا کہ صرف اپنا نام جتانے کے لیے ہے ورنہ اظہار شوکت دونوں حالت میں برابر تھا۔ (تطہیر رمضان)

## ختم کے روز شیرینی تقسیم کرنے کے منکرات

ختم کے روز اکثر مسجدوں میں معمول ہے کہ شیرینی تقسیم ہوتی ہے ہر چند کہ قرآن مجید کا ختم ہونا بہت بڑی نعمت ہے جس کے شکریہ اور خوشی میں کوئی چیز تقسیم کرنا بہت اچھی بات ہے مگر اس میں بھی بہت سی خرابیاں پیدا ہوگئی ہیں۔

۱۔ چونکہ اس کا عام رواج ہو گیا ہے حتیٰ کہ اگر شیرینی تقسیم نہ ہو تو عام طور پر لوگ ملامت اور طعن کرتے ہیں۔ اس لیے تقسیم کرنے والوں کی نیت اکثر اچھی نہیں رہتی صرف الزام سے بچنے کے لیے مجبوراً تقسیم کرتے ہیں خواہ گنجائش ہو یا نہ ہو، بعض اوقات سوچنا بھی پڑتا ہے مگر پھر یہی خیال ہوتا ہے کہ بھلا کیسے تقسیم نہ ہو لوگ کیا کہیں گے اور ریاء و تفاخر کا حرام ہونا اور ریاء و فخر کے لیے جو فعل ہو، اس کا معصیت ہونا سب کو معلوم ہے۔

۲۔ اکثر جگہ چندہ سے شیرینی آتی ہے اور محلّہ والوں اور نمازیوں سے زبردستی چندہ لیا جاتا ہے اور یہ بھی جبری ہے کہ ان کو مجمع میں شرمندہ کیا جائے یا ایسا شخص چندہ مانگے جس کی وجاہت (اور رعب) کا اثر پڑے چونکہ حدیث میں وارد ہے کہ کسی مسلمان کا مال اس کی دلی مرضی کے بغیر حلال نہیں اس لیے ایسے چندہ سے جو چیز خریدی جائے گی سب ناجائز ہے۔

۳۔ اس روز مٹھائی کی لالچ سے ہر طرح کے لوگ مسجد میں بھر آتے ہیں، بے نمازی، ننگے پیر، بچے جن کی پاکی ناپاکی کا بھی کچھ اعتبار نہیں وہ سب پوری مسجد اور مسجد کے فرش کو ملوث کرتے ہیں اور شور وغل اس قدر ہوتا ہے کہ نمازیوں کو تشویش ہوتی ہے (اور سب کی نماز خراب ہوتی ہے)۔

۴۔ مجمع کو سنانے کے لیے خود حافظ صاحب اس روز خوب بنا کر پڑھتے ہیں۔ ریا کا مذموم ہونا سب جانتے ہیں۔

۵۔ پھر تقسیم کے وقت جو کچھ دھول دھپا، شور وغل، گالی گلوچ، ہوتا ہے وہ سب کو معلوم ہے، اسی طرح اور بہت سی خرابیاں ہیں۔ البتہ اگر شکریہ کے واسطے دل چاہے تو حسب گنجائش بلا اعلان جو کچھ میسر ہو، نقد یا غلہ یا کھانا یا شیرینی مستحقین کو بلا پابندی دے دینا بہت مستحسن (اچھا عمل ہے) (اصلاح الرسوم)

## مٹھائی تقسیم کرنے کے منکرات

اور ایک منکر ختم کے روز شیرنی کا تقسیم کرنا ہے اور اس کا منکر ہونا اگرچہ ظاہر کے خلاف ہے لیکن میں سمجھائے دیتا ہوں، یہ مٹھائی اگر ایک شخص کی رقم سے آتی ہے تو اس کا مقصود ریا وشہرت اور فخر کرنا ہوتا ہے (اور یہ ناجائز ہے) اور اگر چندہ سے ہوتی ہے تو چندہ وصول کرنے میں جبر سے کام لیا جاتا ہے اور جبر جس طرح جسم کو تکلیف پہنچا کر ہوتا ہے۔ اسی طرح قلب کے ذریعہ بھی جبر ہوتا ہے۔ جب ہم نے دوسرے کو دبایا، شرمایا تو پھر جبر میں کیا شبہ رہا۔ امام غزالیؒ نے لکھا ہے کہ اس کا حکم اس غصب (ڈاکہ) کا سا ہے جو لاٹھی کے زور سے ہو، اللہ میاں اس تھوڑے ہی میں برکت دیتے ہیں جو دلی مرضی اور خوشی سے دیا جائے اسکا خیال بہت ہی کم لوگ کرتے ہیں۔ (تطہیر رمضان)

الغرض مٹھائی میں کبھی جبر ہوتا ہے کبھی تفاخر ہوتا ہے اور اس کا امتحان یوں ہوسکتا ہے کہ اگر درمیان نماز میں آدمی زیادہ جمع ہو جائیں تو مٹھائی کی فکر پڑ جاتی ہے، نمازیوں کو بھی اور انتظام کرنے والوں کو بھی انتظام کرنے والوں کو تو اپنی عزت کی فکر پڑ جاتی ہے اور نمازیوں کو یہ خیال ہوتا ہے کہ اب ایک ہی ایک بتاشہ ملے گا۔ خشوع تو کوسوں دور گیا۔

اس کے علاوہ اکثر بے نمازی آتے ہیں اور تعجب نہیں کہ ان میں بعض ناپاک بھی ہوتے ہوں اور پھر باتیں کرتے ہیں غیبتیں کرتے ہیں۔ لغویات بکتے ہیں، مٹھائی کیا آئی کہ اتنے گناہ چپکا لائی۔ (تطہیر رمضان)

## ختم کے روز خوشی میں کچھ تقسیم کرنے کا طریقہ

ایک منکر ختم کے روز مٹھائی تقسیم کرنا ہے، اس کو لوگ چونکہ ضروری سمجھنے لگے ہیں، اس لیے اس کو بھی چھوڑنا چاہئے اگر تم کو قرآن شریف ختم ہونے کا شکریہ ادا کرنا ہے تو گھر جا کر اور مٹھائی منگا کر سب کے یہاں حصہ لگا کر بھیج دو، مسجد میں تقسیم نہ کرو اور ایسے ہی بڑے خرچ کرنے والے ہو تو اناج (غلہ) تقسیم کر دو، روپیہ تقسیم کر دو، بکرا، گائے، ذبح کر کے (اس کا گوشت) تقسیم کر دو، مٹھائی ہونا فرض نہیں۔

حضرت عمر فاروقؓ کی جب سورہ بقرہ ختم ہوئی تو انہوں نے ایک اونٹنی ذبح کی تھی۔ مسجد میں تقسیم کرنے سے بڑی بے لطفی اور مسجد کی بے ادبی ہوتی ہے اور بڑا شور و غل ہوتا ہے۔

لکھنؤ میں ہمارے ایک دوست تھے وہ کبھی میلاد کی مجلس بھی کیا کرتے تھے مگر منکرات سے خالی گو ہم عوام کے مفاسد کی وجہ سے اس کو بھی پسند نہیں کرتے۔ غرض وہ یہ عمل کرتے تھے اور جس جس کو بلانا ہوتا، فہرست کے ساتھ مٹھائی بھیج دیتے تھے اب جس کا جی چاہے آئے، اور جس کا جی چاہے نہ آئے اور نیز اب جو کوئی آئے گا تو خلوص سے آئے گا مٹھائی کی لالچ میں نہ آئے گا۔ اور ختم قرآن کریم کے موقع پر ۲۰۔۲۵ غرباء و مساکین پر تقسیم کر دیتے تھے مٹھائی ہونا کوئی ضروری نہیں۔

ہم نے ایک مرتبہ اپنے ختم قرآن کے شکریہ میں کباب تقسیم کیے تھے اور تقسیم کا وقت بھی بدل دیا افطار کے وقت تقسیم کر دیئے تھے ایک قاری صاحب تھے وہ ختم قرآن کے موقع پر گوشت روٹی کی دعوت کیا کرتے تھے۔

بعض لوگ کہتے ہیں کہ ان مولویوں نے سب خرچ بند کر دیئے صاحبو! خرچ کو کون بند کرتا ہے۔ میں نے تو خرچ کی بہت سی صورتیں بتلا دیں مٹھائی کو جو منع کیا جاتا ہے وہ منکرات کی وجہ سے روکا جاتا ہے۔ (التہذیب)

## ختم قرآن کے روز حضرت تھانویؒ کا معمول

ایک مرتبہ احقر کو ۲۸ رمضان کو تھانہ بھون حاضر ہونے کا موقع ملا۔ غالب خیال یہ تھا کہ قرآن ختم ہو گیا ہوگا کیوں کہ اکثر جگہ ستائیسویں کو ختم ہو جاتا ہے نیز مسجد کی کسی ہیئت یا جماعت میں معمول کے خلاف کوئی تبدیلی نہ تھی اور اس کے خلاف کا خیال بھی نہ ہوا۔ اور اتفاق کی بات کہ حضرت نے تراویح بھی سورہ وَالضُّحٰی سے شروع کی اس سے اور یقین ہو گیا کہ ختم قرآن ہو گیا

ہے کیوں کہ قرآن ختم ہو جانے کے بعد اکثر وَالضُّحٰی سے پڑھتے ہیں۔

لیکن جب حضرت نے سورہ اِقْرَاء پر بسم اللہ پڑھی تو خیال ہوا کہ آج ہی ختم کا دن ہے۔ چنانچہ یہ خیال صحیح نکلا۔ ختم کے بعد دعاء مانگی گئی۔ مگر اس میں معمول سے کوئی خاص زیادتی نہ تھی۔ سردی کا موسم تھا، نماز مسجد کے اندر کے حصہ میں ہوتی تھی، سوائے اس ایک چراغ کے جو روز جلتا تھا، دوسرا چراغ بھی نہ تھا، نہ جماعت میں آدمی زیادہ تھے، نہ مٹھائی بٹی، اور نہ کوئی خاص بات ایسی ہوئی۔ جس سے ظاہر ہو کہ آج ختم ہے۔

ایک صاحب نے عرض کیا کہ مجھے اجازت دے دیجئے کہ تھوڑی مٹھائی بانٹ دوں؟ فرمایا آج نہیں اگر آپ کا بہت جی چاہے تو کل کو بانٹ دینا نہ اجوائن وغیرہ پر دم کیا گیا حضرت نے اس کو بالکل حذف کر دیا ہے اب لوگ نہیں لاتے ہیں نہ حضرت نے قل ھو اللہ تین بار پڑھی البتہ دوسری رکعت میں مُفْلِحُوْن تک پڑھا۔ (معمولات اشرفی)

**شبینہ کا فی نفسہ حکم:** اگر شبینہ میں ختم کرنا مقصود ہے تو یہ بھی امر حسن ہے جتنی ہمت ہو قرآن شریف پڑھو، (سنو)

(شبینہ فی نفسہٖ جائز ہے اس لیے) میں شبینہ کو نہیں روکتا، چنانچہ پانی پت میں اس کا اب تک رواج ہے وہاں کے لوگوں کو میں منع نہیں کرتا کیوں کہ ان کو واقعی شوق ہے، بشرطیکہ ہو تراویح میں، کیوں کہ نفلوں کی جماعت مکروہ ہے۔

دوسرے اس میں اعلان کی ضرورت نہیں تا کہ ریا سُمعہ یعنی (دکھلاوے اور شہرت) سے خالی رہے۔ (عصم الصوف)

**مروّجہ شبینہ :** (لیکن) مروجہ شبینہ میں تو کچھ پوچھئے ہی نہیں کیا حال ہوتا ہے۔ شبینہ پڑھنے والے پانچ چھ گھنٹہ میں قرآن ختم کر لیتے ہیں اور وہ پانچ چھ گھنٹے مقتدیوں کو پانچ مہینے کے برابر ہو جاتے ہیں پہلے یہاں بھی شبینہ کا رواج تھا، بڑی گڑ بڑ ہوتی تھی اس گڑ بڑ کو دیکھ کر میں نے شبینہ کی مخالفت کی کیوں کہ لوگوں کو یہاں شوق تو تھا نہیں محض نام ونمود (دکھلاوا) مقصود تھا کہ ہم نے ایک رات میں قرآن سنا۔

حالت یہ ہوتی تھی کہ مقتدی پڑے ہوئے ہیں اور امام کھڑا پڑھ رہا ہے پھر وہ بھی ایسا تیز پڑھ رہا تھا کہ قرآن بھی بہت کم سمجھ میں آتا تھا، اور سمجھانے کی اس کو ضرورت ہی کیا تھی جب سننے اور سمجھنے والے ہی نہ ہوں کیوں کہ مقتدی تو اکثر لیٹے ہوتے تھے۔

ایک جگہ کا واقعہ ہے کہ ایک حافظ صاحب شبینہ میں پلنگ پر لیٹے ہوئے امام کو لقمہ دے رہے تھے جس سے ساری رات کی محنت ہی ضائع ہوگئی کیوں کہ یہ لقمہ نماز کو فاسد کرنے والا ہے جیسے کھانے کا لقمہ نماز کو فاسد کر دیتا ہے۔

اور ایک جگہ تو شبینہ میں قرآن ختم ہونے سے پہلے صبح ہوگئی اور صبح صادق کے بعد کاذبین (جھوٹے لوگوں) نے شبینہ پورا کیا الغرض گڑبڑ کی وجہ سے میں نے شبینہ کی مخالفت کی، باقی جن مقامات پر لوگوں کو قرآن سننے کا شوق ہے اور دیگر منکرات ومفاسد بھی نہیں پائے جاتے وہاں میں شبینہ کو منع نہیں کرتا۔ (منکرات ومفاسد کی تفصیل آگے آرہی ہے) (عصم الصوف)

## مروّجہ شبینہ کے منکرات و مفاسد اور ان کا شرعی حکم

بعض لوگ ایک ہی شب میں ختم کرتے ہیں جسے شبینہ کہتے ہیں اس میں کئی بدعتیں (اور مفاسد) ہیں۔

۱۔ غور کر کے دیکھ لیجئے کہ اس میں نیت صرف نمود (دکھلاوے) کی ہوتی ہے کیا امام اور کیا مہتمم (یعنی انتظام کرنے والے) اور کیا سامعین (سب ہی کا ایک حال ہے) امام تو داد ملنے کے امیدوار رہتے ہیں کہ جہاں سلام پھیرا اور لوگوں نے منہ پر تعریف کر دی تو خوش ہو گئے ورنہ پڑھا بھی نہیں جاتا۔ حدیث شریف میں منہ پر تعریف کرنے والے کے لیے حکم ہے کہ اس کے منہ میں خاک جھونک دو، اور امام صاحب کے قلب پر بھی تعریف کا اثر ہوتا ہی ہے اور اسی تعریف کی وجہ سے تو بعض امام لقمہ بھی نہیں لیتے، محض اس وجہ سے کہ لوگ کہیں گے کہ اچھا یاد نہیں۔

۲۔ اور مہتمم (یعنی انتظام کرنے والے حضرات تو) شبینہ میں شامل ہی نہیں ہوتے، ان کو چائے پانی کے انتظام ہی سے فرصت نہیں ہوتی میں پوچھتا ہوں کہ شبینہ سے چائے پانی مقصود ہے یا قرأت وسماعت (یعنی سننا اور پڑھنا) البتہ چائے سے سننے اور پڑھنے میں مدد مل جاتی ہے مگر یہ چیزیں جب اصل مقصود میں خلل انداز ہوں تو پھر ذریعہ کہاں رہا۔ (گویا چائے پانی ہی کو مقصود بنالیا) اور یہ بھی جانے دیجئے منتظمین حضرات کو تو یہ ثابت کرنا مقصود ہوتا ہے کہ ہمارے یہاں فلاں مسجد سے اچھا انتظام رہا۔ بس چائے پانی اچھا رہا مگر اصلی شئی تو اچھی نہیں رہی۔

۳۔ اور رہے سامعین تو انصاف سے بتلایئے کہ وہ قرآن شریف سننے کے لیے آتے ہیں یا نماز کے ساتھ دل لگی کرنے کو کچھ کھڑے ہیں، کچھ بیٹھے ہیں، کچھ کبھی کھڑے ہو جاتے ہیں کبھی بیٹھ جاتے ہیں، گڑبڑ ہوتی، کبھی کچھ لوگ بیٹھ بھی نہ سکے تو نیت توڑ کر لیٹے لیٹے سن رہے

ہیں، بے چارے کریں بھی کیا، گھنٹوں تک کیسے کھڑے رہ سکتے ہیں اور بعض لوگ جو اپنے اوپر جبر کر کے کھڑے بھی رہتے ہیں تو امام کی غلطیوں کو چھوڑتے جاتے ہیں وہ خواہ کیسی ہی غلطی کرتا چلا جائے بتلا نہیں سکتے کیوں کہ حرج ہوگا، اور قرآن شریف ختم سے رہ جائے گا۔

اور بعض لوگ تو یہ غضب کرتے ہیں کہ خارج صلوٰۃ لقمہ دیئے چلے جاتے ہیں، اس صورت میں اگر امام نے لقمہ لے لیا تو سب کی نماز فاسد ہو جائے گی اور گھنٹوں کی محنت ضائع ہو گی

۴۔ بعض حافظ اپنا اپنا پڑھنے کے بعد شبینہ سنانے والے کو مغالطہ دینے آتے ہیں (اور خواہ مخواہ لقمہ دینے کی کوشش کرتے ہیں) کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ یہ سننے کے لیے آئے ہیں۔

۵۔ اور ایک خرابی یہ کہ اکثر نفل کی جماعت لازمی آتی ہے کیوں کہ چند ہی لوگ ایسے ہوتے ہیں کہ اس کو تراویح کی جماعت میں کرتے ہوں، کیوں کہ سب مقتدیوں سے یہ نہیں ہو سکتا کہ شروع سے آخر تک شریک رہیں، اور اسی کو تراویح رکھیں اس لیے تراویح علیحدہ پڑھ لیتے ہیں پھر (اکثر لوگ) نفلوں میں اس کو پڑھتے ہیں اور نفلوں کی جماعت مکروہ ہے، غرض بہت سے منکرات اس شبینہ میں لازم آتے ہیں۔ ان سب صورتوں کو ملا کر آپ ہی کہہ دیجئے کہ یہ نماز ہے یا کھیل۔ ظاہری احکام کے لحاظ سے بھی تو نماز صحیح نہ ہوئی، خشوع و خضوع کا تو ذکر ہی کیا۔ (ان حالات میں کیسے اجازت دی جا سکتی ہے) البتہ اگر شبینہ ہی مقصود ہے تو بہتر لیکن سب منکرات مذکورہ سے بچو۔ (تطہیر رمضان)

## شبینہ میں ہونے والے منکرات کی تفصیل

بعض حفاظ کی عادت ہے کہ لیلۃ القدر میں یا اور کسی رات میں سب جمع ہو کر قرآن مجید ختم کرتے ہیں جس کو شبینہ کہتے ہیں، اول تو بعض علماء نے ایک شب میں قرآن ختم کرنے کو مکروہ کہا ہے کیوں کہ اس میں ترتیل اور تدبر (غور و فکر) کا موقع نہیں ملتا۔ مگر چونکہ سلفِ صالحین سے ایک روز میں ختم کرنا بلکہ بعض سے کئی کئی ختم کرنا منقول ہے اس لیے اس میں گنجائش ہو سکتی ہے۔

مگر اس میں بہت سے اور مفاسد شامل ہو گئے ہیں جس کی وجہ سے یہ شبینہ کا عمل مروجہ طریقوں کے مطابق بلاشک مکروہ ہے (اور وہ مفاسد یہ ہیں)

۱۔ ہر شخص کوشش کرتا ہے کہ جس طرح ممکن ہو رات بھر میں قرآن مجید ختم ہو جائے اور اسی وجہ سے نہ ترتیل (وتجوید) کی پرواہ ہوتی ہے اور نہ غلطی رہ جانے کا غم ہوتا ہے۔ بعض اوقات خود پڑھنے والے یا سننے والے کو معلوم ہوتا ہے کہ فلاں مقام پر غلط پڑھا گیا ہے مگر اس ختم

کرنے کے لحاظ سے اس کو اسی طرح چھوڑ دیتے ہیں۔

۲۔ اکثر پڑھنے والوں کے دل میں ریا و تفاخر ہوتا ہے کہ زیادہ اور جلدی پڑھنے سے نام ہوگا (تعریف ہوگی لوگ کہیں گے کہ) فلاں نے ایک گھنٹہ میں اتنے پارے پڑھے، اور ریا و تفاخر کا حرام ہونا ظاہر ہے۔

۳۔ بعض جگہ یہ ختم نوافل میں ہوتا ہے اور نوافل کی جماعت خود مکروہ ہے اور اگر تراویح میں پڑھا تو اس میں یہ خرابی لازم آتی ہے کہ اگر سب مقتدی شریک ہوں تب تو اس پر پورا جبر ہے اور اگر وہ شریک نہ ہوئے تو آج کی تراویح میں جماعت سے محروم رہے یہ جبر اور محروم ہونا دونوں امر مذموم ہیں۔

۴۔ بعض لوگ شوق میں شریک تو ہو جاتے ہیں مگر پھر ایسی مصیبت پڑتی ہے کہ توبہ توبہ کھڑے کھڑے تھک جاتے ہیں پھر بیٹھ کر سنتے ہیں پھر لیٹ جاتے ہیں، ادھر قرآن ہو رہا ہے اُدھر سب حضرات آرام فرما رہے ہیں۔ بعض لوگ آپس میں باتیں کرتے جاتے ہیں، غرض قرآن مجید کی بہت بے ادبی ہوتی ہے، اور اعراض کی سی صورت معلوم ہوتی ہے۔

اسی میں سحری کا وقت آجاتا ہے تو اس ختم کرنے کے خیال سے پڑھنے والے کو سب کے ساتھ سحری میں شریک نہیں کرتے وہ بیچارہ کھڑا ہوا قرآن سنا رہا ہے اور سب کھانا کھا رہے ہیں قرآن کریم سننے کے وقت دوسرا کام کرنا ہرگز جائز نہیں۔

۵۔ بعض حفاظ نماز سے فارغ ہو کر پڑھنے والے کو لقمہ دیتے رہتے ہیں اور سب کی نماز تباہ کرتے ہیں۔

۶۔ بعض جگہ سحری کے لیے چندہ ہوتا ہے اور دبا کر اور شرما کر بھی وصول کیا جاتا ہے جو کہ حرام ہے۔

۷۔ بعض اوقات صبح صادق ہو جاتی ہے اور قرآن کچھ رہ جاتا ہے خواہ مخواہ کھینچ تان کر اس کو پورا کر ڈالتے ہیں، صبح صادق کے بعد فجر کی سنتوں کے علاوہ اور نوافل پڑھنا مکروہ ہے۔ (اصلاح الرسوم)

## شبینہ سے متعلق استفتاء اور اس کا جواب

**سوال:** کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ کلام مجید ایک رات میں ختم کرنا جس کو عرف میں شبینہ کہتے ہیں خواہ ایک حافظ ختم کرے یا کئی حافظ مل کر پورا کریں، یہ جائز ہے یا نہیں؟

**جواب:** ظاہر حدیث (قال رسول اللہ ﷺ لم یفقہ من قرأ القرآن فی اقل من

ثلث ، رواہ الترمذی وابوداؤد (یعنی جس نے تین دن سے کم میں قرآن پڑھا اس نے سمجھا نہیں) سے ممانعت معلوم ہوتی ہے کہ تین روز سے کم میں قرآن ختم کیا جائے اسی وجہ سے بعض علماء نے اس شبینہ کو مکروہ فرمایا ہے۔ لیکن سلف کی عادت ختم قرآن کے سلسلہ میں مختلف منقول ہے حتی کہ بعض بزرگوں نے ایک دن رات میں تین تین ختم کیے ہیں اور بعض نے آٹھ ختم کیے ہیں اس لیے مطلقاً تین روز سے کم میں ختم کرنے کو مکروہ کہنا مناسب نہیں۔

اقرب الی التحقیق (یعنی درست بات یہ) معلوم ہوتی ہے کہ اگر شبینہ میں قرآن صاف صاف پڑھا جائے اور حفاظ کو ریا مقصود نہ ہو کہ فلاں نے اس قدر پڑھا اور فلاں نے اس قدر اور جماعت کسل مند نہ ہو، اور ضرورت سے زیادہ روشنی میں تکلف نہ کریں اور تراویح میں پڑھیں اور ارادہ بھی حصول ثواب کا ہو تو جائز ہے اور حدیث مذکور کے معارض نہیں کیوں کہ ممانعت کی علت عدم تفقہ (سمجھ نہ سکنا) ہے اور جب ایسا صاف پڑھا جائے کہ تفقہ و تدبر ممکن ہو تو ممنوع نہیں۔ چنانچہ بعض سلف کی عادت مذکور ہو چکی اور یہ جرأت نہیں ہو سکتی کہ سلف کے فعل کو مکروہ کہیں۔

اور اگر (حافظ امام) اتنی جلدی پڑھیں کہ حرف تک سمجھ میں نہ آئے نہ زیر، زبر کی خبر، نہ غلطی کا خیال، نہ متشابہ کا اور فقط ریا کاری مقصود ہو اور جماعت بھی ادھر ادھر گری پڑی ہو، یا ضرورت سے زیادہ روشنی ہو، یا تراویح پڑھ کر نوافل کی جماعت میں پڑھیں یہ بے شک مکروہ ہے۔ (امداد الفتاویٰ)

**با جماعت تہجد میں قرآن سُنانا:** کسی کو شوق ہو تو تہجد میں جتنا چاہو قرآن پڑھو اور اس میں جس کا جی چاہے شریک ہو جائے مگر اس میں بھی امام کے علاوہ تین سے زیادہ جماعت میں نہ ہوں، کیوں کہ فقہاء نے اس کو مکروہ لکھا ہے کیوں کہ پھر نفل میں فرض (یا سنت مؤکدہ) جیسا اہتمام ہو جائے گا۔ (تطہیر رمضان)

## رمضان شریف میں تراویح کے علاوہ نوافل کی جماعت

**سوال:** تراویح کے علاوہ نوافل کی جماعت بلا اہتمام جائز ہے یا نہیں؟ اور اس میں آدمیوں کی کچھ تعداد شرط ہے یا نہیں؟

**الجواب:** فی الدر المختار و لا یصلی الوتر ولا التطوع بجماعة خارج رمضان ای یکره ذلک لو علی سبیل التداعی بان یقتدی اربعة بواحد و فی رد المختار و اما اقتداء واحد او اثنین بواحد فلا یکره و ثلاثة بواحد فیه خلاف ۔ (شامی، بحرالرائق)

فقہاء کرام کی ان تصریحات سے معلوم ہوا کہ صورۃ مسئولہ میں اگر مقتدی ایک یا دو

ہوں تو کراہت نہیں اور اگر چار ہوں تو مکروہ ہے۔ اور اگر تین ہوں تو اختلاف ہے۔ (امداد الفتاوی)

**عورتوں کو محراب سننا اور سُنانا:** ایک بدعت رمضان میں یہ ہے کہ نامحرم حافظ گھروں میں جا کر عورتوں کو تراویح میں قرآن سناتے ہیں، اس میں بھی چند مفاسد ہیں ایک تو یہ کہ اجنبی مرد کی آواز جب کہ وہ خوش آوازی کا ارادہ بھی کرے، عورت کے لیے ایسی ہی ہے جیسے اجنبی عورت کی آواز مرد کے لیے، اور رواج یہی ہے کہ خوش آواز مرد تلاش کئے جاتے ہیں اور حافظ صاحب بھی مردوں کی جماعت میں تو شاید سادہ سادہ ہی پڑھتے ہوں لیکن یہاں خوب بنا بنا کر پڑھتے ہیں، سو عورتوں کے لئے جماعت کی ضرورت ہی کیا ہے اپنی اپنی الگ تراویح پڑھ لیں، محراب سننے (یعنی تراویح میں قرآن سننے کی) ضرورت نہیں ہے۔

اور اگر عورت خود حافظ ہیں تو بھی تنہا تنہا اپنی تراویح میں ختم کر لیں اور اگر حافظ نہیں ہیں تو الم ترکیف سے پڑھ لیں اور ناظرہ جتنا ہو سکے پڑھ لیا کریں کیوں کہ روپیہ خرچ کر کے (اگر حافظ کو تراویح سنانے کے لیے بلایا تو گویا روپیہ خرچ کر کے) گناہ مول لیا۔ (تطہیر رمضان)

**عورتوں کی با جماعت تراویح:** عورتوں کو گھروں میں قرآن سنانا مناسب نہیں۔ میں کہتا ہوں کہ جب عورتوں کو مسجد میں آنے سے روکا گیا ہے تو عقلمند آدمی سمجھ سکتا ہے۔ کہ رسول اللہ ﷺ کا مقصد یہ ہے کہ مردوں اور عورتوں میں دوری رہے اور یہاں اختلاط (ملنا اور قریب ہونا) لازم آتا ہے۔

ضرورت ہی کیا ہے عورتوں کو قرآن کا ختم سننے کی۔ جب شارع علیہ السلام ہی کی طرف سے لازم نہیں کیا گیا تو ان کے ذمہ کچھ ضروری نہیں ہے۔ بس الم ترکیف سے پڑھ لیا کریں۔

ایک اور خرابی یہ ہوتی ہے کہ جب ایک جگہ حافظ عورتوں کو سنانے کے لیے مقرر کیا جاتا ہے تو سارے محلہ سے عورتیں آ کر جمع ہوتی ہیں اور بلا ضرورت گھر سے نکلنا ہوتا ہے اور رسول اللہ ﷺ نے فرمایا (اَلْمَرْأَةُ عَوْرَةٌ) عورت چھپانے کی چیز ہے۔ (تطہیر رمضان)

## گھر کے اندر کسی حافظ کے پیچھے
## عورتوں کی تراویح با جماعت کا حکم

بعض عورتوں کا یہ معمول ہے کہ رمضان المبارک میں حافظ کو گھر میں بلا کر اس کے پیچھے قرآن مجید سنتی ہیں اس میں بہت سے مفاسد ہیں۔

۱۔ جو شخص قرآن مجید سناتا ہے حتی الامکان آواز کو بنا کر لہجہ کو دلکش کر کے پڑھتا

ہے مردوں کا ایسا نغمہ عورتوں کے کان میں پڑنا بے شک قلب کے فتنہ وفساد کا موہم ہے۔ حدیث میں اس کی دلیل واضح ہے۔

۲۔ دوسرے عورتوں کے مزاج میں چونکہ بے احتیاطی ہوتی ہے اس لیے سلام پھیر کر پکار پکار کر باتیں کیا کرتی ہیں اور امام صاحب سنا کرتے ہیں۔ بلاضرورت عورتوں کا اپنی آواز اجنبی مردوں کے کان میں ڈالنا شرعاً ناپسندیدہ ہے۔

۳۔ تیسرے بعض مجمع میں تمام عورتیں اس مرد کے اعتبار سے نامحرم ہوتی ہیں، ان میں کوئی بھی اس کی بیوی یا ماں، بہن نہیں ہوتی۔ ایک گھر میں مرد کا اتنی نامحرم عورتوں کے ساتھ جمع کرنا بے شک حکم شرعی کے خلاف ہے۔

اور یہ موٹی سی بات ہے کہ جب شرعاً عورتوں کا مسجد میں جانا منع ہے جس سے معلوم ہوا کہ شریعت کا مقصود یہ ہے کہ مردوں اور عورتوں میں دوری رہے پس جب عورتوں کو مردوں کے مجمع میں جانے کی ممانعت ہے، اسی طرح مردوں کو عورتوں کے مجمع میں جانے سے اور عورتوں کو مرد کو بلانے سے کیوں نہ ممانعت ہوگی۔

عورتوں کے لیے یہی مناسب ہے کہ اپنے گھروں میں الگ الگ تراویح پڑھیں، ہاں کسی کا بھائی بیٹا حافظ ہو اور چار عورتیں گھر کی جمع ہو کر اس کے پیچھے قرآن سن لیں تو اس میں مضائقہ نہیں۔ بشرطیکہ یہ شخص فرض جماعت کے ساتھ مسجد میں پڑھے اور اگر دو چار میں کوئی پردہ دار ہو (یعنی ایسی عورت ہو جس سے پردہ ضروری ہو) تو درمیان میں کوئی دیوار یا پردہ وغیرہ حائل ہو۔ اور عورتوں کے جمع ہونے کا اہتمام نہ کیا جائے۔ (اصلاح الرسوم)

## عورتوں کو اپنے گھروں میں کسی مرد سے تراویح میں قرآن سننے کا حکم

بعض عورتیں رمضان شریف میں حافظ کو گھر کے اندر بلا کر تراویح میں قرآن مجید سنا کرتی ہیں اگر یہ حافظ اپنا کوئی محرم مرد ہو (یعنی جس سے شرعاً پردہ نہ ہو۔ جیسے بھائی بیٹا) اگر گھر ہی کی عورتیں سن لیا کریں اور یہ حافظ فرض نماز مسجد میں پڑھ کر صرف تراویح کے واسطے گھر میں آجایا کرے تو کوئی حرج نہیں لیکن آج کل اس میں بھی بہت سی بے احتیاطیاں کر رکھی ہیں۔

۱۔ اول بعض جگہ تو نامحرم حافظ گھر میں بلایا جاتا ہے اور اگرچہ نام کا پردہ ہوتا ہے لیکن عورتیں چونکہ بے احتیاط زیادہ ہوتی ہیں اس واسطے اکثر ایسا ہوتا ہے کہ یا تو حافظ جی سے

باتیں شروع کر دیتی ہیں یا آپس میں خود سب پکار پکار کر بولتی ہیں اور حافظ جی سنتے ہیں۔ بھلا بغیر کسی مجبوری کے اپنی آواز نامحرم کو سنانا کب درست ہے۔

۲۔ دوسرے جو شخص قرآن مجید سناتا ہے جہاں تک ہو سکتا ہے خوب آواز بنا کر پڑھتا ہے بعض لوگوں کی آواز اور لَے ایسی اچھی ہوتی ہے کہ ضرور سننے والے کا دل اس کی طرف مائل ہو جاتا ہے (عشق تک کی نوبت آجاتی ہے) اس صورت میں نامحرم مردوں کی لَے عورتوں کے کان میں پہنچنا کتنی بڑی (اور خطرہ کی) بات ہے۔ (بہشتی زیور)

حضور ﷺ نے ایک مرتبہ سفر میں ایک غلام کو عورتوں کے سامنے اشعار پڑھنے سے روک دیا تھا اور فرمایا تھا:

"رُوَیْدَکَ یَا اَنْجَشَه لَا تُکَسِّرِ الْقَوَارِیْرَ."

تو جب اس زمانے میں جب کہ سب پر تقوی غالب تھا حضور ﷺ نے اس کی اجازت نہیں دی تو آج کل (جبکہ خطرہ بھی ہو تو) کس کو اجازت ہو سکتی ہے۔ (دعوات عبدیت)

۳۔ محلہ بھر کی عورتیں روز کی روز اکٹھی ہوتی ہیں، اول تو عورت کو مجبوری کے بغیر گھر سے باہر پاؤں نکالنا منع ہے اور یہ کوئی مجبوری نہیں کیوں کہ ان کے لیے شریعت میں کوئی تاکید نہیں آئی۔ کہ تراویح جماعت سے پڑھا کرو، پھر نکلنا بھی روز روز کا اور زیادہ بُرا ہے پھر لوٹنے کا وقت ایسا بے موقع (خطرہ) کا ہوتا ہے کہ رات زیادہ ہو جاتی ہے، گلیاں، راستے بالکل خالی، سنسان ہو جاتے ہیں ایسی حالت میں خدا نہ کرے اگر مال یا عزت کا نقصان ہو جائے تو کوئی تعجب نہیں (پھر اس زمانہ میں تو واقعی بڑا خطرہ ہے) خواہ مخواہ اپنے کو خلجان میں ڈالنا عقل کے بھی خلاف ہے اور شریعت کے بھی خلاف ہے۔ خاص کر بعض عورتیں تو زیور کپڑے وغیرہ پہن کر گلیوں میں چلتی ہیں، ان کے لیے تو اور بھی زیادہ خرابی اور خطرہ کا اندیشہ ہے۔ (بہشتی زیور)

## عظمت قرآن

فرمایا: بعض مدارس دینیہ کے معائنے کیلئے جب حاضری ہوئی تو دیکھا کہ کافیہ (عربی گرامری کتاب) پڑھنے کی درسگاہ میں دریاں نہایت عمدہ اور حفظ قرآن پاک کے درجے میں بوسیدہ اور گھٹیا درجہ کی چٹائیاں تھیں دل بے حد غمگین ہوا اور وہاں کے مہتمم صاحب سے گذارش کی گئی کہ یہ کیا حال ہے مقدمات یعنی گرامری وغیرہ کے ساتھ یہ معاملہ اور مقصود یعنی قرآن پاک کے ساتھ یہ معاملہ۔ فرمایا: گھڑی خراب ہو جائے تو شہر میں جو سب سے ماہر گھڑی ساز ہوگا اس کے پاس جاویں گے اور بچوں کی تعلیم قرآن پاک کیلئے سستا اُستاد تلاش کریں گے چاہے وہ کیسا ہی غلط سلط پڑھتا ہو۔ (ارشادات حضرت مولانا ابرار الحق صاحب مدظلہ)

# باب

# رمضان اور اعتکاف

وَلَا تُبَاشِرُوْهُنَّ وَاَنْتُمْ عَاكِفُوْنَ فِى الْمَسٰجِدِ

**ترجمہ:** اور نہ ملو تم اپنی عورتوں سے جب تک تم مسجدوں میں اعتکاف میں ہو۔

اَلْمُعْتَكِفُ يَعْتَكِفُ الذُّنُوبَ كُلَّهَا وَ يَجْرِىْ لَهُ الْحَسَنَاتُ كُلُّهَا.

اعتکاف کرنے والا سب گناہوں کو چھوڑتا ہے اور اس کے لئے تمام نیکیاں جاری ہو جاتی ہیں۔

**اعتکاف کی فضیلت:** جو شخص خلوص کے ساتھ رمضان کے اخیر عشرہ کا اعتکاف کرتا ہے اس کے پچھلے تمام گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں اور دو حج اور دو عمرے کا ثواب ملتا ہے نیز چالیس دن تک سرحد اسلام کے محافظ کا درجہ حاصل ہوتا ہے اور جو چالیس دن تک، سرحد اسلام کی حفاظت کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کو گناہوں سے اس طرح پاک صاف کر دیتا ہے جیسا کہ نومولود بچہ کا حال ہوتا ہے۔ (بہشتی زیور ص ۴۷ ج ۳)

## اعتکاف کے اقسام

(۱) **اعتکاف واجب:** یہ نذر کا اعتکاف ہوتا ہے اس کے ساتھ روزہ رکھنا بھی لازم ہوتا ہے۔

(۲) **اعتکاف سنت:** یہ رمضان المبارک کے اخیر عشرہ کا اعتکاف ہوتا ہے۔ یہ اعتکاف سنت موکدہ علی الکفایہ ہے یعنی محلہ کی مسجد میں ایک دو آدمی اعتکاف کریں گے تو پورے محلہ کی طرف سے ذمہ داری ادا ہو جائے گی اور اگر کسی نے بھی نہیں کیا تو پورے محلہ پر ترک سنت مؤکدہ کا گناہ ہوگا۔ اور اس کے لئے روزہ بھی شرط ہے۔

(۳) **اعتکاف مستحب:** اس کے لئے روزہ رکھنا شرط نہیں اور نہ پورا دن شرط ہے جتنا چاہے حسب گنجائش کر سکتا ہے۔ (درمختار کراچی ص ۴۴۲، ۴۴۳ ج ۲)

# اعتکاف کے مسائل

**اعتکاف سنت کی ابتداء:** آخری عشرہ کے اعتکاف کے لئے بیس رمضان کو سورج ڈوبنے سے پہلے مسجد میں داخل ہونا لازم ہے۔ (فتاویٰ دار العلوم ص۵۰۶ ج۶)

**بلاضرورت نکلنا:** اعتکاف نذر اور اخیر عشرہ کے اعتکاف میں ضرورت شدیدہ کے بغیر مسجد سے باہر نکلنا حرام اور مفسد اعتکاف ہے۔ (درمختار کراچی ۴۴۴ ج۲)

**ضرورت کیلئے نکلنا:** غسل واجب، نماز فرض کا وضو، پیشاب، پاخانہ کیلئے بقدر ضرورت مسجد سے باہر نکلنا جائز ہے۔ اور اسی طرح اگر مسجد میں جمعہ نہیں ہوتا ہے تو دوسری مسجد میں جمعہ پڑھنے کے لئے جانا بھی جائز ہے لیکن اس میں فضول وقت نہ گذارے بہت جلد واپس ہو جائے۔ لیکن اگر دیہات کی مسجد میں اعتکاف کیا ہے تو جمعہ کے لئے باہر نکلنا درست نہیں ہے۔ اس لئے کہ دیہات میں جمعہ جائز نہیں ہے۔ (درمختار کراچی ص۴۴۵ ج۲، کفایت المفتی ص۲۳۲ ج۴، فتاویٰ محمودیہ ص۱۵۷ ج۳)

**وضو کیلئے نکلنا:** نفل نماز باوضو رہنے، باوضو سونے اور تلاوت و ذکر کیلئے وضو کے لئے باہر نکلنا جائز ہے۔ اس لئے کہ معتکف کا ہر وقت باوضو رہنا مسنون ہے اور اگر مسجد کے اندر ٹب وغیرہ میں وضو کیا جا سکتا ہے تو باہر نکلنا جائز نہیں۔ (فتاویٰ رحیمیہ ص۲۰۶ ج۵)

**غسل تبرید:** غسل تبرید (ٹھنڈک کیلئے) باہر نکلنا جائز نہیں اگر نکلے گا تو اعتکاف فاسد ہو جائے گا۔ (کفایت المفتی ص۲۳۱ ج۴)

**استنجاء کے ساتھ غسل تبرید:** اگر پاخانہ پیشاب کے لئے باہر نکلتا ہے اور وہیں پر غسل خانہ بھی ہے اور اس میں پانی کی ٹینکی لگی ہوئی ہے یا کسی خاص آدمی نے سمجھداری سے معتکف کے کہے بغیر از خود پانی رکھ دیا ہے تو ایسی صورت میں جب پاخانہ پیشاب کے لئے نکلے تو واپسی میں ضمناً غسل بھی کر سکتا ہے۔ (فتاویٰ محمودیہ ص۱۴۴ ج۳)

**مسجد میں غسل تبرید:** اگر مسجد کے اندر بڑا ٹب رکھا ہوا ہے اور غسل کرنے سے غسل کا پانی مسجد میں نہیں گرتا ہے تو اس میں ٹھنڈک حاصل کرنے کے لئے غسل کرنا، نفلی وضو کرنا جائز ہے۔ (بدائع ص۱۱۵ ج۲۔ شامی کراچی ص۴۴۵ ج۲)

**دوسری مسجد میں قرآن سنانے کیلئے جانا:** دوسری مسجد میں قرآن سنانے کے لئے جانا ہے تو اگر بوقت اعتکاف اس کی نیت کی تھی تو جائز ہے ورنہ جائز نہیں۔

(فتاویٰ دار العلوم ص۵۱۲ ج۶)

**احتلام کی وجہ سے نکلنا:** اگر احتلام ہو جائے تو آداب مسجد کی رعایت کرتے ہوئے تیمم کر کے باہر نکلے اور بہت جلد غسل کر کے واپس ہو جائے اور اس احتلام کی وجہ سے اعتکاف اور روزہ میں کوئی خرابی نہیں آتی۔ اور سونے کی حالت میں احتلام ہو جانا اور ریح خارج ہو جانا آداب مسجد کے خلاف نہیں۔ (شامی کراچی ص۴۴۵ ج ۲)

**کھانا لانے کیلئے نکلنا:** اگر کوئی کھانا لانے والا نہیں ہے یا کسی سے کہنے کی ہمت نہیں ہے تو کھانا لانے کے لئے بھی باہر نکل سکتا ہے اس میں دیر نہ لگائے اور کھانا مسجد میں لا کر کھائے۔ (طحطاوی علی المراقی ص ۳۸۲۔ کفایت المفتی ص ۲۳۲ ج ۴)

**حقہ بیڑی کیلئے نکلنا:** حقہ، بیڑی بغیر طبیعت خراب ہونے کا اندیشہ ہے تو مغرب کے بعد بہت جلد یہ ضرورت پوری کر کے واپس آجائے تو اس کی گنجائش ہے۔ (فتاویٰ رشیدیہ ص ۴۶۱، فتاویٰ رحیمیہ ص ۲۰۲ ج ۵) لیکن ایسے لوگوں کو اعتکاف نہ کرنا بہتر ہے۔

**ریاح خارج کرنے کیلئے نکلنا:** اگر کوئی آدمی ریاحی مریض ہے اس کیلئے اعتکاف ممنوع ہے لیکن اگر اتفاق سے ریح خارج کرنے کی ضرورت پڑ جائے تو مسجد میں ریح نہ خارج کرے، باہر جا کر ریح خارج کرے اور جلد واپس لوٹ جائے تو اس کی اجازت ہے۔ (فتاویٰ رحیمیہ ص ۲۱۴ ج ۵)

**لفظ اعتکاف کی حکمت:** اس خلوت کا نام اعتکاف رکھا ہے خلوت نام نہیں رکھا، اس لیے کہ یہ فلاسفہ اور حکماء کا نام ہے اس لیے اس کو چھوڑ دیا گیا اس لیے اس کو خلوت سے تعبیر نہ کرنا چاہئے اسی واسطے حدیث شریف میں آیا ہے کہ عشاء کو عتمہ نہ کہو اس لئے کہ جاہلیت میں اس وقت کا نام عتمہ تھا آج کل یہ عام غلطی ہو رہی ہے اور منشا اس غلطی کا مؤرخین یورپ کی تقلید ہے وہ یہ کہ جناب رسول اللہ ﷺ کو بانی اسلام کہتے ہیں وہ لوگ آپ کو بانی اسلام اس بناء پر کہتے ہیں کہ ان کے نزدیک اسلام نعوذ باللہ حضور ﷺ کا بنایا ہوا ہے اور گھڑا ہوا ہے آسمانی مذہب نہیں ہے اس کی دیکھا دیکھی ہمارے بھائی بھی کہنے لگے اگر اس میں تاویل نہ کی جاوے تو بہت سخت لفظ ہے اور سخت بے ادبی ہے حضور ﷺ کے القاب جو حدیث و قرآن میں آئے ہیں ان سے تعبیر کرنا چاہئے قرآن میں یاایہا الرسول یاایہا النبی فرمایا ہے اور حضور ﷺ فرماتے ہیں انا حبیب اللہ ان القاب سے زیادہ باوقعت کون سے القاب ہوں گے جو آپ ان کو چھوڑ کر غیر قوموں کے مخترعہ القاب کو اختیار کرتے ہیں ایسے ہی لفظ خلوت کا قدیم لفظ ہے اللہ تعالیٰ نے ہم کو بجائے اس کے اعتکاف سکھلایا ہے ارشاد ہے:

فَلَا تُبَاشِرُوْهُنَّ وَ اَنْتُمْ عٰكِفُوْنَ فِي الْمَسَاجِدِ اور فرماتے ہیں۔ وَطَهِّرْ بَيْتِيَ لِلطَّائِفِيْنَ وَ الْعَاكِفِيْنَ گو لفظ خلوت کا استعمال بھی جائز ہے، بزرگوں کے کلام میں بھی ہے مگر جس خلوت کا لقب اعتکاف فرمایا ہے۔ وہاں یہ لفظ اختیار کرنا چاہئے۔

**ہمارے اعتکاف اور غیروں کی خلوت:** یہ کلام تو عنوان میں تھا اور ان کی اور ہماری خلوت میں بدرجہ معنون بھی فرق ہے ہماری خلوت بوجہ رعایت حدود محمود ہے اور ان کی خلوت کی اللہ تعالیٰ نے مذمت فرمائی ہے چنانچہ ارشاد ہے فَمَا رَعَوْهَا حَقَّ رِعَايَتِهَا وجہ یہ ہے کہ جب حدود کی رعایت نہ ہو تو کیسی ہی اچھی چیز ہو وہ بھی مذموم ہو جاتی ہے اور ان کی خلوت میں چند نوع کی کمی تھی اول تو بوجہ طویل ہونے کے ہر شخص اس سے منتفع نہیں ہو سکتا تھا اس لیے مدت العمر تمام تعلقات چھوڑ کر کیسے کوئی شخص محبوس رہ سکتا ہے۔ حق تعالیٰ نے ایسا مختصر زمانہ اس کے لئے مقرر فرمایا ہے کہ ہر شخص کو آسان ہے اور پھر اس سے زیادہ نافع کما سنبین مفصلاً دوسرے وہ خلوت ایسی جگہ کرتے تھے جہاں پرندہ پر نہ مار سکے یعنی وہ پہاڑوں کے غاروں اور جنگل کے گوشوں میں جا کر بیٹھتے تھے کہ خواہ مخواہ وحشت ہو کر آدمی آدمیت سے نکل کر وحوش میں شامل ہو جاوے اللہ تعالیٰ نے اس کی عجیب وغریب اصلاح فرمائی وہ یہ کہ اعتکاف کو مساجد میں مشروع فرمایا کہ جن سے خلوت مقصود تھی ان سے یکسوئی ہو گئی یعنی ناجنسوں سے اور جن سے یکسوئی مقصود نہ تھی یعنی اپنے ہم جنس ان سے خلوت نہیں ہوئی۔

**قصہ:** مجھے قصہ یاد آیا کہ ایک مرتبہ ہمارے حضرت حاجی صاحب تنہا بیٹھے تھے میں وہاں جا پہنچا جب میں نے دیکھا کہ حضرت تنہا تھے میں نے عرض کیا کہ حضرت میں مخل وقت ہوا فرمانے لگے کہ نہیں خلوت از اغیار نہ از یار تم تو اپنے ہم جنس ہو۔

حدیث: اور اسی مضمون کی موید حدیث یاد آئی ارشاد ہے:

الوحدة خير من الجليس السوء و الجليس الصالح خير من الوحدة

تنہائی برے ہم نشین سے بہتر ہے اور اچھا ہم نشین تنہائی سے بہتر ہے۔

سبحان اللہ! شریعت نے کیا اعتدال سکھایا ہے...... اور راز اس میں یہ ہے کہ خلوت کا مقصود تو یہ ہے کہ مشغولی بحق بڑھے لیکن جب اچھا جلیس کوئی ملے تو اس سے مشغولی مع اللہ بہ نسبت خلوت کے زیادہ ہوتی ہے میں بقسم کہتا ہوں کہ یار موافق سے جس قدر حضور اور مشغولی بڑھتی ہے اس قدر خلوت سے نہیں بڑھتی چنانچہ مجھ کو اس وقت جس قدر لطف بوجہ جلوت کے اس

بیان میں آرہا ہے اس قدر خلوت میں نہیں آتا۔

**معتکف کا سامان:** اور اس حکمت سے بھی معلوم ہوا کہ معتکف کو اپنا ضروری سامان مسجد میں رکھنا جائز ہے مگر زیادہ بکھیڑا لانا مناسب نہیں۔ کیونکہ اس سے تو وہ بھی گھر بن جائے گا پھر جس طرح گھر میں عبادت و بیداری دشوار تھی وہی بات مسجد میں ہوگئی۔ سب کا حاصل یہ ہوا کہ مسجد میں تو گھر کے فتنہ سے خود کو چھڑا کے لائے تھے وہاں تم نے اتنا بکھیڑا اکٹھا کیا کہ وہ بھی گھر کی طرح ہوگئی۔

**مسجد کو صاف رکھو:** مسجد کو اس طرح صاف رکھو جیسا ہماری پھوپھی اس کا وصف بیان کرتی تھیں خدا ان کی مغفرت کرے ان کی عادت تھی کہ گھر کا تمام بکھیڑا پھیلاتی بہت تھیں۔ دیگچی کہیں ہے رکابی کہیں ہے چمچہ کہیں ہے اگر کسی نے اعتراض کیا تو کہتی تھیں یہ گھر ہے مسجد کی طرح صاف صاف نہ ہونا چاہئے تو تم مسجد کو بالکل صاف صاف رکھو، سو مسجد میں معتکف کو اتنا بکھیڑا نہ لے جانا چاہئے۔ بعضے آدمی ہوتے بھی ہیں بکھیڑیئے گو گناہ تو نہیں مگر خلاف ادب ہے مسجد میں آئے ہو گھر چھوڑ کے اگر تم نے اسے بھی گھر بنالیا تو مسجد میں آنے کا کیا فائدہ ہوا۔ بعضے بکھیڑیئے کیا کرتے ہیں کہ مسجد میں اعتکاف کے لیے آتے ہیں تو تنہا نہیں آتے۔ ایک پاندان بھی ساتھ ہے اگالدان بھی ہے ایک چائے کا ساوار بھی ہے۔ تمباکو کا تھیلا بھی ہے جو نہیں کھاتے وہ بیچارے بدبو سے پریشان ہوتے ہیں۔ غرض اپنے پیچھے بہت سی علتیں لگالیتے ہیں اور سب کو گھر کی طرح مسجد میں بھی جمع کرتے ہیں۔ اور اگر کوئی دلیر ہیں تو وہ حقہ بھی لاتے ہیں خود تو مسجد کے اندر بیٹھے ہیں حقہ باہر رکھا ہے اور گڑ گڑ کر رہے ہیں۔ حقہ کا قرنطینہ ہے کہ وہ باہر رہے بعضے سگریٹ پیتے ہیں اور دھواں باہر چھوڑتے جاتے ہیں بہرحال اس طرح آتے ہیں کہ خود ہی معتکف نہیں ہوتے ایک آپ کا ساوار پاندان بھی آپ کے پاس معتکف ہوتا ہے حضرت اگر اس کنبہ کو بھی اعتکاف کرانا ہے تو پھر گھر پر ہی اعتکاف کرلیا کیجئے۔

غرض مسجد میں بالکل آزاد ہو کے آنا چاہئے ایک بستر ایک چادر بلکہ آج کل تو گرمی ہے صرف ایک چادر کافی ہے۔ ایک چھوٹا سا تکیہ کھانا پینا بلی سے بچانے کے لئے ایک چھوٹا سا بکس یا ایک چھینکا غرض نہایت مختصر سامان کے ساتھ مسجد میں آنا چاہئے بلکہ اپنے گھر میں بھی نہایت مختصر سامان سے رہنا چاہئے تو مسجد تو پھر خانہ خدا ہے اس میں زیادہ بکھیڑا لانا مناسب نہیں۔

**شب قدر کی تلاش:** بہرحال مسجد میں معتکف کو اس لیے لایا گیا کہ شب قدر کی

تحری (تلاش) سہل ہو کیونکہ بہت سے آدمی ہونگے جب سب ایک ہی کام میں مشغول ہونگے تو دل بھی لگے گا۔

اور اس میں بھی عجیب حکمت ہے کہ شب قدر کی تاریخ معین نہیں کی کیونکہ مقصود پانچ راتوں میں جگانا تھا۔ پھر سبحان اللہ اس میں یہ کیسا اعتدال ہے کہ متواتر پانچ راتوں میں نہیں جگایا ایک رات جگایا اور ایک رات سلایا، اور پھر اس سونے میں بھی ثواب جاگنے کا دیا اور یہ بات میں اپنی طرف سے گھڑ کے نہیں کہتا حدیث سے ثابت ہے حدیث میں ہے کہ اگر کوئی شخص گھوڑا پالے اللہ کے راستے میں تو اس کی لید اس کا پیشاب سب وزن ہو کر اس کو نیکیاں ملیں گی کوئی یہ شبہ نہ کرے کہ میزان میں لید رکھ دی جائے گی میزان میں لید کے وزن کی کوئی چیز رکھ دی جائے گی تو جب اس کے گھوڑے کی لید اور پیشاب میں بھی ثواب ہے چونکہ وہ گھوڑا ذریعہ ثواب تھا حالانکہ اس کے قصد سے ہوا تو یہاں سے سونا جب ذریعہ ہے جاگنے کا اور وہ ذریعہ ہے عبادت کا اور ہوا بھی ہے اسی عبادت کے قصد سے تو اس میں کیوں ثواب نہ ملے گا۔

**اهتمام شب قدر:** یہاں سے یہ بھی معلوم ہوا کہ شب قدر نہایت قابل قدر چیز ہے اس میں جاگنا چاہئے اور خدا کی عبادت کرنا چاہئے اور کوئی ساری رات جاگنا ضروری نہیں جتنا جس سے ہو سکے جاگے ہاں یہ ضرور ہے کہ عادت سے کسی قدر زیادہ جاگے اور اس عبادت شب قدر کی روح مشاہدہ ہے اس میں حق جل وعلی شانہ کی تجلی ہوتی ہے اور گو ہمیں ان تجلیات کا دکھائی دینا ضرور نہیں مگر اس کی پہچان اس سے ہوتی ہے کہ اس میں اور راتوں میں یہ فرق ہے کہ اس رات میں بہ نسبت اور راتوں کے عبادت میں زیادہ جی لگتا ہے قلب کو غفلت نہیں ہوتی اور کیوں ہو وصل کے ساتھ ہجر جمع نہیں ہوتا۔

شب قدر است طے شد نامۂ ہجر سلام فیہ حتی مطلع الفجر

شب قدر میں نامہ ہجر لپیٹ دیا گیا ہے اس میں سراپا سلامتی و برکت ہے طلوع فجر تک۔

## ایک معتکف کی برکت

محققین کا مذہب اس کے متعلق سنت مؤکدہ علے الکفایہ ہونے کا ہے کہ ایک کرلے سب پر سے بوجھ اتر گیا ایک کرلے اس کی برکت اوروں کو بھی پہنچ جاوے وہ بھی محروم نہ رہیں جیسے بہت کی برکت سے ایک نوازا جاتا ہے ویسے ہی ایک کی برکت سے بہت سے بھی نوازے جاتے ہیں تو

ایک معتکف اور اس کی برکت سب گاؤں کو پہنچ رہی ہے یہ معنی سنت علی الکفایہ ہونے کے اور اس کے معنی یہ نہ سمجھنا کہ ایک پر سب کا بوجھ لد جاوے گا بلکہ ایک کی برکت سے سب کا بوجھ اتر جائے گا۔

**حکایت:** ایک مرتبہ ہمارے قریب کے ایک گاؤں میں ایک شخص اعتکاف میں بیٹھنا چاہتا تھا گاؤں والے یہ سن گئے تھے کہ ایک کے کرنے سے سب پر سے بوجھ اتر جاتا ہے تو اس کے معنی کیا سمجھے اس سے کہتے ہیں ارے تو کہاں بیٹھے گا سارا بوجھ گاؤں بھر کے گناہوں کا تجھ پر لدے گا۔

تو اعتکاف سے ایسا نہیں ہوتا۔ بے شک سب کا گٹھڑ گرے گا تو مگر اس کی طرف نہیں گرے گا وہ تو دوسری طرف گرے گا غرض اعتکاف میں ہر طرح کا اعتدال ہے اور بھی بہت سی حکمتیں ہیں۔

**مسجد میں اعتکاف کی حکمت:** کی تخصیص سے ایک اور حکمت کی طرف اشارہ ہے وہ یہ کہ مساجد کو اعتکاف کے واسطے اس واسطے مقرر کیا کہ فضیلت جماعت بھی منجملہ فضیلتوں کے ہے تا کہ دونوں فضیلتیں جمع ہو جائیں اعتکاف کی بھی اور جماعت کی بھی اگر کوئی کوہ یا صحرا یا مکان کی کوئی کوٹھڑی اس کے واسطے تجویز کرتے تو یہ جماعت کی فضیلت سے محروم رہ جاتا نیز اس میں ایک لطیف اشارہ اس طرف ہے کہ میاں تم خود اس جماعت کی برکت کے محتاج ہو۔ اگر نمازی نہ ہوتے تو تم کو یہ برکت کہاں سے حاصل ہوتی تم جماعت کی برکت سے محروم رہتے پس طاعت میں ساتھ ساتھ عجب کا بھی علاج ہو گیا۔

سبحان اللہ کیا اعتدال ہے حکماء کی تجویز کردہ خلوت میں یہ باتیں کہاں اور جب اپنے کو برکات میں ان کا محتاج سمجھے گا تو اس کو کبر نہ ہوگا اور اس کے لوازم میں سے ہے خلوت میں اس کی وہ نیت نہ ہوگی۔ جو جہلاء کی ہوتی ہے کہ وہ اس لئے خلوت اختیار کرتے ہیں تا کہ وہ لوگوں کے ضرر سے بچیں بلکہ وہ نیت ہوگی جو محققین نے فرمایا ہے کہ خلوت میں یہ نیت رکھے کہ لوگ میرے ضرر سے بچیں غرض اوروں کو حقیر سمجھنے کا جو مرض خلوت سے پیدا ہو سکتا تھا اس کا بھی علاج ہو گیا کہ جن کو یہ حقیر سمجھ کر الگ ہوا تھا وہی اہل برکت ہیں انہیں کی بدولت اسے برکت جماعت حاصل ہوئی۔

نیز اسے اس پر بھی اب ناز نہ ہوگا کہ میرے اعتکاف کی وجہ سے اور لوگوں کو برکت پہنچی کہ سب سبکدوش ہوئے کیونکہ یہ خیال کرلے گا کہ اصل میں ان لوگوں کے آنے کی وجہ سے مجھے جماعت بلکہ اعتکاف کی بھی برکت حاصل ہوئی اور اس جماعت کے موقع ہونے سے مجھ کو اعتکاف کی اجازت ہوئی۔ پس میرا اعتکاف گو سبب ان کی سبکدوشی کا ہوا مگر وہ سبکدوشی تو اس اعتکاف کا صرف اثر ہے اور ان کی جماعت میرے اعتکاف کا سبب ہے اور سبب مؤثر ہوتا ہے تو وہ

اگر اثر میں میرے محتاج ہوئے تو میں مؤثر میں ان کا محتاج ہوا اور اصل احتیاج مؤثر میں ہوتی ہے تو اصل میں بھی ان کا محتاج ہوا اور یہ پورا علاج ہے کبر و عجب کا، سبحان اللہ کیسی دوا ہے کہ پرہیز بھی ہے اور دوا بھی ہے۔

**لفظ ''عاکفون'' کا معنی:** اسی طرح ''عاکفون'' بھی دلالت کر رہا ہے ایک حکمت پر اس طرح سے کہ عکوف کے معنی حبس کے ہیں تو عاکفون یہ بتلا رہا ہے کہ اس میں حبس نفس مقصود ہے اس کا صلہ کبھی عن کے ساتھ آتا ہے اور کبھی فی یا علی کے ساتھ فی اور علی میں تو کوئی فرق نہیں کیونکہ کسی چیز میں روکنا یا کسی چیز پر روکنا دونوں کا حاصل ایک ہی ہے البتہ جب عن کے ساتھ صلہ آتا ہے تو اس کے معنی مکروہ سے روک دینے کے ہوتے ہیں تو جس سے روکنا تھا اس کا یہاں عاکفون کے صلہ میں ذکر نہیں کیا مگر لا تباشروا سے اس کا پتہ لگ گیا یہاں صلہ لائے فی کے ساتھ مطلب یہ کہ نفس کو مقید کر دو مساجد میں جو بیت اللہ ہیں۔

گدائے افتادہ برور: خود خدا نے انہیں بیت اللہ فرمایا ہے..... فی بیوت اذن اللہ (ایسے گھروں میں (وہ جا کر عبادت کرتے ہیں) جن کی نسبت اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے کہ ان کا ادب کیا جائے ۱۲) چنانچہ خانہ کعبہ کو بھی بیتی (میرا گھر ۱۲) فرمایا۔ اس معنی کو اپنی طرف منسوب کیا کہ اس میں اللہ کا ذکر اور اس کی عبادت ہوتی ہے۔ نماز تو بہت بڑی چیز ہے اس کی جگہ تو کیوں نہ منسوب الی اللہ ہوتی۔ حدیث سے تو معلوم ہوتا ہے کہ اللہ کے بندے جس جگہ ذکر کریں تدارس قرآن کریں وہ بھی بیوت اللہ میں داخل ہے چنانچہ ارشاد ہے مَا اجْتَمَعَ قَوْمٌ فِيْ بَيْتٍ مِنْ بُيُوْتِ اللّٰهِ يَتَدَارَسُوْنَ الْقُرْاٰنَ نہیں جمع ہوتی کوئی قوم کسی گھر میں اللہ تعالیٰ کے گھروں سے کہ تدارس کریں قرآن کا اور ظاہر ہے کہ تدارس کے لیے کہیں مسجد کا اہتمام نہیں کیا گیا جیسا نماز کے لیے ہوا ہے اس سے صاف معلوم ہوا کہ مدرسہ بھی بیوت اللہ میں داخل ہے اور اگر اسے عام میں بھی نہ لیا جائے تب بھی مساجد تو ضرور اللہ کے گھر ہی ہیں۔ اب معنی عَاكِفُوْنَ فِي الْمَسَاجِدِ کے یہ ہوئے کہ عاکفون فی بیوت اللہ (محبوس ہوتے ہیں وہ اللہ کے گھروں میں ۱۲) اور بیوت اللہ میں محبوس ہونا کس کے واسطے ہے ظاہر ہے کہ اللہ کے لیے ہے پس حقیقت وہ ہوئی جس کو امیر خسرو نے بیان کر دیا ہے۔

خسرو غریب است و گدا افتادہ در کوئے شما
باشد کہ از بہر خدا سوئے غریباں بنگری

خسرو غریب وگدا آپ کے کوچہ میں پڑا ہوا ہے خدا کے لیے غریبوں کی طرف بھی نظر فرمایئے

**اعتکاف کی روح:** اور جب اعتکاف کی یہ حقیقت ہے اور اس حقیقت کے لوازم سے ہے عنایت تو عاکفون میں یہ بھی بتادیا کہ جب تم ہمارے دروازہ پر آپڑو گے تو کیا ہم تم کو محروم کردیں گے تو ایک حکمت اس میں بھی یہ ہے اور ایک حکمت عاکفون میں اور بتلادی جو گویا روح الروح ہے روح تو خلوت ہے اور خلوت کی روح ذکر اللہ ہے کیونکہ حقیقت مذکورہ دال ہے ذکر اللہ پر بوجہ اس کے کہ جس کے کوچہ میں سب کو چھوڑ کر جا پڑیں گے کیا اس کو دل سے بھلا سکتے ہیں پس اس کی یاد ضروری ہوئی اور اس کے ساتھ اوروں کا چھوڑنا اور یہی حاصل ہے لا الہ الا اللہ کا تو عاکفون میں گویا یہ بھی بتلادیا کہ اعتکاف میں نظر اسی پر مقصود رہے کہ لا الہ الا اللہ تو حقیقت میں اعتکاف فنائے محض ہے۔ تو جس نے اس نیت سے اعتکاف کیا تو وہ واقعی معتکف ہے ورنہ جو شخص بلا اس کے رہا اس کا اعتکاف بلا روح ہے۔

## اعتکاف کی پوری فضیلت کس طرح حاصل ہو سکتی ہے

اعتکاف کی بھی ایک صورت ہے ایک روح ہے صورت تو یہ ہے کہ مسجد میں جا کر بیٹھ جانا اس کے درجات مختلف ہیں اگر پوری فضیلت حاصل کرنا ہو تو دس دن کا اعتکاف کرنا چاہئے یوں تو ایک دن کا بلکہ ایک گھنٹہ کا بھی ہو سکتا ہے دس دن تک اعتکاف کرنے کے یہ معنی ہیں کہ رویت ہلال تک اب کبھی دس ہونگے اور کبھی نو ہی دن ہونگے اگر تیس کا چاند ہے تو دس دن ہونگے اور اگر انتیس کا ہے تو نو ہی دن ہونگے مگر شارع کی کیا رحمت ہے کہ دونوں صورتوں میں خواہ دس دن ہوں یا نو دن عشرہ اخیرہ رکھا اور فقط نام ہی نہیں رکھا بلکہ ثواب بھی دس دن کا دیا۔

**رحمت:** رحمت دیکھئے کہ اعتکاف میں حاجتوں کو خدا نے منع نہیں کیا ان کے قضا کرنے کے لیے مساجد سے باہر نکلنے کی اجازت بھی دے دی پھر بھی اگر کسی سے نہ ہو سکے تو اس کا قصور ہے اور اس اجازت کی طرف اشارہ لا تباشروھن ہے کیونکہ نہی شے سے ہوتی ہے جو پہلے محتمل ہو اور یہ ضروریات شرع سے معروف ہے کہ مسجد کے اندر مباشرت ناجائز ہے۔ پس اگر اعتکاف میں خروج کسی طرح جائز نہ ہوتا تو پھر اس نہی کی حاجت نہ تھی اور نہی واقع ہوئی ہے پس یہ خود دال ہے اس پر کہ خروج بعض اوقات میں جائز ہے اور اسی خروج میں احتمال تھا مباشرت کا اس لیے اس سے منع فرمایا اتنا تو قرآن ہی سے معلوم ہو گیا آگے حدیث نے تفصیل کردی کہ کس کس حاجت کے لیے خروج جائز ہے اور مباشرت کے لئے خروج کا ناجائز ہونا خود قرآن کا مدلول ہے اور

دوسری حاجات طبعیہ وشرعیہ کے لیے خروج کا جائز ہونا دوسرے دلائل شرعیہ سے جائز ہے۔

**اعتکاف کے دوران مباشرت سے منع کرنے کی وجہ**

اب رہا دونوں میں فرق سو بات یہ ہے کہ مباشرت میں چونکہ حاجت خفیف ہے اس لیے لا محالہ شروع ہی سے مباشرت کی ممانعت کر دی اور کھانے پینے کی حاجت شدید ہے اس کے کرنے کی بھی اجازت دی مثلاً مسجد کے اندر کھانے کی اجازت ہے۔

**کھانا لانے کی اجازت کب ہے؟** اور لانے کی بھی اجازت دی جبکہ کوئی لانے والا نہ ہو یا اجرت گراں مانگتا ہو یا کسی سے درخواست کرنے میں اس کی زیادہ خوشامد کرنے کی ضرورت واقع ہو بالخصوص امام صاحب کے قول پر کیونکہ امام صاحب فرماتے ہیں کسی اور کی وجہ سے جس کو قدرت ہو اس کو قدرت نہیں۔ تیمم کے اندر بھی امام صاحب فرماتے ہیں کہ کسی رفیق سے پانی مانگنے کی ضرورت نہیں جب مانگنے میں ذلت ہو گو فتوی میں اس کا اعتبار نہیں کیا گیا بلکہ تیمم کے جائز ہونے کا دارومدار اس پر رکھا گیا ہے کہ غالباً گمان یہ ہو کہ نہ دے گا اسی طرح اگر کسی کے ملنے والے پاس ہیں مگر ان پر اس کی اطاعت واجب نہیں اور یہ شخص وضو کرنے پر قادر نہیں تو امام صاحب کے قول پر تیمم کر سکتا ہے کیونکہ اسے قدرت نہیں کہتے گو فتوی یہاں بھی اسی اوپر کی تفصیل سے ہے لیکن امام صاحب کی اصلی رائے وہی ہے ان کی نظر اس پر گئی کہ کسی سے مانگتے اور درخواست کرتے غیرت بھی آتی ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| حقا | کہ | باعقوبت | دوزخ | برابراست |
| رفتن | بپائے | مردی | ہمسایہ | در بہشت |

بخدا ہمسایہ کی سفارش وامداد سے جنت میں جانا عذاب دوزخ کے برابر ہے۔

**امام ابو حنیفہؒ پر حضور ﷺ کے رنگ کا غلبہ**

یوں معلوم ہوتا ہے کہ امام صاحب کے اندر وہ رنگ غالب تھا جو حضور ﷺ نے بعض صحابہ کو تعلیم فرمایا تھا کہ کوڑا بھی گھوڑے پر سے گر جائے تو کسی سے مت مانگو خود اتر کر اٹھاؤ، تو اگر کوئی کھانا لانے میں نخرہ کرے یا اجرت زیادہ مانگے تو خود جا کر لے آؤ۔

**تجارت کی اجازت:** اور حاجت کی رعایت یہاں تک کی گئی ہے کہ اگر کوئی مثلاً بساطی ہے اور بساط اس کی اتنی ہی ہے کہ اسی پر گزر ہے تو اسے جائز ہے کہ وہ تجارت بھی مسجد میں کر لے مگر اسباب مسجد میں نہ لاوے اور فقہاء متاخرین نے اور بھی وسعت کی ہے کہ بعض چیز دیکھی

ہوئی نہیں ہوتی اس لیے اس کے حاضر کرنے کی ضرورت پڑتی ہے تو انہوں نے لکھا ہے کہ اگر چھوٹی سی چیز ہو جس سے نمازیوں کو تکلیف نہ ہو اور مسجد مشغول نہ ہو تو اس کا مسجد میں بھی لانا جائز ہے ہاں صندوق لاکر مت رکھ دو بلکہ صندوق کو مارو بندوق البتہ اگر کوئی مختصر سی چیز ہو تو اس کے اندر لے آؤ۔ میرے ایک دوست تھے لکھنؤ میں وہ جواہرات کے سوداگر تھے میں نے ان سے کہا کہ بھئی ہمیں بھی دکھاؤ جواہرات کیسے ہوتے ہیں وہ لائے تو ہزاروں روپے کے جواہرات زمرد، یاقوت، لعل، الماس ان کے پاس تھے اتنی چھوٹی سی ڈبیہ میں رکھے ہوئے تھے کہ ان کی جیب میں وہ ڈبیہ آجاتی تھی تو اگر کسی کی ایسی ہی تجارت ہو تو اس کو سودا بھی مسجد کے اندر لے آنا جائز ہے۔

# اعتکاف کے محاسن اور معتکف کی مثالیں

**اعتکاف کی خوبیاں:** صاحب بحرالرائق فرماتے ہیں کہ اعتکاف میں بہت سی خوبیاں اور محاسن ہیں، ایک یہ کہ بندہ اپنے دل کو امور دنیا سے فارغ کر کے مولائے کریم کی طرف متوجہ کر لیتا ہے، دل میں اللہ تعالیٰ کی یاد ہوتی ہے، اسی کا دھیان ہوتا ہے گویا ایک طرح سے منقطع الی اللہ ہو کر اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب ہونے والے گھر یعنی (مسجد) میں آپڑتا ہے اور تَبَتَّلْ اِلَیْہِ تَبْتِیْلاً کی شان کا مشاہدہ کرتا ہے۔

مسجد تو مومن کے لیے ایک بڑے مضبوط قلعہ کی مانند ہے بالخصوص حالت اعتکاف میں، کیوں کہ شیطان کسی معصیت کی جگہ بہکا کر لیجانے سے قاصر رہتا ہے۔

معتکف کے ظاہر حال سے ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے کوئی محتاج بھکاری سب سے بڑے شہنشاہ کے دربار میں دست سوال دراز کیے چلا آیا ہے اور یہ سمجھتا ہے کہ جو کچھ مانگوں گا ملے گا۔ مغفرت چاہوں گا بخش دیا جاؤں گا، ان کی ایک نگاہ کرم سے دنیا و آخرت کے سب کام بن جاتے ہیں۔

آمد بدر تو روسیا ہے نگذاشتہ درجہاں گنا ہے
گر عفو کنی و گر بگیری کس نیست بجز درت پنا ہے
گرنیست چوں من ذلیل و رسوا پس کیست کریم چوں تو شا ہے
جاں فدیہ آں نگاہ لطفت یکبار دگر بمن نگا ہے

اشعار کا ترجمہ: اے پروردگار ایک نہایت گنہگار بندہ روسیاہ جس نے دنیا کا کوئی گناہ نہیں چھوڑا، آپ کے دروازہ پر آیا ہے، آپ معاف فرماویں یا پکڑیں آپ کے در کے سوا اس

کے لیے کوئی پناہ کی جگہ نہیں ہے اگر چہ میرا جیسا اور کوئی رسوا اور ذلیل نہیں ہے، مگر اے کریموں کے کریم بادشاہ آپ جیسا کرم و رحم فرمانے والا بھی تو کوئی نہیں ہے، میری جان آپ کی ایک نگاہ لطف کے قربان جائے ایک مرتبہ پھر مجھ پر ایک نظر کرم فرما!!

**علامہ ابن قیم کا قول:** ابن قیمؒ فرماتے ہیں اعتکاف کی رُوح دل کو اللہ پاک کی ذات کے ساتھ وابستہ کر لینا ہے معتکف کو چاہئے کہ اپنے تمام خیالات و توجہات کو یکسو کر کے اللہ جل شانہ کی طرف متوجہ ہو جائے، تا کہ اللہ تعالیٰ کی محبت دل میں سما جائے مخلوقات کی بجائے اللہ پاک کا انس پیدا ہو جائے جو قبر کی وحشت میں کام آئے...... کیونکہ وہاں رحمت خداوندی کے سوا کوئی مونس و غم خوار نہ ہوگا اگر دل اللہ جل شانہ کی محبت و شوق سے بھر جائے تو وہ وقت کس لذت کے ساتھ گذرے گا اس ایک ساعت کے مقابلہ میں ہفت اقلیم کی بادشاہت بھی کچھ نہ ہوگی ہر وقت دل یہی تمنا کرے گا۔

دل ڈھونڈھتا ہے پھر وہی فرصت کے رات دن
بیٹھے رہیں، تصور جاناں کیے ہوئے

**انسانوں کا بھیڑیا:** حضرت معاذ بن جبلؓ روایت فرماتے ہیں کہ سید الکونین جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ بھیڑ بکریوں پر حملہ کرنے والے وحشی بھیڑیے کی طرح انسانوں کا بھی ایک بھیڑیا ہے جسے ابلیس و شیطان کہتے ہیں جس طرح وحشی بھیڑیا اکثر اکیلی ریوڑ سے جدا ہو جانے والی بکری کو اٹھا کر لے جاتا ہے اسی طرح یہ شیطان (جو خونخوار بھیڑیئے سے کم نہیں) اکیلے وکیلے انسان کو گمراہ کر دیتا ہے لہذا تم جماعت (حقہ) سے الگ نہ ہونا (ہمیشہ جماعت حقہ اور عامۃ المسلمین اور مسجد کے ساتھ ساتھ رہنا (جماعت کے ساتھ نماز پڑھنے کی طرف بھی اشارہ ہے) (رواہ احمد، الترغیب والترہیب ص ۱۸۳ ج ۱)

**تشریح:** مسجد کی مثال باڑے کی طرح ہے جس طرح بکریاں باڑے میں آ کر بھیڑیے سے محفوظ ہو جاتی ہیں اسی طرح مومن مسجد میں آ کر شیطان کے مکر و فریب سے محفوظ ہو جاتا ہے بالخصوص معتکف کہ اس کے اعضاء معصیت کا ارتکاب کرنے لہو و لعب میں شامل ہونے اور ہر قسم کی فضولیات سے بچے رہتے ہیں ناجائز دل کو لبھانے والی آلائشوں سے محفوظ ہوتا ہے ہمت کرے تو جھوٹ، غیبت، بہتان، عیب جوئی جھوٹی قسم کھانے فحش و بے حیائی کی باتیں، زبان کی بیسیوں گناہ کی باتوں سے حفاظت ہو سکتی ہے تمام اوقات تلاوت کلام مجید، ذکر الٰہی، نوافل اور

نیک کاموں میں گذرتے ہیں۔ جب معتکف مسجد کے ایک کونہ میں پردہ ڈال کر بیٹھ جائے گا تو شیطان کہاں بہکا کرلے جائے گا۔ اسے تو ایک ہی دھن ہوگی ایک ہی غم ہوگا۔

وہ دولت غم دی ہے مجھے تیرے کرم نے
مطلب نہ رہا دہر کے اب سود و زیاں سے

## جو شخص مسجد میں گھر سے وضو کر کے آئے

حضرت سلمان فارسیؓ سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے جس شخص نے گھر وضو کیا اور نہایت اچھے طریقہ (مسنون) سے وضو کیا پھر باوضو ہوکر مسجد میں آیا تو گویا یہ حق تعالے جل شانہ کی زیارت کے لیے آیا ہے اور جس کی زیارت کی جائے اس پر حق ہو جاتا ہے کہ زیارت کو آنے والے کا اکرام کرے۔ (الترغیب ص ۱۷۸ ج ۱)

**تشریح:** اگرچہ حق تعالی جل شانہ پر کسی کا کوئی ایسا حق نہیں کہ ان کو پورا کرنا واجب ہو جائے یہ محض اپنے فضل وکرم سے ایسا احسان کرتے ہوئے ایسا فرماتے ہیں اور اکرام کا مطلب ...... یہ ہے کہ اس بندہ پر مزید عنایت ورحمت فرماتے ہیں۔

اور معتکف تو انہیں کے گھر میں وضو کرتا ہے اور وہیں رہتا سہتا ہے اس پر تو اللہ میاں بہت ہی اکرام وانعام فرمائیں گے۔

تیری شان بے نیازی کا مقام کس نے پایا
تیری یاد دے اجازت، تو بتاؤں میں کہ ہے کیا
میری سجدہ گاہ حیرت ترا حسن آستانہ
تیرا ہر نفس حقیقت میرا ہر نفس فسانہ

## معتکف کی مختلف مثالیں

مثال نمبر ۱:۔ **معتکف سوالی بن کر در رب پر پڑا رہنے والا ہے۔**

کوئی سوالی کسی شریف انسان کے گھر کے آگے آکر جم جائے اور کوئی سوال ڈال دے کہ جب تک میرا یہ سوال پورا نہ ہوگا میں یہاں سے نہیں ٹلوں گا تو انسان ضعیف البنیان کا یہ حال ہوتا ہے کہ کسی طرح جلدی اس کا سوال پورا ہو جائے تھوڑی ہی دیر میں یا خود اس کو دے دلا کر راضی کر کے ٹال دیتا ہے یا چندہ کر کے اس کا سوال پورا کرتا ہے تو رب کریم ...... جو مانگنے والوں سے خوش

ہوتے ہیں بلکہ کوئی نہ مانگے ،تکبر کرے تو ناراض ہو جاتے ہیں اور جتنا کوئی سوال کرے بلکہ تمام جہان والے مردے، زندے، جن وانس مل کر اپنی ساری تمنائیں عرض کریں اور سب کی ساری تمنائیں پوری کردیں تو اللہ جل شانہ کے خزانوں میں ذرہ برابر بھی کمی نہ ہو بھلا ان کے در پر معتکف اپنا بستر ہ لگا لے تو وہ بے پایاں رحمت والے کائنات کے مالک اس در پر آ پڑنے والے کو کیا کچھ نہ دیں گے اور کیا کیا انعام نہ فرمائیں گے ،کبھی دست سوال خالی نہ لوٹائیں گے ،بندہ کو راضی کر کے بھی بھیجیں گے بندہ کا یہ حال ہوگا۔

محو ہوں لطف ناز میں تیرے
گم ہوں راز و نیاز میں تیرے

پھر انہی لیل و نہار کی تلاش ہوگی۔

عارفی بس اب یہی ہے آرزوئے زندگی
کاش میرا شغل ہو ہر دم طوائف کوئے دوست

حضرت انس بن مالکؓ روایت بیان کرتے ہیں کہ سردار دو عالم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ: اللہ کے گھر (مساجد) کے بسانے والے اہل اللہ ہوتے ہیں۔

تشریح: اسی طرح معتکف بھی اللہ تعالیٰ کا گھر (مسجد) کو آباد رکھتا ہے اور چوبیس گھنٹہ وہیں رہتا ہے، لہٰذا وہ بھی اہل اللہ میں سے ہوتا ہے۔

مثال نمبر ۲:۔ **معتکف مسجد میں بسیرا کرنے والا ہوتا ہے۔**

جس طرح پرندہ اپنے گھونسلے میں بسیرا کرتا ہے، اسی طرح معتکف مسجد میں بسیرا کر لیتا ہے وہیں کھاتا پیتا اور سوتا ہے اور اللہ جل شانہ سے آس لگائے بیٹھا رہتا ہے کہ اللہ جل شانہ ضرور اس کو اور اس کے ماں باپ، اولاد، خویش واقارت، احباب کو بخشیں گے، اللہ میاں بھی آسرا لگانے والے کو محروم نہیں فرماتے وہ تو خود ہی اعلان فرماتے ہیں۔ هَلْ مِنْ مُسْتَغْفِرٍ فَاَغْفِرَلَهٗ هَلْ مِنْ مُبْتَلٰی فَاُعَافِيَهٗ اِلَّا كَذَا اَلَّا كَذَا۔ یعنی ہے کوئی معافی مانگنے والا ہم اس کو معاف کر دیں ہے کوئی مبتلائے درد و مرض ہم اس کو عافیت دے دیں۔ کوئی ایسا ہے کوئی ایسا ہے۔ تو بھلا اس در مسجد کے ملازم کو کیسے محروم فرمائیں گے۔ یہ تو آیا ہی اس لیے ہے کہ نظر کرم ہو جائے، بے شک اللہ پاک اپنے وعدہ کے خلاف نہیں فرماتے۔ ایک جگہ کلام پاک میں فرماتے ہیں۔

اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ فَلَا يَغُرَّنَّكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا وَلَا يَغُرَّنَّكُمْ بِاللّٰهِ الْغَرُوْرُ۔

اللہ کا وعدہ سچا ہے سوتم کو حیات دنیا دھوکے میں نہ رکھ دے اور کوئی دھوکے باز (شیطان لعین) تم کو اللہ تعالیٰ کی باتوں سے دھوکے میں نہ رکھ دے (کہ تم احکام خداوندی سے غافل ہو جاؤ اور مانگنا، امید رکھنا ترک کر دو) دعا کیے جاؤ ضرور ان کی نظر کرم ہوگی۔

خسرو غریب است و گدا افتادہ در کوئے شما
شاید کہ روزے از کرم سوئے غریباں بنگری

مثال نمبر۳:۔ **معتکف سر کو چوکھٹ پر رکھ دینے والے کی طرح ہے۔**

حضرت عطا خراسانیؒ فرماتے ہیں معتکف کی بالکل ایسی مثال ہے جیسے اس نے مولائے کریم کی چوکھٹ پر سر رکھ دیا ہے اور یوں کہہ رہا ہے کہ جب تک آپ میری بخشش نہ فرمادیں گے میں سر نہ اٹھاؤں گا بندہ کو بھی اپنے اظہار عبودیت کا معبود حقیقی کے در پر کیا اچھا موقعہ ملا!! گویا یوں کہتا ہے۔

کھٹکھٹاتا ہوں تیری چوکھٹ کو میں
کیا ٹھکانہ گر نہ دے ہیہات تو
گو کثیر المعصیت انساں ہوں میں
ہے مگر رحمان مخلوقات تو

مثال نمبر۴:۔ **معتکف نماز کے بعد نماز کا انتظار کرنے والا ہوتا ہے**

فتاویٰ عالمگیری میں مرقوم ہے کہ معتکف اپنی تمام حاجات دنیویہ اور امور دنیوی سے فارغ ہو کر اپنے آپ کو بالکلیہ عبادت اور رضا جوئی مولائے کریم کے لئے سونپ دیتا ہے اور خدا تعالیٰ کی یاد میں لگ جاتا ہے منجملہ ان میں سے نماز کے بعد نماز کا انتظار کرنا بھی ہے۔ معتکف اذان و جماعت کا بڑا خیال رکھتا ہے جماعت سے نماز پڑھنے کا شوق مندر رہتا ہے یہی انتظار کرتا ہے اور نماز کے بعد نماز کا انتظار کرنا نہایت محبوب عمل ہے۔ چنانچہ امام بخاری علیہ الرحمۃ نے حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت کی ہے کہ سردار دو جہاں ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے لَا یَزَالُ اَحَدُ کُمْ فِی الصَّلٰوۃِ مَا دَامَتِ الصَّلٰوۃُ تَحْبِسُہٗ (الترغیب ص ۲۲۵ ج ۲)

**ترجمہ:** تم میں ہر شخص نماز ہی میں شمار ہوتا ہے جب تک اس کو نماز روکتی ہے (یعنی جماعت کی خاطر مسجد میں بیٹھا رہتا ہے یا وقت ہوتے ہی مسجد میں آجاتا ہے، کام دھندے میں بھی یہی خیال رہتا ہے کہ میری نماز با جماعت فوت نہ ہو جائے گویا اس کا دل نماز ہی میں پڑا رہتا ہے، ایسے شخص کو ہمہ وقت نماز پڑھتے رہنے کا سا ثواب ملتا ہے...... ظاہر ہے کہ معتکف بھی مسجد ہی میں

رکا ہوا ہے اور نماز کا بڑا خیال رکھتا ہے لہٰذا اس کو بھی ہر وقت نماز پڑھتے رہنے کا ثواب ہوگا۔

**مثال نمبر۵:۔ معتکف فرض باجماعت کا ثواب ہر وقت حاصل کرتا ہے۔**

حدیث شریف میں یہ آیا ہے: فَاِنْ قَامَ مِنْ مُصَلَّاہُ فَجَلَسَ فِی الْمَسْجِدِ یَنْتَظِرُ الصَّلٰوۃَ لَمْ یَزَلْ فِیْ صَلٰوۃٍ حَتّٰی یُصَلِّیَ و فی روایۃ البخاری وَلَمْ تَزَالُوْا فِیْ صَلٰوۃٍ مُنْذُ اِنْتَظَرْتُمُوْھَا وَ فِیْ حَدِیْثٍ مَنْ عَقَبَ الصَّلٰوۃَ فَھُوَ فِیْ صَلٰوۃٍ .

ان احادیث سے معلوم ہوا کہ معتکف نماز فرض باجماعت ادا کرنے کے بعد دوسری فرض با جماعت نماز کے انتظار میں رہتا ہے تو اس کو ہمہ وقت فرض باجماعت ادا کرنے کا ثواب ہوتا رہے گا۔ اور رمضان المبارک کی مزید فضیلت الگ ہے اگر ظاہری حساب اور اندازہ کیا جائے تو یہ ہو سکتا ہے کہ اعتکاف اکثر جامع مسجد میں ہوتا ہے جہاں ایک رکعت کا پانچ سو رکعت کے برابر ثواب ملتا ہے تو چار رکعت کا ثواب ۵۰۰۔۴=۲۰۰۰ دو ہزار اور جماعت کا ستائیں گنا ثواب ہوتا ہے۔ تو ۲۰۰۰x۲۷=۵۴۰۰۰ چون ہزار پھر رمضان شریف میں ایک فرض کا ستر گنا ثواب ہوتا ہے تو ۵۴۰۰۰x۷۰=۳۷۸۰۰۰۰ سینتیس لاکھ ۸۰ ہزار ہوئے..... لہٰذا معتکف کو ہر وقت سینتیس لاکھ اسی ہزار فرض کی پڑھنے کا ثواب ملتا ہے اور فرض صرف تکبیر اولیٰ کا ثواب دنیا و مافیہا سے بہتر ہے، پھر یہ تو ایک ظاہری اندازہ ہے ورنہ اللہ جل شانہ کی رحمت کا کیا ٹھکانہ ہے تھوڑے عمل سے راضی ہو جائیں تو قیامت میں میزان عمل کے پلڑے کو بھر دیں گے چنانچہ تفسیر مظہری میں ایک روایت نقل کی گئی ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام نے باری عز اسمہ سے عرض کیا کہ مجھے وہ ترازو دکھلا دیجئے جس میں بندوں کے اعمال نامے قیامت کے روز تولے جائیں گے جب اس کا ایک پلڑا دکھلایا گیا جو اتنا وسیع تھا کہ مشرق و مغرب بھی اس میں آ جائیں اس کو دیکھ کر حضرت داؤد علیہ السلام بے ہوش ہو گئے جب ہوش آیا عرض کیا الہ العالمین اتنے کس بندے کے اعمال ہونگے جس سے یہ پلڑا ابھرے گا ارشاد فرمایا اے داؤد! اگر ہم بندے کے ایک چھوارے سے راضی ہو جائیں تو اس چھوارے ہی کا اتنا ثواب دیں گے کہ ثواب سے یہ پلڑا ابھر جائے گا، اس کے انعام و احسان کا کوئی اندازہ ممکن نہیں۔

نہیں ممکن ادا ہو حق تیری بندہ نوازی کا
اگر انساں سراپا بھی زبان شکر بن جائے

**مثال نمبر۶:۔ معتکف ایک گونہ فرشتوں سے مشابہ ہو جاتا ہے**

فتاوی عالمگیری میں ہے، معتکف ایک طرح سے فرشتوں کے مشابہ ہو جاتا ہے جس کی

شان میں یہ وارد ہوا ہے۔ لَا يَعْصُوْنَ اللّٰهَ مَا اَمَرَهُمْ وَ يَفْعَلُوْنَ مَا يُؤْمَرُوْنَ

**ترجمہ:** فرشتے اللہ تعالیٰ کی (بالکل) نافرمانی نہیں کرتے جو کچھ ان کو حکم دیا جاتا ہے وہی کرتے رہتے ہیں۔ دوسری جگہ اللہ پاک کا ارشاد ہے: فرشتے رات دن اللہ تعالیٰ کی تسبیح و تقدیس میں لگے رہتے ہیں ذرا نہیں تھکتے۔ سو معتکف بھی ایک طرح اسی کے مشابہ ہو جاتا ہے تو کیا اس نعمت کی قدر نہ کی جائے چند روزہ زندگی ہے جو کرے گا پالے گا ورنہ یہاں کا یہیں چھوڑ جائے گا کسی عربی شاعر نے کہا ہے ان کے اشعار کا ترجمہ یہ ہے:

اے وہ شخص جو دنیا اور اس کی زینت سے دھوکہ میں آ گیا ہے قسم ہے خدا کی یہ دھوکہ عنقریب تجھ کو ہلاک کر دے گا، تو زندگی پر ایسا عاشق ہوا ہے کہ اس سے علیحدگی گوارا نہیں کرتا جس طرح کوئی پانی پر آ کر واپس جانا ہی نہ چاہتا ہو ہر شخص یقیناً قبر میں جانے والا ہے اگر چہ اس کی عمر اور اس کی امیدیں کتنی ہی لمبی کیوں نہ ہوں۔

جاگنا ہے جاگ لے افلاک کے سائے تلے
حشر تک سوتا رہے گا خاک کے سائے تلے

مثال نمبر ۷۔ **معتکف شہنشاہ کے گھر میں آنے جانے والے کی طرح ہوتا ہے**

عارف باللہ امام عطا ابن ابی رباحؒ جو امام اعظمؒ کے مشائخ میں سے ہیں۔ معتکف کے متعلق فرماتے ہیں معتکف کی مثال اس شخص جیسی ہے جیسے کوئی شخص کسی بادشاہ یا وزیر اعظم یا خلیفہ وقت کے یہاں ہمیشہ آتا جاتا ہو اگر ایسے شخص کو کوئی ضرورت پیش آ جائے اور عادۃً بادشاہ یا وزیر اس ضرورت کو باسانی پورا بھی کر سکتے ہوں اور ان کو اس کی حاجت کا بھی پورا علم ہو اگر یہ شخص ان کے دروازہ پر جا کر کھڑا ہو اور ضرورت پیش کر دے تو بادشاہ یا وزیر ضرور اس کی ضرورت پوری کرے گا تو جب ایک انسان سے یہ توقع ہے تو اللہ جل شانہ وعم نوالہ سے کس قدر توقع رکھنی چاہیے جبکہ وہ قادر و قیوم، علیم و خبیر، سمیع بصیر، قادر مطلق اور حاجت روا ہیں...... معتکف ان کے دروازہ پر آ پڑا ہے اگر زبان قال سے نہیں تو زبان حال سے تو ضرور وہ عرض کر رہا ہے کہ میں اپنے مولائے کریم کے در پر پڑا رہوں گا۔ یہ دروازہ ایسا نہیں کہ مانگے اور نہ ملے جو اپنی حاجات دینی ہوں یا دنیوی یا اخروی ہوں دل میں لیے ہوئے ہوں ضرور پوری کراؤں گا اپنی تمام پریشانیاں، مصائب و حوادث، تفکرات وغموم وھموم جو لاحق ہو گئے ہیں اب تمام مصائب کا سبب یہی سمجھتا ہوں کہ میری نافرمانیاں اور خطائیں بہت ہیں لہٰذا ان تمام حاجات کے ساتھ اپنے گناہوں کی اور تمام مومن مرد

وعورت کی مغفرت اور نیک مقاصد کے پورا کرانے کی التجا لے کر حاضر ہوا ہوں لہٰذا محض اپنے فضل وکرم سے وہی معاملہ فرمائیے جو آپ کے فضل واحسان کے لائق ہے جیسا کہ آپ نے ارشاد فرمایا:

فَاِنَّکَ اَهْلُ التَّقْوٰی وَ اَهْلُ الْمَغْفِرَةِ .

**ترجمہ**: پس بیشک اے اللہ آپ ہی تقوی عطا فرمانے والے اور مغفرت کرنے والے ہیں ایک جگہ آپ نے ارشاد فرمایا:

وَ بَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ بِاَنَّ لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ فَضْلاً کَبِیْراً.

**ترجمہ**: اور ایمان والوں کو بشارت دے دیجئے کہ یقیناً ان پر اللہ کی طرف سے بڑا فضل ہوگا پھر ایک مقام پر باری تعالی نے کس قدر امید افزا خطاب سے نوازا ہے پھر مغفرت فرمانے کا وعدہ بھی فرمایا ہے۔ آپ کا فرمان ہے۔ قُلْ یٰا عِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰی اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِیْعاً اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ.

ترجمہ: اے نبی کہہ دیجئے میرے ان بندوں سے جنہوں نے اپنی جان پر اسراف کیا، وہ اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہوں یقیناً اللہ تعالیٰ ان کے تمام گناہ معاف کر دے گا بلاشبہ وہ بہت بخشنے والا نہایت مہربان ہے۔

مثال نمبر ۸:۔ **معتکف اصحاب علیین میں شمار ہوتا ہے**

حضرت ابو امامہؓ سے مروی ہے فخر دو عالم جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جو شخص ایک نماز کے بعد دوسری نماز اس طرح پڑھے کہ درمیان میں کوئی لغو کام نہ کرے اس کو علیین میں لکھ دیا جاتا ہے۔ (ابوداؤد)

نیز مسلم، ابوداؤد اور موطا امام مالک میں روایت آئی ہے کہ نمازی نماز پڑھ کر جب تک اسی جگہ بیٹھا رہے جہاں نماز سے فراغت ہوئی ہے تو فرشتے اس کے لیے دعاء مغفرت اور دعا رحمت کرتے رہتے ہیں۔ دوسری روایت میں یہ لفظ زیادہ ہیں فرشتے دعا کرتے رہتے ہیں جب تک وضو نہ ٹوٹے یا یہ معنی کہ بدعت کا کام نہ کرے، سو معتکف کو یہ بھی فضیلت ہو جاتی ہے، اور تمام مسجد حکماً ایک جگہ ہی شمار کی گئی ہے۔ اس لیے معتکف اٹھ کر دوسری جگہ بھی کسی ضرورت سے چلا جائے تو بہر حال مسجد ہی میں رہے گا اور تمام دن ورات وہیں رہتا ہے تو تمام دن ورات فرشتے اس معتکف کے لیے دعا کرتے رہتے ہیں۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهٗ اَللّٰهُمَّ ارْحَمْهُ. غور فرمائیے کتنا بڑا سرمایہ آخرت ہے اگر دنیا کا کوئی فرض وواجب کام فوت نہ ہوا اور آدمی کام دھندا ترک کر کے دس

دن کا اعتکاف کرلے تو کیا کیا رحمتیں ملتی ہیں اور دعا کرے گا تو یہ دس روز کی کمی بھی اللہ پاک پوری فرمادیں گے ہمت کرلینی چاہئے۔

گرچہ رخنہ نیست عالم راپدید خیرہ یوسف وارمی باید دوید

مثال نمبر۹:۔ **معتکف احب البلاد میں جا بستا ھے**

سبحان اللہ! اللہ پاک نے معتکف کو ابغض البلاد (یعنی بازار) سے اٹھا کر احب البلاد (یعنی مسجد) میں بٹھلا دیا ہے یہ سب انہی کی توفیق ہے۔

میری طلب بھی کسی کے کرم کا صدقہ ہے
قدم یہ اٹھتے نہیں ہیں اٹھائے جاتے ہیں

مثال نمبر۱۰:۔ **معتکف کو قیامت کے دن عرش الٰہی کے سایہ میں جگہ ملنے کی امید ھے**

جن خوش نصیبوں کو حشر کے میدان اور سخت گرمی والے دن میں جب آفتاب ایک میل کے فاصلہ پر آجائے گا اور لوگ پسینہ پسینہ ہورہے ہونگے عرش الٰہی کے سایہ میں جگہ دی جائے گی اور اس کے سایہ میں کھڑے ہونگے ان میں سے ایک شخص وہ بھی ہے جس کا قلب مسجد کے ساتھ وابستہ ہوگیا ہو اس کا دل یہی چاہتا ہے کہ مسجد میں بیٹھا رہے، جیسے مچھلی کو پانی میں چین آتا ہے۔ اس کو مسجد میں اطمینان رہتا ہے حدیث مبارک کے الفاظ یہ ہیں۔

وَرَجُلٌ قَلْبُهُ مُعَلَّقٌ بِالْمَسْجِدِ : ایک حدیث ابوسعید خدریؓ سے مروی ہے سید الثقلین ﷺ نے فرمایا جب تم کسی شخص کو دیکھو کہ اس کو مسجد سے محبت ہوگئی ہے اس کا دل مسجد ہی میں لگتا ہے تو تم اس کے ایماندار ہونے کی شہادت دو۔ (ترمذی)

خداوند تعالے بھی کلام پاک میں فرماتے ہیں: ''اور اللہ کی مساجد کو وہی لوگ آباد رکھتے ہیں جو اللہ پاک اور روز قیامت پر ایمان لائے ہیں۔''

مثال نمبر۱۱:۔ **معتکف مساجد کے اوتاد کی طرح ھوتا ھے۔**

حضرت ابوہریرہؓ سید الانبیاء والمرسلین ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا (جس طرح روئے زمین پر غوث، قطب، ابدال اور اوتاد ہوتے ہیں اسی طرح خاص طور سے) مساجد میں بھی اوتاد ہوتے ہیں ان اوتاد مساجد کی شان ایسی ہے کہ اگر مسجد سے باہر چلے جائیں تو فرشتے ان کو ڈھونڈنے لگتے ہیں اگر وہ بیمار ہوجائیں تو فرشتے ان کی بیمار پرسی کرتے ہیں جب وہ اپنی دنیوی

حاجات کے لیے جاتے ہیں تو (اللہ کے حکم سے) فرشتے ان کی امداد کرتے ہیں (ترغیب ج ۱۔۱۸۲)

**تشریح:** اوتاد وتد کی جمع ہے جس کے معنی میخ کے ہوتے ہیں تو جیسے میخ اپنی جگہ گڑی رہتی ہے اسی طرح یہ بھی مسجد ہی میں ٹھہرا رہتا ہے۔ اوتاد: اولیاء اللہ میں سے ایک خاص طبقہ کا نام ہے۔

سو دیکھئے معتکف بھی اوتاد مسجد کی طرح ہر وقت مسجد ہی میں رہتا ہے باہر نہیں جاتا (الا لضرورۃ) تو کیا عجب ہے کہ معتکف بھی اوتاد میں شمار ہو جائے۔

جو مانگنے کا طریقہ ہے اس طرح مانگو
در کریم سے بندہ کو کیا نہیں ملتا

مسجد میں بیٹھ رہنے سے یا دینی بھائی کی زیارت ہوگی یا حکمت کی بات کان میں پڑے گی ورنہ رحمت خداوندی کا منتظر تو ہوتا ہی ہے۔

مثال نمبر ۱۲:۔ **معتکف کو جنتی ہونے کی امید زیادہ ہو جاتی ہے۔**

حدیث شریف میں ایسا مضمون آیا ہے کہ جو آدمی چند کام ایک دن میں پورے کرلے تو اس کو جناب رسول ﷺ جنتی ہونے کی خوشخبری دیتے ہیں۔

(۱) جمعہ کی نماز ادا کرے۔

(۲) روزہ رکھے

(۳) نماز جنازہ پڑھے

(۴) نکاح میں شریک ہو جائے

(۵) بیمار کی بیمار پرسی کرے

اور پہلے گذر چکا ہے کہ معتکف جو نیکیاں باہر جانے کی وجہ سے ادا نہ کر سکے برابر وہ نیکیاں اس کو حاصل ہوتی ہیں اور اس کے نامہ اعمال میں لکھی جاتی ہیں، لہٰذا معتکف جمعہ ضرور پڑھتا ہے روزے سے بھی ہوتا ہے باقی تین کام میں جا نہیں سکتا، اس لیے وہ بھی اعتکاف کی وجہ سے اس کو مل جاتے ہیں اس طرح وہ جنت کی خوشخبری پانے والوں میں داخل ہو جاتا ہے۔

مثال نمبر ۱۳:۔ **معتکف کے اللہ پاک ضامن ہو جاتے ہیں**

حضرت ابوالدرداءؓ سے مروی ہے سردار انبیاء ارشاد فرماتے ہیں، مسجد ہر متقی کا گھر ہے اور اللہ تعالیٰ اس شخص کے ضامن ہو جاتے ہیں جس کے لیے مسجد گھر کی مثل ہو جائے (یعنی جیسے گھر میں

جی لگتا ہے اسی طرح اس کا دل مسجد میں لگتا ہے) اور مسجد کے آداب کا خیال رکھتے ہوئے فالتو اوقات مسجد ہی میں گزارتا ہے اور ضمانت کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کی روح کو مصفیٰ فرما کر رحمت فرمائیں گے اور پل صراط سے اللہ کی رضا کی جگہ یعنی جنت میں پہنچا دیں گے۔ (الترغیب ص ۱۸۵ ج ۱)

سو معتکف بھی یہ شرف پاتا ہے۔

اللہ تعالیٰ اعتکاف کرنے اور اپنے دربار عالی میں بیٹھنے اور اپنی رحمتوں، نوازشوں سے مستفیض ہونے کی توفیق بخشے، آمین، و ما علینا الا البلاغ المبین.

## نعمت، توفیق سجدہ، بے کیف سجدہ

ارشاد: **عارف باللہ حضرت ڈاکٹر عبد الحئی عارفی کا ارشاد**

نماز کا ایک بے کیف سجدہ بھی بڑی حقیقت رکھتا ہے۔

اللہ اللہ نفس و شیطان نے مزاحمت (مخالفت) کی، ماحول مزاحم ہوا، حالات نے مخالفت کی، مشاغل نے روکا۔ مگر حضور اکرم ﷺ کے ایک امتی نے آکر آستان یار پر سر رکھ ہی دیا نماز میں مشغول ہو گیا دل حاضر نہیں، سکون نہیں، ذہن منتشر ہے، طبیعت مکدر ہے، مگر سر ہے کہ آستان یار پر رکھا ہوا ہے یہ شخص جو اس وقت سر بسجود ہے ایک دفعہ سمجھ چکا ہے کہ آستان یار یہی ہے پھر لاکھ ممانعات سامنے آئیں مگر یہ ثابت قدم ہی رہتا ہے۔

جبہ سائی سے اگر کچھ نہیں حاصل نہ سہی
کس طرح چھوڑ دے سنگ درجاناں کوئی

یہ کچھ معمولی بات ہے یہ بندہ اس آستانہ پر سر بسجود ہے کہ اس عالم میں حضور ﷺ کے امتی کے علاوہ کسی کی مجال نہیں کہ وہاں باریاب ہو جائے۔ نہ ساجد ایسا نہ مسجود۔ ساجد و مسجود کا رشتہ برقرار رہنا چاہئے۔ نفس کے اور ماحول کے تقاضے کچھ بھی ہوں، حالات کچھ بھی گذر جائیں، واقعات کیسے بھی آن پڑیں، مگر عبد کا معبود سے رشتہ نہ ٹوٹنے پائے۔ حالات سب منقلب (پھرنے) ہونے والے ہیں کیفیات سب فانی (فنا ہونے والی) ہیں، باقی رہنے والی جو کچھ چیز ہے وہ یہ عمل صالح ہے بس یہ دیکھے جاؤ کہ توفیق سجدہ ہے یا نہیں۔ یہ مت دیکھو کے کیف ہے یا نہیں۔ (از ماثر حکیم الامت)

یا اللہ! ہمارے پاس اور کوئی سرمایہ نہیں، کوئی وسیلہ نہیں اقرار جرم کرتے ہیں آپ کے نبی الرحمۃ ﷺ کا وسیلہ پیش کر کے آپ کی رحمت کے طلب گار ہیں، یا اللہ! اس ماہ مبارک کا ایک ایک لمحہ، ایک ایک سانس ہمارے لئے باعث رحمت بنا دیجئے۔ یا اللہ! ہمیں ہر خطا و عصیاں سے محفوظ رکھئے ہر تقصیر و کوتاہی سے محفوظ رکھئے۔ ہمیں اس ماہ مبارک میں اپنی رحمتوں کا مورد بنا دیجئے اپنی مغفرت کا مورد بنا دیجئے۔ اور عذاب نار سے نجات بھی عطا فرمایئے۔

یا اللہ! آپ نے توفیق دی ہے اور آپ چاہتے بھی یہی ہیں کہ آپ کے بندے آپ کی بارگاہ میں دست بدعا ہوں۔ عجز و نیاز کا اظہار کریں، اقرار جرم کریں، یا اللہ! ہم سب اقرار جرم کر رہے ہیں، ہم مجرم ہیں، ہم سے اب تک بڑی نالائقیاں سرزد ہوئیں، ہمارے اندر شیطانیت تھی، ابلیسیت تھی جس میں ہم مبتلا رہے لیکن اب ہم اس ماہ مبارک میں داخل ہو رہے ہیں۔ اس میں ہمیں پاک صاف کر کے داخل کر لیجئے اس کے ایک ایک لمحہ میں جو آپ کی رحمتوں کا نزول ہوتا ہے اس کا ہم کو مورد بنا دیجئے، مستحق بنا دیجئے اور دائما دائما اس پر یا اللہ! ہماری حیات کو قائم رکھئے ہم کو بھٹکنے اور بے راہ رو ہونے سے بچا لیجئے۔

یا اللہ! ہم کو اپنے نبی الرحمۃ ﷺ کے سامنے شرمندگی سے بچا لیجئے اور حضور اقدس ﷺ کو خوش کرنے کے لئے ہم پر اور تمام امت مسلمہ پر رحم فرمایئے، تمام عالم اسلام پر، سارے پاکستان میں ہر جگہ، ہمارے والدین پر اعزا و اقرباء پر ہمارے دوست احباب پر سب پر اپنی رحمتوں کا نزول فرمایئے۔

یا اللہ! آپ کے محبوب نبی کریم ﷺ کے امتی اس وقت جہاں جہاں بھی ہیں اور دشمنوں کی زد میں ہیں، سازشوں میں ہیں، ان کی حفاظت فرمایئے ان کو ہدایت دیجئے یا اللہ! ان کو دشمنوں سے آزاد کر دیجئے، اعدائے دین کی سازشوں سے ان کو بچا لیجئے۔ یا اللہ! آپ ایک عاجز بندے کی دعا قبول فرما کر سارے عالم اسلام پر اپنی رحمت فرمائیں ہم پر بھی رحمت فرمائیں، ہمارے اہل و عیال پر بھی رحم فرمایئے، ہمارے عزیز و اقارب پر بھی رحم فرمایئے، یا اللہ! جو بیمار ہیں ان کو شفاء عاجلہ و کاملہ عطا فرمایئے جو پریشان حال ہیں ان کی پریشانی رفع فرما دیجئے۔ یا اللہ! جن کے ایمانوں میں ضعف ہے ان کے ایمانوں میں قوت پیدا فرما دیجئے ہم کو کسی خیر سے محروم نہ فرمایئے۔

یا اللہ! تمام ممالک اسلامیہ میں پھر اسلام کی حیات طیبہ عطا فرما دیجئے۔ ان کی اعانت و نصرت فرمایئے۔ یا اللہ یہ ملک پاکستان جو اسلام کے نام پر قائم ہوا تھا اس کو گمراہیوں سے بچایئے۔ ہر قسم کے فواحش و منکرات سے جو رائج الوقت ہو رہے ہیں۔ ان سے محفوظ رکھئے، یا اللہ!

یہاں کے علماء صلحا کو توفیق دیجئے کہ آپ کے دین کی اشاعت کرتے رہیں، یا اللہ! جو لوگ صاحب اختیار ہیں جن کو آپ نے اپنی مخلوق کا امین و پاسبان بنایا ہے ان کو حوصلہ دیجئے، فہم دیجئے، صلاحیت دیجئے، ان کی اعانت و نصرت فرمایئے اور ان کے ذریعے پاکستان کو صحیح معنی میں مملکت اسلامیہ بنا دیجئے اور نفاذ شریعت کا اتمام فرما دیجئے۔

یا اللہ! اس مملکت اسلامیہ کو گمراہی سے، ذلت سے، رسوائی سے اور بدنامی سے بچا لیجئے۔

یا اللہ! اس ملک میں کوئی ایسا مردِ مجاہد پیدا فرما دیجئے جو اس ملک کی کایا پلٹ دے فسق و فجور کو مٹا دے۔ احکام شرعیہ کا نفاذ کر دے۔ اور اسلامی فضا ملک میں پھیلا دے۔

یا اللہ! ہمارے قلوب کی صلاحیتیں درست فرما دیجئے، ایمانوں میں تازگی عطا فرما دیجئے، تقاضائے ایمان بیدار فرما دیجئے ہمارے دلوں میں گناہوں سے نفرت پیدا فرما دیجئے، غیرت پیدا فرما دیجئے یا اللہ! ہمیں ظاہری و باطنی ہلاکت سے بچا لیجئے، یا اللہ! اپنی مغفرت و رحمت کا مورد بنا دیجئے اور عذاب نار سے بچا لیجئے۔

اَنْتَ رَبِّیْ اَنْتَ حَسْبِیْ اَنْتَ وَلِیِّ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ مِنْ خَیْرِ مَا سَئَلَکَ مِنْهُ نَبِیُّکَ سَیِّدُنَا مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِیُّکَ سَیِّدُنَا مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ.

یا اللہ! اس ماہِ مبارک میں ہر شر سے بچا لیجئے، نفس و شیطان کی شرارتوں سے، گمراہیوں سے، ضلالتوں سے بچا لیجئے، یا اللہ! اپنی رحمتوں کے دروازے ہم پر کھول دیجئے اپنے انعامات و احسانات کے دروازوں کو کھول دیجئے، یا اللہ! ہم میں ہر ایک کو اپنی رحمت کا مورد بنا لیجئے، ہم تمام عمر کے گناہوں سے ندامت قلب کے ساتھ توبۃ النصوح کرتے ہیں معاف فرما دیجئے، تمام عمر کے گناہوں کو معاف فرما دیجئے۔ سب کو پاک صاف کر دیجئے۔ ہم کو بھی پاک صاف کر دیجئے، یا اللہ! ہم سے راضی ہو جایئے اور ہم کو راضی کر دیجئے، ہمارے استعداد ناقص ہیں تو اس کو درست کر دیجئے ہماری صلاحیتیں بگڑی ہوئی ہیں تو ان کو ٹھیک فرما دیجئے، ہمارے ایمانوں میں تازگی عطا فرمایئے۔ ہمارے اسلام میں قوت عطا فرما دیجئے اور کسی خیر سے ہم کو محروم نہ فرمایئے۔

یا اللہ! ہم آپ کے نبی ﷺ کی مانگی ہوئی دعا مانگ رہے ہیں۔ جو دعا مقبول ہے۔ ہم حضور ﷺ کے امتی ہیں۔ ہم آپ کی بارگاہ میں آپ کے حبیب ﷺ کے الفاظ پیش کرتے ہیں۔

اَللّٰھُمَّ زِدْنَا وَلَا تَنْقُصْنَا وَاَکْرِمْنَا وَلَا تُھِنَّا وَاٰتِنَا وَلَا تَحْرِمْنَا وَاٰثِرْنَا وَلَا تُؤْثِرْ

عَلَيْنَا وَارْضِنَا وَارْضَ عَنَّا.

یا اللہ! جو مانگ سکے وہ بھی اور جو نہ مانگ سکے وہ بھی سب عطا فرما دیجئے، یا اللہ! کیا ہماری قابلیت اور کیا ہماری قوتِ اظہار، آپ علیم وخبیر بذات الصدور ہیں، آپ اپنے بندوں کے حالات کو خوب جانتے ہیں۔ ہمیں کسی نعمت سے محروم نہ رکھئے اور ہر شر سے بچا لیجئے اور ہر اس چیز سے بچا لیجئے جس میں آپ کی ناراضگی ہو۔

اے اللہ ہم سے راضی ہو جائیے، یہ آپ کا مہینہ ہے تو اس مہینہ میں ہمیں اپنا بنا لیجئے، ضرور اپنا بنا لیجئے، ہماری کوتاہیاں ہم سے دور فرما دیجئے اور یا اللہ! ہمیں محرومی سے بچا لیجئے۔

یا اللہ! آپ نے اس متبرک ماہ میں جتنے وعدہ فرمائے ہیں اور آپ کے محبوب نبی ﷺ نے جتنی بشارتیں دی ہیں، یا اللہ ہم ان سب کے محتاج ہیں آپ ہم کو سب ہی عطا فرما دیجئے۔

یا اللہ ہم لوگ جو استغفار کریں وہ سب قبول کر لیجئے، ہمارے متعلقین، دوست احباب کو توفیق دیجئے کہ وہ آپ کی عبادات وطاعات میں مشغول ہوں، ہم میں جو خامیاں ہیں سب کو دور کر دیجئے ہم کو قوی سے قوی ایمان عطا فرمائیے زیادہ سے زیادہ اعمال صالحہ کی توفیق دیجئے یا اللہ ہماری آنکھوں کانوں زبانوں اور دل کو لغویات سے پاک رکھئے یا اللہ ان میں اپنے ایمان کا نور عطا فرمائیے۔ یا اللہ سب مسلمین، مسلمات پر رحم فرمائیے، تمام مملکتوں میں جہاں جہاں مسلمان بے راہ روی میں پڑ گئے ہیں، ان کے دلوں میں نفاق پیدا ہو گیا اس کو دور فرما دیجئے۔ ان کو اتباعِ شریعت اور سنت کی توفیق عطا فرما دیجئے۔

یا اللہ! خصوصاً پاکستان میں جو زندقہ الحاد کا بڑھتا ہوا سیلاب ہے یا اللہ اس کو دور فرما دیجئے اور اس سیلاب بلا سے ہمیں نجات عطا فرمائیے آئندہ نسلیں نہ جانے کہاں سے کہاں پہنچ جائیں یا اللہ ان کی حفاظت فرمائیے، ان کے دلوں میں دین کی عظمت اور آخرت کا خوف پیدا کیجئے، یا اللہ ان میں انسانیت اور شرافت کے احساسات وجذبات پیدا فرما دیجئے۔

یا اللہ ہر طرح کی برائیوں سے تباہ کاریوں سے بچا لیجئے۔ یا اللہ ہمارے ملک میں جو منکرات وفواحش عام ہو رہے ہیں، آپ کی حرام کی ہوئی چیزیں حلال ہو رہی ہیں، ہم مسلمانوں کو اس تباہی وبربادی سے بچا لیجئے جو لوگ حواس باختہ ہیں ان کی رہنمائی فرمائیے۔

یا اللہ! پاکستان کو قمار خانے، شراب خانے، نائٹ کلب، ریڈیو، ٹیلی ویژن کی لغویات سے، سینما گھروں جن سے روز وشب ہماری اخلاقی اور معاشرتی اور اقتصادی زندگی تباہ وبرباد ہو رہی ہے ان تمام فواحش سے ہم کو پاک صاف فرما دیجئے، اور یا اللہ ارباب حل وعقد کو توفیق دیجئے اور اس کا احساس دیجئے کہ وہ اپنے اختیارات سے ان منکرات کو مٹائیں اور آپ کی رضا جوئی کے

لئے دین کی اشاعت کریں۔

یا اللہ! امن و امان کی صورت پیدا کر دیجئے۔ بیرونی سازشوں، دشمنوں کو نقصان رسائی سے ہماری مملکت اسلامیہ کو بچا لیجئے، ہمارے دین کی حفاظت فرمایئے۔

یا اللہ! ہم یہ دعا آپ کی بارگاہ میں پیش کرتے ہیں اس ماہ مبارک کی برکت سے قبول فرما لیجئے۔ یا اللہ جو مانگ سکے وہ بھی دیجئے اور جو نہ مانگ سکے وہ بھی دیجئے۔ جس میں ہماری بہتری ہو دین و دنیا کی فلاح ہو یا اللہ وہ سب ہم کو عطا کیجئے۔ نفس و شیطان سے ہم کو بچایئے اپنی رضائے کاملہ عطا فرمایئے۔

یا اللہ! آپ کا وعدہ ہے کہ یہ مہینہ آپ کا ہے، اس ماہ مبارک میں ہم کو اپنا بنا لیجئے، یا اللہ آپ مربی ہیں، رحیم ہیں، غفور ہیں، ہماری پرورش کرنے والے ہیں، ہمارے رزاق ہیں، ہمارے کارساز ہیں، تو پھر یا اللہ ہم سے ہماری ان غفلتوں کو دور کر دیجئے۔ اپنا صحیح تعلق عطا فرمایئے ہمارے سارے معاملے دین کے ہوں یا دنیا کے یا اللہ سب آسان کر دیجئے۔ مرنے کے بعد برزخ کے تمام معاملات آسان کر دیجئے، یوم حساب کا معاملہ آسان کر دیجئے، اور اپنی رضائے کاملہ کے ساتھ جنت میں داخل کر دیجئے۔

یا اللہ! اپنے محبوب شفیع المذنبین رحمۃ للعالمین ﷺ کے امتی ہونے کی حیثیت سے حشر میں ہم پر اپنی رحمتیں نازل فرمایئے۔ ہم کو حضور ﷺ کی شفاعتِ کبریٰ نصیب فرمایئے ہمارے ظاہر کو بھی پاک کر دیجئے اور باطن کو بھی پاک کر دیجئے۔

یا اللہ! ہمیں رمضان المبارک کے ایک ایک لمحے کے انوار و تجلیات چاہے ہم محسوس کریں یا نہ کریں، آپ سب عطا فرما دیجئے، یا اللہ ہمارے روزے عبادات چاہے ناقص ہوں آپ اپنے فضل سے قبول فرما لیجئے اور کامل اجر عطا فرمایئے۔

یا اللہ! جو جو دشواریاں، بیماریاں، پریشانیاں جس میں ہم مبتلا ہیں اور آنے والے خدشات آفات ہیں ان سب سے ہم کو محفوظ رکھئے۔ یا اللہ کھانے پینے کی چیزوں میں گرانی روز افزوں ہوتی جارہی ہے۔ ملاوٹ ہو رہی ہے، وبائیں آرہی ہیں، بیماریاں پھیل رہی ہیں سب سے حفاظت فرمایئے، ہم کو پاکیزہ اور ارزاں غذائیں عطا فرمایئے، یا اللہ ایمان والوں کے لئے آج کل معاشرہ (تہذیب و تمدن کی لعنتوں کا ماحول) جہنم کدہ بنا ہوا ہے اس کو گلزار ابراہیم بنا دیجئے ہماری تمام حاجات پوری فرمایئے۔ ہم کو اسلام پر قائم رکھئے اور ہمارا خاتمہ ایمان پر فرمایئے۔ آمین بحق سید المرسلین ﷺ و اصحابہ اجمعین۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

# خطبہ مناجات مقبول

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ تَسۡلِیۡمًا

اے خدائے پاک رحمٰن و رحیم — قاضیٔ حاجات و وہاب و کریم
اے الٰہ العلمین اے بے نیاز — دین و دنیا میں ہمارے کار ساز
تو ہی معبود اور تو ہی مقصود ہے — تیرے ہی، ہاتھوں میں خیر وجود ہے
ہم ترے بندے ہیں اور تو ہے خدا — تو کریم مطلق، اور ہم ہیں گدا
ہم گنہگار، اور تو غفار ہے — ہم بھرے عیبوں سے، تو ستار ہے
ہم ہیں بے کس، اور تو بے کس نواز — ہم ہیں ناچار، اور تو ہے چارہ ساز
تو وہ قادر ہے کہ جو چاہے کرے — جس کو چاہے دے، جسے چاہے نہ دے
تو وہ داتا ہے کہ دینے کے لئے — در تیری رحمت کے ہر دم ہیں کھلے
تیرے در پر ہاتھ پھیلاتا ہے جو — پا ہی لیتا ہے وہ ہر مقصود کو
مانگنا ہم پر کیا ہے تو نے فرض — اور سکھا ہم کو دیئے آداب عرض
بلکہ مضمون بھی ہر اک درخواست کا — ہم کو یا ربّ تو نے خود سکھلا دیا
مانگنے کو بھی ہمیں فرما دیا — مانگنے کا ڈھنگ بھی جتلا دیا
ہر گھڑی دینے کو تو تیار ہے — جو نہ مانگے اس سے تو بیزار ہے
ہر طرف سے ہو کے ہم خوار و تباہ — آ پڑے اب تیرے در پر یا الٰہ
گرچہ یا ربّ ہم سراپا ہیں بُرے — اب تو لیکن آ پڑے در پر ترے
دل میں ہیں لاکھوں اُمیدیں جلوہ گر — ہاتھ اٹھاتے شرم آتی ہے مگر
تو غنی ہے اور ہم ہیں بے نوا، — کون پوچھے گا ہمیں تیرے سوا
ہے تو ہی حاجت روائے دو جہاں — ہم ترا در چھوڑ کر جائیں کہاں
صدقہ اپنی عزت و اجلال کا — صدقہ پیغمبر کا، اُن کی آل کا
اپنی رحمت ہم پر اب مبذول کر — یہ مناجات اور دُعا مقبول کر

## حضرت مولانا ابرار احمد صاحبؒ اپنے ایک وعظ میں فرماتے ہیں

جناب محمد رسول اللہ ﷺ کی احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ رمضان المبارک کا مہینہ لینے اور مانگنے کا مہینہ ہے مگر شرط یہ ہے کہ ہم جزم، یقین اور اعتماد کے ساتھ اللہ جل شانہ کے سامنے اپنی مانگ پیش کریں تو ناممکن ہے کہ رمضان المبارک کے اس مہینہ میں حق تعالیٰ ہماری مانگ کے پورا ہونے کا فیصلہ نہ فرمائیں ہاں! کبھی ایسا ہوتا ہے کہ بندہ کی مصلحت اس میں ہوتی ہے کہ اس کا ظہور دیر سے ہو اس وجہ سے تاخیر ہو جائے یہ اور بات ہے ورنہ عرضی لے لی جاتی ہے اس لئے حضرت تھانویؒ فرماتے تھے کہ دنیا میں ایسا ہوتا ہے کہ جب آدمی افسران حکمران اور سلاطین کے سامنے اپنی درخواست پیش کرتا ہے تو بہت سی دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ اس کی درخواست کو رد کر دیا جاتا ہے اور کبھی یہ ہوتا ہے کہ حاکمِ اعلیٰ اپنے تخت اور ٹیبل پر اس کی درخواست لے لیتے ہیں پھر اگر مصلحت ہوئی تو وہ چیز اسے دے دی جاتی ہے یا اس کے بدلہ کوئی اور چیز دے دی جاتی ہے یا بلا ٹال دی جاتی ہے رب العالمین کا معاملہ بھی ایسا ہی ہے، اس لئے رمضان المبارک میں خاص طور سے ہمیں اللہ جل شانہ سے یہ امید رکھنا چاہئے کہ ہم اللہ تعالیٰ سے جو مانگیں گے حق تعالیٰ عطا فرمائیں گے اس لئے سب سے پہلے اپنے ایمان کی حفاظت، ہدایت استقامت، حق تعالیٰ کی رضا، جہنم سے بچنا اور جنت میں داخلہ ان بنیادی چیزوں کو ہم خدا سے مانگیں اس کے بعد حلال روزی، صحت آبرو، عافیت اور سکون وطمانیت اور اس دینی زندگی کا سوال کریں جس پر خدا کی طرف سے رحمتوں اور عنایتوں کی بارش ہوتی ہے ہمیں آج کی اس مجلس میں طے کرنا ہے کہ ہم جل شانہ سے تعلق قائم کریں گے بزرگوں نے لکھا ہے کہ اگر آدمی خدا سے اپنا معاملہ صحیح کر لے تو پھر حالات درست ہونا شروع ہوتے ہیں۔

**تین اللہ والے:** آپ کو یاد ہوگا شاید میں نے کبھی یہاں سنایا ہو تین اللہ کے بڑے نیک صالح بندے تھے سفر میں تشریف لے جا رہے تھے چلتے چلتے راستہ میں ایک باغ آیا وہاں وہ کھانا کھانے کے لئے بیٹھے انہوں نے اپنا اپنا توشہ دان کھولا، باغ کا مالک سعادت مند آدمی تھا وہ دوڑتے ہوئے آیا اور کہنے لگا کہ یہ ناممکن ہے کہ آپ ہماری زمین میں اپنا کھانا کھائیں آپ لوگ اپنے کھانے کو موقوف رکھیں اور توشہ دان بند کر دیں میں گھر جا کر کھانا لاتا ہوں انہوں نے انکار کیا مگر ہر چند انکار کے باوجود شخص نہ مانا اور بڑے اہتمام سے عمدہ قسم کا کھانا پکا کر لایا اور ان کے سامنے پیش کیا وہ تینوں اللہ والے تھے ان میں سے ایک نے کہا کہ اس کے لئے آخرت کی دعا کر

دی جائے دوسرے نے کہا کہ اس کے لئے دنیا کی دعا کردی جائے تیسرے نے کہا کہ دنیا ملے گی تو یہ اس میں پھنس جائے گا اور غافل ہو جائے گا اور ضرورت بہر حال دونوں کی ہے کیوں نہ ایسا ہو کہ ہم اس کے لئے دنیا اور آخرت دونوں کی دعا کردیں چنانچہ ان تینوں بزرگوں نے دعا کی اور اس کا دنیا کا کام بھی بن گیا اور آخرت کا کام بھی بن گیا۔

**تین پیسے میں ولایت:** ایک بزرگ سے کسی نے پوچھا کہ آپ نے ولایت اور بزرگی کیسے حاصل کی؟ انہوں نے کہا تین پیسے میں، پوچھا کیسے؟ کہا وہ اس طریقہ سے کہ ایک آدمی بھوکا اور پریشان تھا اور وہ اللہ کا کوئی صالح بندہ تھا میں نے اس کے لئے کھانے کا انتظام کیا بس اس کا یہ اثر ہوا کہ اس نے دعا کی اور اللہ جل شانہ نے مجھے ولایت سے سرفراز فرمایا۔

**دائمی مسرت کا نسخہ:** میں یہ کہہ رہا تھا کہ ہم اپنے اوقات میں سے کچھ وقت متعین کر کے حضورِ قلب کے ساتھ اللہ جل شانہ کے سامنے مانگنے کی عادت ڈالیں جب تک امت خدا کے دربار میں ہاتھ پھیلانے کی عادی تھی خدائے پاک کی قسم! مخلوق کے سامنے ہاتھ پھیلانے کی نوبت نہیں آئی تھی۔ اپنے بعض بزرگوں کا قول سنا ہے کہ یہ امت جب راتوں میں خدا کے سامنے رونے کی عادی تھی تو اللہ جل شانہ اُسے دنوں میں ہنستا ہوا رکھتے تھے اور اس کے دن ہنستے ہوئے گذرتے تھے یہ امت جب ایک چوکھٹ پر اپنی جبینِ نیاز خم کرنے کی عادی تھی تو اللہ تعالیٰ نے تمام چوکھٹوں اور تمام دروں سے اُسے فارغ کر دیا تھا وہ ایک کے ہوئے اس کے نتیجہ میں اللہ جل شانہ نے ساری چیزیں ان کے لئے کردیں۔

**اہل اللہ کی شان:** تاریخ کا ایک عجیب واقعہ ہے آپ کو تعجب ہوگا کہ ایک بزرگ سے کسی شخص نے کہا کہ اہل اللہ کی کیا شان ہوتی ہے؟ انہوں نے فرمایا کہ جو اہل اللہ ہوتے ہیں ان کا معاملہ یہ ہوتا ہے کہ اگر وہ پہاڑ سے کہہ دیں کہ وہ اپنے مقام سے ہٹے تو اس کا اثر یہ ہوگا کہ پہاڑ اپنی جگہ سے ہٹنے لگے گا ابھی انہوں نے صرف یہ بات فرمائی تھی دیکھتے کیا ہیں کہ سامنے جو پہاڑ تھا اس میں حرکت ہوئی اور وہ بڑھنا شروع ہوا انہوں نے اسکو ہاتھ سے اشارہ کیا اور فرمایا کہ میں تجھے چلنے کے لئے نہیں کہتا بلکہ ایک حقیقت بیان کرنا چاہتا ہوں ایسے ہی ایک بزرگ کے بارے میں ہے کہ ان سے کسی نے پوچھا کہ اہل اللہ کی کیا شان ہوتی ہے؟ وہ صاحب خوارق تھے انہوں نے فرمایا کہ اگر وہ یہ چاہیں کہ گھر میں جتنی چیزیں ہوں وہ باہر آنا شروع ہو جائیں تو ان کے چاہنے پہ یہ ہوسکتا ہے ابھی صرف اتنا ہی کہا تھا کہ اندر کی چیزیں باہر آنے لگیں پلنگ باہر آرہا ہے کرسی باہر آ

رہی ہے گویا سب اندر کی چیزیں باہر آنے لگیں تو انہوں نے فرمایا کہ میرا منشا یہ نہیں کہ تم باہر آؤ۔

**دعا کے لئے بزرگی شرط نہیں:** یہ بڑے حضرات تھے کہ جن کے فرمانے پر ان چیزوں کا ظہور ہوتا تھا مگر خدائے واحد کے دربار میں مانگنے کے لئے اور ہاتھ پھیلانے کے لئے بزرگی شرط نہیں ہے ساری انسانیت اور خصوصاً جناب محمد رسول اللہ ﷺ کی امت کے لئے تو بس یہ ہے کہ وہ طے کرلیں کہ ہمیں گڑگڑا کر اپنے اور اپنے قلب کو جھکا کر یقین کے ساتھ خدا سے مانگنا ہے اور کثرت سے مانگنا ہے۔

**خدا سے مانگنے والے:** ہم نے ایسے لوگ بھی دیکھے ہیں جو روزانہ کم از کم آٹھ آٹھ گھنٹے دعا کا اہتمام کرتے ہیں بعض ایسے بھی ہیں جو چھ گھنٹے دعا کا اہتمام کرتے ہیں اور ایسے لوگوں کا تذکرہ بھی سنا ہے کہ جنہوں نے صرف ایک دعا کو ایک ایک گھنٹہ تک مانگا حضرت اقدس تھانویؒ فرماتے تھے ہمارے یہاں ایک شخص بڑے بھولے بھالے تھے جب وہ دعا مانگتے تو ایک ایک جملہ کو کم از کم ایک گھنٹہ تک کہتے تھے اگر یہ کہنا ہوتا کہ اے اللہ کشادہ حلال روزی عطا فرما تو اس جملہ کو ایک گھنٹہ تک بولتے تھے، آپ اندازہ لگایئے کہ اللہ پر اس درجہ یقین کے ساتھ اور کثرت کے ساتھ مانگنے کا جو کچھ اثر ہوتا ہوگا وہ ظاہر ہے اور بھولے ایسے تھے کہ ایک مرتبہ جمعہ کے دن ایک جنازہ آیا فرمانے لگے کہ جتنے حاضرین ہیں اللہ پاک سب کو یہ دن نصیب فرمائیں، ان کا منشا یہ تھا کہ جمعہ کے دن سب کی وفات ہو لیکن وہ اس انداز سے کہہ رہے تھے کہ گویا یہ چاہتے ہیں کہ جتنے ہیں سب کے سب رخصت ہوجائیں اور چلے جائیں تو بھولے تھے مگر یہ کہ اللہ سے ان کا ایک تعلق تھا اور واقعی ہزاروں چالاکیاں اور ہزاروں ہوشیاریاں اس بھولے پن پر قربان ہوں جس میں آدمی خدا سے وابستہ ہوجائے۔

**دعا میں دل کیسے لگے؟** تو ضرورت ہے اس بات کی کہ ہم افطار سے پہلے، تہجد کے وقت اگر تہجد کی توفیق ہوجائے، فجر کے بعد یا جس وقت بھی سہولت ہو کچھ وقت نکال کر اپنے قلب کو خدا کی طرف متوجہ کر کے دن میں دو چار دفعہ اللہ تعالیٰ سے جم کر مانگنے کی عادت ڈالیں اور اپنے گھر میں بھی یہ نظام بنائیں اپنے بچوں کو بیوی کو اپنے ملنے والوں کو قرابت داروں اور عزیزوں کو کہیں کہ ہم اللہ جل شانہ سے ویسا نہ مانگیں جیسے رسمی طور پر آدمی ہاتھ اٹھاتا ہے اور پھر ہاتھ پھیر لیتا ہے آپ نے نہیں دیکھا کہ جب آدمی کسی مقام پر ٹیلیفون کرتا ہے تو اگر لائن بزی (BUSY) ہے اور شور ہو رہا ہے تو آدمی فون اٹھا کر رکھ دیتا ہے اور اگر لائن کلیر (CLEAR) ہو آواز صاف آ رہی ہو تو سامنے والا اس کی بات سنتا ہے ہم لوگوں کا حال بھی ایسا ہی ہے کہ ہم جس وقت دعا کے

لئے ہاتھ اٹھاتے ہیں تو کبھی بیوی بچے سامنے کبھی دکان سامنے کبھی پروگرام سامنے کبھی کھانا پینا سامنے دنیا کے ہزاروں کام سامنے آتے ہیں اللہ جل شانہ کا دھیان اور اس کی ذاتِ عالی کی طرف توجہ نہیں ہو پاتی جس کی وجہ سے دعا میں طبیعت نہیں لگتی لیکن اس وجہ سے دعا چھوڑنا نہیں چاہئے بلکہ دعا کرتے رہنا چاہئے دعا مانگتے مانگتے پھر دھیان جمنے لگے گا اور لائن بالکل کلیر (CLEAR) ہو جائے گی یہ خیالات سب ہٹنے لگیں گے اور میں نے اپنے بزرگوں سے سنا اور خود بھی تجربہ کیا کہ آدمی اگر دعا شروع کرے تو شروع میں طبیعت نہیں لگے گی مگر اس کے بعد اگر جم کر کرتا رہا اور اس کی عادت ڈال لی تو پھر ایسا جی لگے گا کہ اس کا نفس چاہے گا ہاتھ رکھ دے اور اس کا دل کہے گا نہیں! کچھ اور سوال کر لوں، نہیں! کچھ اللہ تعالیٰ سے مانگ لوں، تو اللہ تعالیٰ سے مانگ کر قوت اور ایک یقین محسوس کرے گا ایک طمانیت اور سکینت محسوس کرے گا نیز اللہ جل شانہ بلائیں اور مصائب اس سے دفع کریں گے اور اگر اس کے باوجود تقدیرِ الٰہی سے یا شامتِ اعمال سے کوئی حال پیش آجائے تو یہ اللہ جل شانہ کی طرف سے جھنجھوڑنے اور بیدار کرنے کی شکل ہوگی۔

**حالات مؤمن کی غفلت دور کرتے ہیں:** اب آخر میں ایک بات سنا کر ختم کرتا ہوں آپ کو معلوم ہے کہ سونے والے بیسیوں قسم کے ہوتے ہیں بعض آہٹ سے اور بعض اشارہ سے اور بعض معمولی سرسراہٹ سے بیدار ہو جاتے ہیں کچھ وہ ہوتے ہیں کہ ان کے پاس چیخنا پڑتا ہے کچھ وہ ہوتے ہیں کہ انہیں جھنجھوڑنا پڑتا ہے کچھ وہ ہوتے ہیں کہ ان پر پانی چھڑکنا پڑتا ہے تب جا کر وہ بیدار ہوتے ہیں ٹھیک اسی طرح ہم لوگ غفلت کی نیند میں ہیں۔ اللہ جل شانہ غفلت کی نیند کو دور کرنے کے لئے کبھی حالات لاتے ہیں کبھی چیزوں میں گرانی ہو جاتی ہے کبھی چیزیں چھین لی جاتی ہیں کبھی خوف کی کیفیت پیدا کر دی جاتی ہے۔ کبھی قلوب میں نا اتفاقی پیدا ہو جاتی ہے کبھی سکون فوت ہو جاتا ہے یہ سارے حالات خدا کے دستِ قدرت میں ہیں اگر ان کو راضی کر لیا تو جس طریقہ سے وہ نعمتوں کے چھیننے پر قادر ہیں نوازنے پر بھی قادر ہیں، جس طرح وہ لینے پر قادر ہیں دینے پر بھی قادر ہیں اس لئے اللہ جل شانہ سے پورے اعتماد اور پورے یقین کے ساتھ اگر ہم نے مانگنے کی عادت ڈالی تو امید ہے کہ حق تعالیٰ کی رحمتیں ہماری طرف متوجہ ہوں گی اور ہماری بگڑی ہوئی بنتی نظر آئے گی۔

حق تعالیٰ سے دعا ہے کہ حق تعالیٰ اس ماہِ مبارک کی برکات سے ہمیں بہرہ ور فرمائیں اور دارین کی سعادت نصیب فرمائیں اور اپنے سے مانگنے کی توفیق عطا فرمائیں۔

وَ آخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

باب

# رمضان اور نوافل

دن رات میں پانچ نمازیں تو فرض کی گئی ہیں اور وہ گویا اسلام کا رکن رکین اور لازمہ ایمان ہیں ان کے علاوہ ان ہی کے آگے پیچھے اور دوسرے اوقات میں بھی کچھ رکعتیں پڑھنے کی ترغیب وتعلیم رسول اللہ ﷺ نے دی ہے پھر ان میں سے جن کے لئے آپ نے تاکیدی الفاظ فرمائے یا دوسروں کو ترغیب دینے کے ساتھ جن کا آپ نے عملاً بہت زیادہ اہتمام فرمایا ان کو عرف عام میں ''سنت'' کہا جاتا ہے اور ان کے ماسوا کو ''نوافل'' بعض نوافل ایسے ہیں کہ جن کی مستقل حیثیت ہے۔ ان نوافل کا ادا کرنا تقرب الی اللہ کا باعث ہے۔

آنحضرت ﷺ فرماتے ہیں۔ ''بندہ نوافل کے ذریعہ میرے قرب میں ترقی کرتا رہتا ہے یہاں تک کہ میں اس کو اپنا محبوب بنالیتا ہوں اور جب میں محبوب بنالیتا ہوں تو میں اس کا کان بن جاتا ہوں جس سے وہ سنے اس کی آنکھ بن جاتا ہوں جس سے دیکھے، اس کا ہاتھ بن جاتا ہوں جس سے وہ پکڑے، اس کا پاؤں بن جاتا ہوں جس سے وہ چلے، جو وہ مجھ سے مانگتا ہو وہ میں اسے دے دیتا ہوں۔''

آنکھ، ہاتھ اور پاؤں بن جانے کا مطلب یہ ہے کہ اس کا ہر کام اللہ کی رضا اور محبت کے ذیل میں ہوتا ہے، اس کا کوئی عمل بھی اللہ تعالیٰ کی مرضی کے خلاف نہیں ہوتا۔

دوسرے ان نوافل کے ذریعہ سے فرائض میں رہ جانے والی کمی پوری ہوتی ہے۔

ذیل میں جن نفل نمازوں کے فضائل اور ان کے پڑھنے کا طریقہ ذکر کیا جارہا ہے اللہ تعالیٰ عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ کم از کم رمضان المبارک میں ان نوافل کی ضرور ادائیگی کرنی چاہئے۔

**تحیّۃ الوضوٗ:** تحیۃ الوضوٗ یہ ہے کہ جب کبھی وضو کریں تو دو رکعت نفل پڑھ لیا کریں۔

حضور ﷺ فرماتے ہیں۔ ''جو مسلمان بھی اچھی طرح سے وضو کرے اور وضو کے بعد حضور قلب کے ساتھ دو رکعت نفل پڑھے تو اس کے لئے جنت واجب ہو جاتی ہے۔''

مسئلہ: تحیۃ الوضو اعضاء وضو کے خشک ہونے سے پہلے پہلے پڑھنی چاہئے یہی اس کا وقت ہے۔

**تحیّۃ المسجد:** تحیۃ المسجد یہ ہے کہ جب کوئی مسجد میں جائے تو بیٹھنے سے پہلے دو رکعت پڑھے۔

حضرت ابو قتادہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب تم میں سے کوئی مسجد میں داخل ہو تو اس کو چاہئے کہ بیٹھنے سے پہلے دو رکعت نماز پڑھے۔

مسئلہ: اگر مسجد میں کئی مرتبہ جانے کا اتفاق ہو تو صرف ایک مرتبہ تحیۃ المسجد کافی ہے۔

مسئلہ: اگر وضو مسجد میں جا کر کریں اور تحیۃ الوضو پڑھیں تو پھر تحیۃ المسجد کے نفل پڑھنے کی ضرورت نہیں رہتی۔

مسئلہ: اگر کوئی شخص مسجد جاتے ہی سنتیں پڑھنے لگا یا جماعت میں شریک ہو گیا تو اس کی تحیۃ المسجد اسی کے ضمن میں ادا ہو گئی۔ علیحدہ پڑھنے کی ضرورت نہیں۔

**اشراق:** اشراق کی نماز یہ ہوتی ہے کہ آدمی فجر کی نماز پڑھ کر اسی جگہ بیٹھا رہے اور ذکر وغیرہ میں مصروف رہے، دنیا کا کوئی کام نہ کرے پھر سورج نکلنے کے بیس یا پچیس منٹ بعد دو رکعتیں پڑھے۔

حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، ''جس شخص نے فجر کی نماز جماعت میں شریک ہو کر پڑھی پھر سورج نکلنے تک وہیں بیٹھ کر اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتا رہا، پھر دو رکعتیں پڑھیں تو اس کے لئے ایک حج و عمرہ کی مانند ثواب ہوگا۔''

اس میں اعلیٰ درجہ تو یہ ہے کہ جس جگہ فرض پڑھے ہیں وہیں بیٹھا رہے اوسط درجہ یہ ہے کہ اس مسجد میں کسی بھی جگہ بیٹھ جائے اور ادنیٰ درجہ یہ ہے کہ مسجد سے باہر چلا جائے لیکن ذکر الٰہی برابر ادا کرتا رہے۔ تقریباً آفتاب نکلنے کے پندرہ بیس منٹ بعد دو رکعت نفل پڑھیں تو مذکورہ ثواب حاصل ہوگا۔

**چاشت:** چاشت کی نماز یہ ہوتی ہے کہ جب سورج اچھی طرح نکل جائے اور اس پر نگاہ نہ جم سکے تو اس وقت نوافل پڑھے جائیں جن کی کم از کم مقدار دو اور زیادہ سے زیادہ بارہ

ہے۔ چاشت کے نوافل زوال کا وقت ہونے تک پڑھے جاسکتے ہیں۔

حضرت ابوذر غفاریؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ ''تم میں سے ہر شخص کے جوڑ جوڑ پر صبح کو صدقہ ہے۔ پس ایک دفعہ سبحان اللہ کہنا بھی صدقہ ہے اور الحمدللہ کہنا بھی صدقہ ہے اور لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کہنا بھی صدقہ ہے اور اللہ اکبر کہنا بھی صدقہ ہے اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر بھی صدقہ ہے اور اس کی شکر کی ادائیگی کے لئے دو رکعتیں کافی ہیں جو آدمی چاشت کے وقت پڑھے۔''

حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ ''جس نے چاشت کی دو رکعتوں کا اہتمام کیا اس کے سارے گناہ بخش دیئے جائیں گے اگر چہ وہ سمندر کے جھاگوں کے برابر ہوں۔

**اوّابین** : مغرب کے فرض اور سنتوں کے بعد جو نوافل پڑھے جاتے ہیں انھیں اوابین کہتے ہیں ان کی کم از کم تعداد ۶ اور زیادہ سے زیادہ بیس ہے۔

حضرت عمار بن یاسرؓ کے صاحبزادے محمد بن عمارؓ سے روایت ہے کہ میں نے اپنے والد ماجد عمار بن یاسر کو دیکھا کہ وہ مغرب کے بعد ۲ رکعت پڑھتے تھے اور بیان فرماتے تھے کہ میں نے اپنے حبیب حضرت محمد ﷺ کو دیکھا کہ آپ مغرب کے بعد چھ رکعتیں پڑھتے تھے اور فرماتے تھے کہ جو بندہ مغرب کے بعد چھ رکعتیں پڑھے اس کے گناہ بخش دیئے جائیں گے اگر چہ وہ سمندر کے جھاگ کے برابر ہوں۔

مسئلہ: مغرب کے فرضوں کے بعد ۲ رکعت نفل پڑھ کر صرف ۶ رکعت سنت ۲ رکعت نفل اور پڑھ لے تو اوابین کی فضیلت حاصل ہو جاتی ہے۔

**تہجّد**: نصف شب کے بعد سو کے اٹھ کر جو نماز پڑھی جاتی ہے اسے تہجد کہتے ہیں اس کی کم از کم ۶ رکعتیں اور زیادہ سے زیادہ ۱۲ رکعتیں ہیں حضور ﷺ عموماً آٹھ رکعت پڑھا کرتے تھے۔

حضرت عمرو بن عبسہؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ '' اللہ تعالیٰ بندے سے سب سے زیادہ قریب رات کے آخری درمیانی حصہ میں ہوتے ہیں پس اگر تم سے ہو سکے کہ تم ان بندوں میں سے ہو جاؤ جو اس (مبارک) وقت میں اللہ کا ذکر کرتے ہیں تو تم ان میں سے ہو جاؤ۔''

حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ ''فرض نماز کے بعد سب سے افضل درمیان رات کی نماز ہے (یعنی تہجد)

حضرت ابوامامہؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ ''تم ضرور پڑھا کرو تہجد، کیونکہ تم

سے پہلے صالحین کا طریقہ اور شعار رہا ہے اور قرب الٰہی کا خاص وسیلہ ہے، اور وہ گناہوں کے برے اثرات کو مٹانے والی، معاصی سے روکنے والی چیز ہے۔"

مسئلہ: تہجد کی نماز پڑھنے کے لئے سونا شرط نہیں ہے اگر کوئی شخص ساری رات جاگتا رہے تو وہ بھی تہجد پڑھ سکتا ہے۔

**نماز توبہ** : اگر کسی سے کوئی گناہ دانستہ یا نادانستہ طور پر ہو جائے تو اسے چاہیے کہ اچھی طرح وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے کئے کی معافی مانگے اور آئندہ کے لئے اس کام سے سچے دل سے توبہ کرے۔

حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ مجھ سے حضرت ابوبکرؓ نے بیان فرمایا (جو بلاشبہ صادق وصدیق ہیں) کہ "میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے، آپ فرماتے تھے جس شخص سے کوئی گناہ ہو جائے۔ پھر وہ اٹھ کر وضو کرے، پھر نماز پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے مغفرت اور معافی طلب کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو معاف فرما ہی دیتے ہیں۔" الحدیث (فضیلت کی راتیں)

# صلوۃ التّسبیح

حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک دن اپنے چچا حضرت عباسؓ بن عبدالمطلب سے فرمایا اے عباس! اے میرے محترم چچا! کیا میں آپ کی خدمت میں ایک گراں قدر عطیہ اور ایک قیمتی تحفہ پیش کروں؟ کیا میں آپ کو خاص بات بتاؤں؟ کیا میں آپ کے دس کام اور آپ کی دس خدمتیں کروں (یعنی آپ کو ایک ایسا عمل بتاؤں جس سے آپ کو دس عظیم الشان منفعتیں حاصل ہوں، وہ ایسا عمل ہے کہ) جب آپ اس کو کریں گے تو اللہ تعالیٰ آپ کے سارے گناہ معاف فرما دے گا، اگلے اور پچھلے بھی، پرانے بھی اور نئے بھی، بھول چوک سے ہونے والے بھی اور دانستہ ہونے والے بھی، صغیرہ بھی اور کبیرہ بھی، ڈھکے چھپے بھی، اور علانیہ ہونے والے بھی، (وہ عمل صلوٰۃ التسبیح ہے) (میرے چچا) اگر آپ سے ہو سکے تو روزانہ یہ نماز پڑھا کریں اور اگر روزانہ نہ پڑھ سکیں تو ہر جمعہ کے دن پڑھ لیا کریں، اور اگر آپ یہ بھی نہ کر سکیں تو سال میں ایک دفعہ پڑھ لیا کریں اور اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو کم از کم زندگی میں ایک بار ہی پڑھ لیں۔ (ابوداؤد وابن ماجہ)

**صلوۃ التسبیح کا ثواب عام ہے** : سوال: صلوٰۃ التسبیح کا ثواب رسول اللہ ﷺ نے جیسا کہ اپنے چچا حضرت عباسؓ کو فرمایا تھا، کیا اور امتی کو بھی ایسا ہی ثواب ملے گا یا نہیں؟

**جواب:** حدیث شریف میں ہے، اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَاتِ. الخ (مشکوۃ شریف کتاب الایمان) پس مدار ثواب کا نیت پر ہے۔ اگر بوجہ اللہ خاص نیت سے کوئی شخص پڑھے گا، ثواب بھی اسی قدر ملے گا۔ حضرت عباسؓ کو جو تعلیم فرمائی تھی، وہ ان کی خصوصیت نہ تھی جیسے آپ ﷺ کی دیگر ادعیہ (دعاؤں) اور اعمال کی تعلیم و بشارت ثواب عام تھی (فتاوی دار العلوم ص ۲۱۳ جلد ۴)

**صلوۃ التسبیح کی جماعت:** جماعت نوافل کی خواہ صلوۃ التسبیح ہو یا کوئی دوسرے نوافل اگر بتداعی ہو (یعنی اگر باقاعدہ اہتمام کے ساتھ دو افراد سے زائد ہوں) مکروہ ہے۔ (فتاوی دار العلوم ص ۲۱۳ جلد ۴ بحوالہ المختار ص ۶۶۳ جلد اول الوتر النوافل)

**تعلیم کی غرض سے جماعت کرنا:** سوال: رمضان شریف کے آخری جمعہ میں صلوۃ التسبیح با جماعت پڑھائی جاتی ہے۔ اس کا شرعاً کیا حکم ہے؟ امام صاحب کہتے ہیں کہ جاہل لوگ صلوۃ التسبیح نہیں پڑھ سکتے، لہٰذا ان کو امام کی متابعت میں ثواب مل جائے گا۔

یہ خیال غلط ہے، اور امام کا خیال بھی غلط ہے بدعت کا ارتکاب اس خیال سے درست نہیں۔ (فتاوی دار العلوم ص ۲۱۴ جلد ۴)

**نماز میں ہاتھ کی کیفیت:** سوال: صلوۃ التسبیح کے قومہ میں ہاتھ باندھے رکھے یا کھلے رکھے؟

**جواب:** کھلے رہنا ہی معمول بہ ہے۔ (فتاوی دار العلوم ص ۲۱۴ جلد ۴)

**نماز کا طریقہ:** صلوۃ التسبیح کی چار رکعتیں نبی کریم ﷺ سے منقول ہیں، بہتر ہے کہ چاروں ایک سلام سے پڑھی جائیں، اگر دو سلام سے پڑھی جائیں تب بھی درست ہے، یعنی ایک ساتھ چار رکعتیں بھی پڑھ سکتے ہیں اور دو دو رکعت کرکے بھی پڑھ سکتے ہیں۔

ہر رکعت میں پچھتر مرتبہ تسبیح (سبحان اللہ) کہنا چاہیے پوری نماز میں تین سو مرتبہ نماز صلوۃ التسبیح پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ نیت کرے: نَوَیْتُ اَنْ اُصَلِّیَ اَرْبَعَ رَکْعَاتِ صَلٰوۃِ التَّسْبِیْحِ. یا اردو میں یوں کہے "میں نے یہ ارادہ کیا کہ چار رکعت نماز صلوۃ التسبیح پڑھوں، (یا دل میں خیال کرلے زبان سے کہنا بھی ضروری نہیں ہے) تکبیر تحریمہ کہہ کر ہاتھ باندھ لے اور سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ پوری پڑھ کر پندرہ مرتبہ (بغیر ہاتھ چھوڑے) کہے سُبْحَانَ اللّٰہِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰہِ وَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اللّٰہُ اَکْبَرُ. پھر قرأت کرے اس کے بعد دس مرتبہ وہی تسبیح پڑھے پھر رکوع سے اٹھ کر سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ اور رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ کے بعد دس بار وہی تسبیح

پڑھے پھر سجدہ میں جائے اور دونوں سجدوں میں سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی کے بعد اور سجدوں کے درمیان دس دس مرتبہ وہی تسبیح پڑھے پھر دوسری رکعت میں الحمد شریف سے پہلے پندرہ مرتبہ اور بعد الحمد اور دوسری سورت کے دس مرتبہ اور رکوع اور قومے اور دونوں سجدوں اور ان کے درمیان میں دس دس مرتبہ اسی تسبیح کو پڑھے اسی طرح تیسری اور چوتھی رکعت میں بھی پڑھے۔

ایک دوسری روایت میں اس طرح بھی آیا ہے کہ سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ کے بعد اس تسبیح کو نہ پڑھے بلکہ الحمد اور سورت کے بعد پندرہ مرتبہ اور دوسرے سجدے کے بعد بیٹھ کر دس مرتبہ اسی طرح دوسری رکعت میں بھی الحمد اور سورت کے بعد پندرہ مرتبہ اور التحیات کے بعد دس مرتبہ پھر اسی طرح تیسری رکعت میں بھی اور چوتھی رکعت میں بھی درود شریف کے بعد دس مرتبہ باقی تسبیحیں بدستور پڑھے۔ یہ دونوں طریقے ترمذی شریف میں مذکور ہیں۔ اختیار ہے کہ ان دونوں روایتوں میں سے جس روایت کو چاہے اختیار کرے اور بہتر ہے کہ کبھی اس روایت کے موافق عمل کرے اور کبھی اس روایت کے، تاکہ دونوں روایتوں پر عمل ہو جائے۔ (شامی)

**تسبیح کے شمار کا طریقہ:** اس نماز کی تسبیحیں چوں کہ ایک خاص عدد کے لحاظ سے پڑھی جاتی ہیں یعنی قیام (کھڑے ہونے) کی حالت میں پچیس یا پندرہ اور باقی حالتوں میں دس دس مرتبہ، اس لئے اس کی تسبیحوں کے شمار کی ضرورت ہوگی اور اگر خیال ان کی گنتی کی طرف رہے گا تو نماز میں خشوع نہ ہوگا لہٰذا فقہاء نے لکھا ہے کہ ان کے گننے (شمار) کے لئے کوئی علامت مقرر کر دے مثلاً جب ایک دفعہ کہ چکے تو اپنے ہاتھ کی ایک انگلی کو دبا لے، پھر دوسری کو، اسی طرح تیسری، چوتھی، پانچویں کو جب چھٹا عدد پورا ہو جائے تو دوسرے ہاتھ کی پانچوں انگلیاں یکے بعد دیگرے اس طرح دبائے اس طرح دس عدد ہو جائیں گے انگلیوں کے پوروں پر نہ گننا چاہئے اگر کوئی شخص صرف اپنے خیال میں عدد یاد رکھ سکے بشرطیکہ پورا خیال اسی طرف نہ ہو جائے تو اور بھی بہتر ہے (شامی، علم الفقہ ص ۵ جلد ۲)

ہر رکعت میں پچھتر مرتبہ تسبیح (سُبْحَانَ اللّٰہِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰہِ وَ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اللّٰہُ اَکْبَرُ) ہونے چاہئے اس سے کم نہ ہونی چاہئے (فتاویٰ رحیمیہ ص ۲۴۲ جلد اول)

**اگر نماز تسبیح میں بھول ہو جائے؟** اگر بھولے سے کسی مقام کی تسبیحیں چھوٹ جائیں تو ان کو اس دوسرے مقام میں ادا کرلے جو پہلے سے ملا ہوا ہو بشرطیکہ یہ دوسرا مقام ایسا نہ ہو جس میں دوگنی تسبیحیں پڑھنے سے اس کے بڑھ جانے کا خوف ہو، اور اس کا

بڑھ جانا پہلے مقام سے منع ہو، مثلاً قومے کا رکوع سے بڑھا دینا منع ہے پس رکوع کی چھوٹی ہوئی تکبیریں قومہ میں نہ ادا کی جائیں بلکہ پہلے سجدے میں اور اسی طرح دونوں سجدوں کی درمیانی نشست کا سجدوں سے بڑھا دینا منع ہے۔ لہٰذا پہلے سجدے کی چھوٹی ہوئی تکبیریں درمیان میں نہ ادا کی جائیں بلکہ دوسرے سجدے میں۔ (علم الفقہ ص ۵۰ جلد ۲)

صلوٰۃ التسبیح میں اگر کسی موقع کی تسبیح بھول کر دوسرے رکن میں پڑھے لیکن رکوع میں اگر تسبیح رہ گئی ہے تو قومہ میں نہ پڑھے بلکہ پہلے سجدے میں پڑھے، اسی طرح سجدہ کی فوت شدہ تسبیح جلسہ (دونوں سجدوں کے درمیان بیٹھنے) میں نہیں بلکہ دوسرے سجدہ میں پڑھے کیونکہ قومہ (رکوع کے بعد) اور جلسہ مختصر رکن ہیں، ان میں پڑھے گا تو طوالت ہو جائے گی جو ان کی وضع کے خلاف ہے۔ (فتاویٰ رحیمیہ ص ۲۴۲ جلد اول)

## قرآن کی برکتیں

حضرت ذوالنون مصری مشہور بزرگان دین میں سے ہیں جوانی کے دنوں میں ایک عیش پرست عرب کے ہاں ملازم تھے۔ جہاں دور جام چلتا رہتا۔ ایک دن انہوں نے کسی شخص سے قرآن پاک کی یہ آیت سنی اَلَمْ یَاْنِ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ تَخْشَعَ قُلُوْبُهُمْ لِذِكْرِ اللّٰهِ ترجمہ: کیا ابھی تک ایمان لانے والوں کے لیے وہ گھڑی نہیں آئی کہ ان کے دل ذکر الٰہی کے لیے گداز ہو کر جھک جائیں۔ اور اسے سنتے ہی نہ صرف تمام مناہی سے توبہ کر لی، بلکہ زندگی کا رخ ہی بدل دیا۔ اور خدا کے پسندیدہ بندوں میں درجہ پایا۔ حضرت ذوالنون مصریؒ کا اثر دربار بغداد پر بہت تھا۔ خلیفہ متوکل آپ کی تشریف آوری پر تعظیم کے لیے خود اٹھ کھڑا ہوتا اور وزراء اور درباری سبھی حد درجہ احترام کرتے۔ ایسی صورت حالات میں بالعموم حاسد بھی ابھر آتے ہیں۔ چنانچہ کچھ لوگوں نے حضرت ذوالنونؒ کے حق میں بدگوئی کی اور خلیفہ کے کان بھرے۔ باتیں ایسی تھیں کہ خلیفہ نے حضرت کو مصر سے بلوایا۔ آپ دربار میں داخل ہوئے تو سر مجلس اس مختصر سی آیت کی تفسیر نہایت ہی پرسوز انداز میں بیان کی۔ اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ ترجمہ: ”بعض بدگمانیاں گناہ ہوتی ہیں“۔ انداز کلام ایسا پرسوز تھا کہ جسکے اثر سے خلیفہ کا دل پگھل گیا اور وہ بے اختیار سر دربار رونے لگا۔ ظاہر بات ہے کہ اس سیل گریہ میں وہ تمام چغلیاں بہہ گئیں جو بعض لوگوں نے کان میں ڈالی تھیں۔

# باب

# وظائف

## پندرہ منٹ میں ۱۰ قران کریم کا ثواب

قرآن کریم بڑی مبارک کتاب ہے۔اس کو دیکھنا عبادت ہے۔اس کی تلاوت بڑے اجروثواب کا باعث ہے اور اس کو سمجھنا اور اسکے احکام پر عمل کرنا اس کا اصل مقصد ہے اس لئے عمل اور تلاوت دونوں باتوں کا اہتمام کرنا چاہئے اور عمل کے ساتھ روزانہ ہر مسلمان کو کچھ نہ کچھ قرآن کریم کی تلاوت بھی کرنی چاہئے۔ایک سال میں کم از کم ایک قرآن کریم ختم کرنا اس کا حق ہے۔اور نیز احادیث طیبہ میں قرآن کریم کی بعض چھوٹی سورتوں کے بڑے فضائل آئے ہیں اس لئے اگر مسلمان روزانہ یہ سورتیں بھی پڑھ لیا کریں تو مختصر وقت میں مختصر تلاوت ہو جایا کرے اور حق تعالی کے فضل سے ثواب عظیم بھی ملتا رہے۔

### سورة فاتحه

حدیث شریف میں سورۂ فاتحہ کو دو تہائی قرآن کریم کے برابر فرمایا گیا ہے۔(کنز العمال ص ۵۵۶)اس لحاظ سے اس (سورۃ فاتحہ) کو تین مرتبہ پڑھنے کا ثواب دو قرآن کریم پڑھنے کے برابر ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝١ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝٢ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝٣ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝٤ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝٥ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝٧

**آیۃ الکرسی** حدیث پاک میں اس کو چوتھائی قرآن کریم کے برابر فرمایا گیا ہے۔ (کنز العمال ص۵۶۲ ج۱) اس لحاظ سے چار مرتبہ آیت الکرسی پڑھنے کا ثواب ایک قرآن کریم پڑھنے کے برابر ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ
مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا
بِاِذْنِهٖ ؕ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَیْءٍ
مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَ
لَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِيْمُ ۝

## سورة القدر

حدیث پاک میں اس کو چوتھائی قرآن کریم کے برابر فرمایا ہے۔ (کنز)

اس لحاظ سے چار مرتبہ اس سورہ کو پڑھنے کا ثواب ایک قرآن کریم پڑھنے کے برابر ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۝۱ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۝۲ لَيْلَةُ
الْقَدْرِ ۙ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۝۳ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا
بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ مِنْ كُلِّ اَمْرٍ ۝۴ سَلٰمٌ ۛ هِیَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝۵

## سورة الزلزال

حدیث شریف میں اس کو آدھے قرآن کریم کے برابر فرمایا ہے (ترمذی)

اس طرح دو مرتبہ اس کو پڑھنے کا ثواب ایک قرآن کریم پڑھنے کے برابر ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا ۙ﴿۱﴾ وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا ۙ﴿۲﴾
وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَالَهَا ۚ﴿۳﴾ يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا ۙ﴿۴﴾ بِاَنَّ
رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا ۗ﴿۵﴾ يَوْمَئِذٍ يَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا ۙ لِّيُرَوْا
اَعْمَالَهُمْ ۗ﴿۶﴾ فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ ۗ﴿۷﴾ وَمَنْ
يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ ﴿۸﴾

## سورۃ العادیات

از روئے حدیث یہ سورۃ آدھے قرآن کریم کے برابر ہے۔ (ابوعبید۔ تفسیر مواہب الرحمٰن ص ۲۶۷ ج ۷)

اس طرح دو مرتبہ اس سورت کو پڑھنے کا ثواب ایک قرآن کریم کے برابر ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالْعٰدِيٰتِ ضَبْحًا ۙ﴿۱﴾ فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحًا ۙ﴿۲﴾ فَالْمُغِيْرٰتِ صُبْحًا ۙ﴿۳﴾
فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعًا ۙ﴿۴﴾ فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا ۙ﴿۵﴾ اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ
لَكَنُوْدٌ ۚ﴿۶﴾ وَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ ۚ﴿۷﴾ وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ ۗ﴿۸﴾
اَفَلَا يَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ مَا فِى الْقُبُوْرِ ۙ﴿۹﴾ وَحُصِّلَ مَا فِى الصُّدُوْرِ ۙ﴿۱۰﴾
اِنَّ رَبَّهُمْ بِهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيْرٌ ﴿۱۱﴾

## سورۃ التکاثر

یہ سورۃ ایک مرتبہ پڑھنے کا ثواب از روئے حدیث ایک ہزار آیت پڑھنے کے برابر ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ ۝۱ حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ۝۲ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝۳
ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝۴ كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْيَقِيْنِ ۝۵
لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ ۝۶ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيْنَ الْيَقِيْنِ ۝۷ ثُمَّ لَتُسْـَٔلُنَّ
يَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِيْمِ ۝۸

## سورۃ الکافرون

حدیث شریف میں اس سورۃ کو چوتھائی قرآن کریم کے برابر قرار دیا ہے۔ (ترمذی)

اس طرح چار مرتبہ اس کے پڑھنے کا ثواب ایک قرآن کے برابر ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۝۱ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝۲ وَلَآ اَنْتُمْ
عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝۳ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝۴ وَلَآ اَنْتُمْ
عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝۵ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝۶

## سورۃ النصر

حدیث شریف میں اس کو بھی چوتھائی قرآن کریم کے برابر فرمایا ہے۔ (ترمذی)

اس طرح چار مرتبہ اس سورت کو پڑھنے کا ثواب ایک قرآن کریم کے برابر ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۝۱ وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ
اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۝۲ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ۚ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۝۳

## سورۃ اخلاص کے فضائل

احادیث طیبہ میں تہائی قرآن کریم کے برابر فرمایا ہے اور بعض احادیث میں تین بار پڑھنے کو پورے ایک قرآن کریم کے برابر قرار دیا ہے۔ (بخاری و کنز العمال ص ۵۸۵ ج ۱)

اس طرح چھ مرتبہ اس کو پڑھنے سے دو قرآن کریم کا ثواب ملے گا۔

## جنت میں ایک محل

رسول کریم ﷺ نے فرمایا: جو شخص دس (۱۰) مرتبہ قل ھو اللہ احد پڑھے اللہ تعالیٰ اُس کے واسطے جنت میں ایک گھر بنا دیتے ہیں۔ (کنز ص ۵۸۵ ج ۱)

## چار قرآن کریم کا ثواب

رسول کریم ﷺ نے فرمایا: ''جس شخص نے فجر کی نماز کے بعد بارہ مرتبہ قل ھو اللہ احد پڑھا (تو یہ ثواب میں ایسا ہے) جیسے اُس نے چار مرتبہ قرآن کریم پڑھا اور اس دن روئے زمین پر رہنے والوں میں وہ سب سے افضل شخص ہوگا۔ بشرطیکہ گناہوں سے بچے۔'' (کنز ج ۱۔ ص ۵۵۹)

## پچاس سال کے گناہ معاف

فرمایا رسول ﷺ نے: ''جو شخص پچاس مرتبہ قل ھو اللہ احد پڑھے اللہ تعالیٰ اُس کے پچاس سال کے گناہ (صغیرہ) معاف فرما دیں گے۔'' (کنز العمال ص ۵۸۵۔ ج ۱)

## دوزخ سے نجات کی تحریر

رسول کریم ﷺ نے فرمایا جو شخص نماز میں یا نماز کے علاوہ سو (۱۰۰) مرتبہ قل ھو اللہ احد پڑھے اللہ تعالیٰ اُس کے واسطے دوزخ سے ایک براءت تحریر کر دیں گے۔ (کنز العمال حوالہ مذکورہ)

## دو سو سال کے گناہوں کی معافی

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جو شخص دو سو مرتبہ قل ھو اللہ احد پڑھے اللہ تعالیٰ اُس کے دو سو سال کے گناہ (صغیرہ) معاف کر دیں گے۔ (کنز العمال ص ۵۸۶ ج ۱)

## ہزاروں ملائکہ کی صف بندی

ایک روایت میں ہے کہ ایک مرتبہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا حضور ﷺ! معاویہ بن معاویہ المزنی کا انتقال ہوگیا۔ کیا آپ ﷺ اُس کا نماز جنازہ پڑھنا پسند کریں گے؟ (آپ ﷺ نے آمادگی ظاہر فرمائی) چنانچہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے اپنا پَر مارا جس سے (درمیان میں) نہ کوئی درخت باقی رہا اور نہ کوئی پردہ حائل رہا

(درمیان کی ہر چیز) پامال ہو کر رہ گئی اور ان کا جنازہ آپ ﷺ کے سامنے کیا گیا۔ یہاں تک کہ آپ ﷺ نے اُس کو دیکھا اور اُس پر نمازِ جنازہ پڑھی اور فرشتوں کی دوصفوں نے بھی اُن پر نماز جنازہ ادا کی۔ ہر صف میں ستر ہزار فرشتے تھے۔ میں نے کہا۔ اے جبرئیل! کس عمل کی بدولت منجانب اللہ ان کو یہ مرتبہ ملا؟

جبرئیل علیہ السّلام نے جواب دیا قل ھو اللہ احد سے محبت رکھنے اور اس سورۃ کو آتے جاتے، کھڑے، بیٹھے ہر حال میں پڑھنے کی وجہ سے (ان کو یہ مرتبہ ملا ہے)۔ (کنز العمال ص۱۰۲ جلد۱)

(ف) آپ بھی سورۂ اخلاص کا حسبِ استطاعت معمول بنانے پر مذکورہ بالا فضائل اور ثواب حاصل کرسکتے ہیں۔ سورہ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝١ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝٢ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝٣ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝٤

## آسان ایصال ثواب

ایصال ثواب برحق ہے اور یہ زندہ اور مُردہ دونوں کو ہو سکتا ہے (شامیہ) اس لئے اپنی اولاد اور ماں باپ کو اُن کی زندگی میں اور ان کے انتقال کے بعد دونوں صورتوں میں ہو سکتا ہے اور ایصال ثواب کے لئے کوئی خاص دن، تاریخ، مہینہ اور کوئی خاص نیک عمل شرعاً مقرر نہیں ہے۔ چنانچہ قرآن کریم پڑھ کر یا صدقہ کر کے نفل نماز پڑھ کر یا جس وقت جو نیک کام ہو جائے اس کا ثواب پہنچانا جائز ہے۔ اسی طرح ذکر کر کے تسبیحات پڑھ کر حج کر کے یا عمرہ کر کے یا کوئی دینی کتاب خود لکھ کر یا چھپوا کر مسلمانوں میں تقسیم کر کے یا وعظ ونصیحت کر کے اس کا ثواب پہنچانا بھی درست ہے۔ لہٰذا اپنی جانب سے کسی خاص دن تاریخ کو یا کسی خاص طریقہ کو یا کسی خاص عمل کو ایصال ثواب کے لئے زیادہ باعث فضیلت سمجھنا یا سُنت سمجھنا یا لوگوں کی لعنت وملامت سے بچنے کی غرض سے کرنا درست نہیں۔

ایسی باتوں سے بچنا چاہئے اور ایصال ثواب میں شریعت کی دی ہوئی آسانی اور آزادی کو برقرار رکھنا چاہئے اور جہاں تک ہو سکے ایصال ثواب نہایت اخلاص کے ساتھ کرنا چاہئے۔ نام و نمود سے اور رواجی طریقوں سے بچنا چاہئے۔

## دس قرآن کریم کا ثواب

اوپر جو مختصر اعمال اور سورتوں کے فضائل لکھے گئے ہیں' اگر روزانہ ان سب کو پڑھ کر ان کا ثواب اپنے مرحومین کو پہنچا دیا کریں تو مختصر وقت میں کم از کم دس قرآن کریم اور ایک ہزار آیات کا ثواب اور دیگر اعمال کا بے حد اجر و ثواب ملے گا اور جس کو بھی یہ ثواب بخشا جائے گا اس کی خوشی کا کوئی ٹھکانہ نہ ہوگا اور ایصال ثواب کرنے والے کے ثواب میں بھی کچھ کمی نہ ہوگی بلکہ دوسروں کو ثواب پہنچانے کا اس کو مزید ثواب ملے گا۔ (در مختار معہ الشامیہ) اس لئے روزانہ اس رسالہ کو پڑھنے کا معمول بنالیں۔

## ایصال ثواب کا طریقہ

ایصال ثواب کا طریقہ یہ ہے کہ اگر اپنے والدین اور اہل وعیال کو ثواب پہنچانا ہو تو یوں کہیں۔

''اے اللہ! جو کچھ میں نے پڑھا ہے اس کا ثواب میرے والدین اور میرے اہل وعیال کو پہنچا دیجئے۔''

## اگر سب کو ثواب پہنچانا ہو تو اس طرح کہیں

''اے اللہ! جو کچھ میں نے پڑھا ہے اُس کا ثواب تمام مسلمان مردوں اور عورتوں کو پہنچا دیجئے خواہ ان کا انتقال ہو چکا ہو یا فی الحال زندہ ہوں یا آئندہ قیامت تک پیدا ہوں گے انسان جنات سب کو پہنچا دیجئے۔'' آمین!

جب قبرستان جائیں تو جس کی قبر پر جائیں اس کو کچھ پڑھ کر ثواب پہنچا دیں اور اُس کے لئے مغفرت کی دُعا کریں اور نیز بارہ مرتبہ **قل ھو اللہ احد** پڑھ کر اس قبرستان میں جتنے مُسلمان مرد و عورت مدفون ہیں سب کو ثواب پہنچا دیں۔ مثلاً یوں کہہ دیں: اے اللہ! بارہ مرتبہ **قل ھو اللہ احد** پڑھنے کا ثواب اس قبرستان کے سارے مسلمانوں کو پہنچا دیجئے اور ان سب کی مغفرت فرما دیجئے اور ان پر رحم فرمایئے۔ آمین!

## مسئلہ

فرائض اور واجبات کا ثواب پہنچانا منع ہے البتہ نفل کاموں نفل نمازوں' تلاوت' تسبیحات اور دوسرے غیر واجب اعمال کا ثواب پہنچانا جائز ہے۔ (شامیہ) (بحوالہ چند نیکیاں اور ایصال ثواب)

## ستر مرتبہ نظر رحمت ہونا

جو شخص ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ ایک مرتبہ آیت الکرسی اور ایک مرتبہ مندرجہ ذیل آیتیں پانچوں نماز پڑھنے کے بعد پڑھے گا تو جنت اس کا ٹھکانہ ہو اور حظیرۃ القدس میں رہے اور اللہ تعالیٰ روزانہ اس پر ستر مرتبہ نظر رحمت سے دیکھیں اور ستر حاجتیں اس کی پوری کریں اور اس کی مغفرت کریں۔ (ابن السنی)

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَۙ وَالْمَلٰٓىِٕكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآىِٕمًۢا بِالْقِسْطِؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝۱۸ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ۟ وَمَا اخْتَلَفَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْيًۢا بَيْنَهُمْؕ وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝۱۹

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِى الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ ۫ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُؕ بِيَدِكَ الْخَيْرُؕ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۝۲۶

## ستر ہزار فرشتوں کی دُعا

جو شخص تین مرتبہ اعوذ باللہ السمیع العلیم من الشیطان الرجیم پڑھ کر سورۂ حشر کی درج ذیل آخری آیات صبح و شام ایک ایک مرتبہ پڑھے تو صبح سے شام تک اور شام سے صبح تک ستر ہزار فرشتے اس کے لئے دعائے مغفرت کرتے رہتے ہیں اور مرجائے تو شہادت کی طرح موت لکھی جائے۔

(ترمذی۔ دارمی۔ ابن السنی)

هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝۲۳ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰىؕ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝۲۴

## ایک منٹ میں دو ارب اسی کروڑ کا ثواب

حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں۔

کہ آپ نے ارشاد فرمایا جو شخص دس مرتبہ یہ کلمات کہے تو اللہ تعالیٰ اُس کو چار کروڑ نیکیاں کا ثواب عنایت فرماتے ہیں اور رمضان المبارک میں ہر نیکی کا ثواب ستر گنا زیادہ ملتا ہے۔

تو اس لحاظ سے ان الفاظ کا ثواب دو ارب اسی کروڑ ملے گا۔

## وہ کلمات یہ ہیں

اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ اِلٰهًا وَّاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا لَمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ (ترمذی ص۱۸۹ ج۱)

## ایک لاکھ چوبیس ہزار نیکیاں

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو شخص سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ (ایک بار) کہے تو اُس کے لئے ایک لاکھ چوبیس ہزار نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔ (کنز العمال ص۲۲۶ ج۲)

(ف) ہر نماز کے بعد دس مرتبہ یا ۳۳ مرتبہ پڑھ لیا کریں اور کیا ہی اچھا ہو کہ سو مرتبہ صبح اور سو مرتبہ شام پڑھ لیا کریں اور اس کے ساتھ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ بھی ملا لیا کریں

## بے شمار گناہوں کی معافی

درج ذیل استغفار کے بارے میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ

جو شخص (رات کے سونے کیلئے) اپنے بستر پر آئے اور تین مرتبہ یہ کلمات کہے۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ

اللہ تعالیٰ اُس کے (سارے صغیرہ) گناہ معاف فرما دیں گے اگرچہ وہ سمندر کے جھاگ کے برابر ہوں یا مقام عالج کی ریت کے ذرات کے مساوی ہوں یا درخت کے پتوں کے برابر ہوں یا دنیا کے دن و رات کے برابر ہوں۔ (ترمذی)



# منزل (شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا مدنیؒ)

## فوائد اور طریقہ عمل

یہ "منزل" آسیب، جادو، جنون، شیاطین اور جنات کے اثرات، نظر بد، چوروں اور ڈاکوؤں، درندوں اور جانوروں اور ہر ظالم کے ظلم اور شر سے حفاظت کے لئے اور طاعون، وباء وغیرہ دیگر مہلک بیماریوں سے نجات کے لئے ایک مجرب عمل ہے۔

"منزل" پر عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ان آیات کو پڑھ کر مریض پر دم کیا جائے، اگر مرض معمولی ہو تو دن میں ایک مرتبہ پڑھ کر دم کرنا کافی ہے۔ اور تکلیف زیادہ ہو تو صبح اور شام پڑھ کر دم کریں اور بوقت ضرورت اس سے بھی زیادہ پڑھ کر دم کیا جاسکتا ہے اور مریض پر دم کرنے کے ساتھ ساتھ اگر پانی کی بوتل میں بھی دم کرلیا جائے اور مریض کو یہ دم کیا ہوا پانی صبح وشام پلایا جائے تو اس طرح ان شاء اللہ مریض کو جلدی صحت ہوگی۔

جس دوکان، مکان میں آسیب یا جادو ہو وہاں اس کو قدرے بلند آواز سے پڑھنا اور پانی پر دم کرکے ہلکا ہلکا چھڑکنا مفید ہے اور اگر کوئی شخص محض اپنی حفاظت کے لئے پڑھنا چاہے تو اس کے لئے بھی ان آیات کو پڑھ کر اپنے جسم پر دم کرنا بہت مفید ہے۔ جادو، آسیب اور نظر بد وغیرہ سے ان شاء اللہ حفاظت رہے گی۔

(مسند احمد ۵:۱۲۸، الفتح الربانی ۱۷:۱۸۳، مجمع الزوائد ۵:۱۱۵)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝١ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝٢ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝٣
اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝٤ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝٥
صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ
وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝٧ سورۃ الفاتحہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

الٓمّٓ ۝١ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝٢
الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا
رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝٣ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ
وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝٤ اُولٰٓئِكَ
عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۗ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝٥ (سورۃ البقرۃ آیت ۱ تا ۵)

وَاِلٰـهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ﴿١٦٣﴾ (سورۃ البقرۃ آیت ۱۶۳)

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ڗ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا
نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ
يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا
خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ
وَسِعَ كُرْسِـيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــُٔـوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ
وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ﴿٢٥٥﴾ لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ڐ قَدْ تَّبَيَّنَ
الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ
فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۤ لَا انْفِصَامَ لَهَا ۭ وَاللّٰهُ
سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿٢٥٦﴾ اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ يُخْرِجُهُمْ
مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ڛ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰۗـــــُٔــھُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ
يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ
فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿٢٥٧﴾ (سورۃ البقرۃ آیت ۲۵۵ تا ۲۵۷)

لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَاِنْ تُبْدُوْا
مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ۭ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَاۗءُ
وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿٢٨٤﴾
اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۭ
كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰۗىِٕكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ
اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۣ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ڭ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا

وَإِلَيْكَ الْمَصِيرُ ۝٢٨٥ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا ۚ لَهَا مَا
كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ۗ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا إِنْ نَّسِينَآ
أَوْ أَخْطَأْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ إِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهُ
عَلَى الَّذِينَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ
لَنَا بِهِ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۟ وَاغْفِرْ لَنَا ۟ وَارْحَمْنَا ۟ أَنْتَ مَوْلٰىنَا
فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِينَ ۝٢٨٦ (سورۃ البقرۃ آیت ۲۸۶،۲۸۵)

شَهِدَ اللّٰهُ أَنَّهُ لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ ۙ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَأُولُوا الْعِلْمِ
قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ۚ لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ۝١٨ (آل عمران آیت ۱۸)

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ
وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ ۖ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ
مَنْ تَشَآءُ ۖ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ۖ إِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝٢٦
تُولِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُولِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ۖ وَتُخْرِجُ
الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ ۖ وَتَرْزُقُ مَنْ
تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝٢٧ (آل عمران آیت ۲۶-۲۷)

إِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ فِي سِتَّةِ
أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۚ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهُ
حَثِيثًا ۙ وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُومَ مُسَخَّرٰتٍ بِأَمْرِهِ ۗ أَلَا
لَهُ الْخَلْقُ وَالْأَمْرُ ۗ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِينَ ۝٥٤ ادْعُوا
رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ۚ إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ ۝٥٥

وَلَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا
وَّطَمَعًا ۭ اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ ○ (سورۃ الاعراف آیت ۵۴تا۵۶)
قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ۭ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ
الْاَسْمَاۗءُ الْحُسْنٰى ۚ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ
بِهَا وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا ﴿۱۱۰﴾ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ
يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ
لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ﴿۱۱۱﴾ (سورۃ بنی اسرائیل آیت ۱۱۰تا۱۱۱)
اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ﴿۱۱۵﴾
فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ﴿۱۱۶﴾
وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰـهًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ ۙ فَاِنَّمَا
حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ۭ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ﴿۱۱۷﴾ وَقُلْ
رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿۱۱۸﴾ (المؤمنون آیت ۱۱۵تا۱۱۸)
وَالصّٰۗفّٰتِ صَفًّا ۙ﴿۱﴾ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۙ﴿۲﴾ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ۙ﴿۳﴾ اِنَّ
اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۭ﴿۴﴾ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا
وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۭ﴿۵﴾ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاۗءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِۨ الْكَوَاكِبِ ۙ﴿۶﴾
وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۚ﴿۷﴾ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى
وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ۤ﴿۸﴾ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۙ﴿۹﴾
اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ﴿۱۰﴾ فَاسْتَفْتِهِمْ
اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ۭ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ (سورۃ الصافات آیت ۱تا۱۱)

یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ

اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ؕ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ﴿۳۳﴾

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۳۴﴾ یُرْسَلُ عَلَیْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ۙ

وَّنُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ﴿۳۵﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۳۶﴾

فَاِذَا انْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَكَانَتْ وَرْدَةً كَالدِّهَانِ ﴿۳۷﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ

رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۳۸﴾ فَیَوْمَئِذٍ لَّا یُسْئَلُ عَنْ ذَنْۢبِهٖۤ اِنْسٌ

وَّلَا جَآنٌّ ﴿۳۹﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۴۰﴾ (سورۃ الرحمٰن آیت ۳۳ تا ۴۰)

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَیْتَهٗ خَاشِعًا

مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْیَةِ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا

لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ یَتَفَكَّرُوْنَ ﴿۲۱﴾ هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰهَ

اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ﴿۲۲﴾

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ

السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَیْمِنُ الْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ

سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا یُشْرِكُوْنَ ﴿۲۳﴾ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ

لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ یُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ

وَهُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ﴿۲۴﴾ (سورۃ الحشر آیت ۲۱ تا ۲۴)

قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ

فَقَالُوْۤا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ﴿۱﴾ یَّهْدِیْۤ اِلَى الرُّشْدِ

فَاٰمَنَّا بِهٖ ؕ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَاۤ اَحَدًا ﴿۲﴾ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى

جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۙ﴿۳﴾ وَّاَنَّهٗ كَانَ
يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۙ﴿۴﴾ (سورۃ الجن آیت ۱ تا ۴)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰۤاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ﴿۱﴾ لَاۤ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ﴿۲﴾
وَلَاۤ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَاۤ اَعْبُدُ ۚ﴿۳﴾ وَلَاۤ اَنَا عَابِدٌ
مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ﴿۴﴾ وَلَاۤ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَاۤ اَعْبُدُ ؕ﴿۵﴾
لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِىَ دِيْنِ ﴿۶﴾ (سورۃ الکافرون)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ﴿۱﴾ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ﴿۲﴾ لَمْ يَلِدْ ۙ
وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ﴿۳﴾ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ﴿۴﴾ (سورۃ الاخلاص)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ﴿۱﴾ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ﴿۲﴾ وَمِنْ
شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ﴿۳﴾ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى
الْعُقَدِ ۙ﴿۴﴾ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ﴿۵﴾ (سورۃ الفلق)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ﴿۱﴾ مَلِكِ النَّاسِ ۙ﴿۲﴾ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ﴿۳﴾
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ﴿۴﴾ الَّذِىْ يُوَسْوِسُ فِىْ
صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ﴿۵﴾ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ﴿۶﴾ (سورۃ الناس)

# باب

# صدقۂ فطر اور عید الفطر

## صدقہ فطر مقرر کرنے کی وجہ

(۱) عید الفطر میں صدقہ اس واسطے مقرر کیا گیا ہے کہ اول تو اس کے سبب عید الفطر کے شعار الٰہی میں سے ہونے کی تکمیل ہوتی ہے۔ دوسرے یہ کہ اس میں روزہ داروں کے لئے گناہوں سے پاکیزگی اور ان کے روزہ کی تکمیل ہے جس طرح کہ نماز میں فرائض کی تکمیل کے لئے سنتیں مقرر کی گئی ہیں ایسا ہی یہ صدقہ مقرر ہوا۔

(۲) اغنیاء اور دولت مندوں اور مالداروں کے گھروں میں تو اس روز عید ہوتی ہے۔ مگر مسکین و مفلسوں کے گھروں میں بوجہ ناداری کے اسی طرح سے شکل صوم موجود ہوتی ہے۔ لہٰذا خدا تعالیٰ نے مالدار لوگوں پر بوجہ شفقت علی خلق اللہ لازم ٹھہرایا کہ مساکین کو عید سے پیشتر صدقہ دے دیں تا کہ وہ بھی عید کریں یہاں تک کہ نمازِ عید پڑھنے سے پیشتر ہی ان کو صدقہ دینا لازم ٹھہرایا۔ اور اگر مساکین کثرت سے ہوں تو یہ صدقہ خاص جگہ جمع کرنے کا ایما ہو تا کہ مساکین کو یقین ہو جاوے کہ ہمارے حقوق کی حفاظت کی جاوے گی۔

## صدقہ فطر کے احکام

۱۔ جو مسلمان اتنا مالدار ہو کہ اس پر زکوٰۃ واجب ہو یا اس پر زکوٰۃ واجب نہیں ہے۔ لیکن ضروری اسباب سے زائد اتنی قیمت کا مال و اسباب ہے جتنی قیمت پر زکوٰۃ واجب ہوتی ہے یعنی ساڑھے باون تولے چاندی کی قیمت کا مال و اسباب ہے تو اس پر عید الفطر کے دن صدقہ دینا

واجب ہے چاہے وہ سوداگری کا مال ہو یا سوداگری کا نہ ہو۔ اور چاہے اس پر سال گزر چکا ہو یا نہ گزرا ہو اس صدقہ کو شریعت میں "صدقہ فطر" کہتے ہیں (درمختار) البتہ اگر وہ قرضدار ہے تو قرضہ مجرا کر کے دیکھا جائے گا، اگر اتنی قیمت کا اسباب بچ رہے جو اوپر مذکور ہے تب تو صدقہ فطر واجب ہے ورنہ نہیں جس طرح مالدار ہونے کی صورت میں مردوں پر صدقہ فطر واجب ہے اسی طرح اگر عورت کے پاس کچھ مال اس کی ملکیت میں ہو جس کی قیمت ساڑھے باون تولہ چاندی کے برابر ہو۔ مثلاً اس کے پاس زیور ہے جو اس کے والد کی طرف سے اس کو دیا گیا ہے یا خاوند نے زیور دے کر اس کو مالک بنا دیا ہے، تو عورت پر بھی اپنی طرف سے صدقہ فطر واجب ہے۔

۲۔ مگر عورت پر کسی اور کی طرف سے ادا کرنا واجب نہیں۔ نہ بچوں کی طرف سے نہ ماں باپ کی طرف سے نہ شوہر کی طرف سے۔ (درمختار و شامی)

۳۔ البتہ مردوں پر جس طرح اپنی طرف سے صدقہ فطر دینا واجب ہے، اسی طرح نابالغ اولاد کی طرف سے بھی صدقہ فطر دینا واجب ہے۔ اگر اولاد مالدار ہو تو باپ کے ذمہ اپنے مال سے دینا واجب نہیں بلکہ اولاد کے مال میں سے ادا کرے اور بالغ اولاد کی طرف سے بھی دینا واجب نہیں۔ البتہ اگر کوئی بالغ لڑکا، لڑکی مجنون ہو تو اس کی طرف سے اس کا والد صدقہ فطر ادا کرے۔ (درمختار و شامی)

۴۔ **صدقہ فطر واجب ہونے کا وقت:** عید کی صبح صادق کے وقت یہ صدقہ واجب ہوتا ہے تو اگر کوئی شخص فجر کا وقت آنے سے پہلے فوت ہو گیا ہو اس پر صدقہ فطر واجب نہیں، اس کے مال میں سے نہ دیا جائے اسی طرح جو بچہ صبح صادق کے بعد پیدا ہوا ہو اس کی طرف سے صدقہ فطر واجب نہیں۔ (درمختار) یہی حکم ہے اس شخص کا جو صبح صادق سے پہلے فقیر ہو گیا ہے کہ اس شخص پر صدقہ فطر واجب نہیں۔

۵۔ مستحب یہ ہے کہ عید کے دن نماز سے پہلے یہ صدقہ فطر دیا جائے اور اگر عید کے دن نہ دیا جائے تو معاف نہیں ہوا۔ اب کسی دن اس کی قضا کرنی لازمی ہے۔ اور اگر اس کو رمضان المبارک میں ہی ادا کر دیا تب بھی ادا ہو گیا۔

۶۔ جس شخص نے کسی وجہ سے رمضان المبارک کے روزے نہیں رکھے اس پر بھی یہ صدقہ واجب ہے۔ (عالمگیری)

۷۔ **صدقہ واجب کی مقدار:** صدقہ فطر میں اگر گیہوں یا گیہوں کا آٹا، ستو

دیا جائے تو نصف صاع یعنی پونے دو سیر احتیاطاً دو سیر دے دینا چاہیے۔ اور اگر گیہوں اور جو کے علاوہ کوئی اور غلہ دینا چاہے جیسے چنا، چاول تو اتنا دیوے کہ اس کی قیمت نصف صاع گندم یا ایک صاع جو کے برابر ہو جائے اور اگر غلہ کی بجائے اس کی قیمت دی جائے تو سب سے افضل ہے۔ (درمختار)

۸۔ ایک آدمی کا صدقہ فطر کئی فقیروں کو اور کئی آدمیوں کا صدقہ فطر ایک فقیر کو دینا جائز ہے۔ (درمختار)

۹۔ **صدقہ کے مستحق**:۔ صدقہ فطر کے مستحق بھی وہی لوگ ہیں جو زکوٰۃ کے مستحق ہیں، یعنی ایسے غریب لوگ جن کے پاس اتنا مال نہیں ہے جس پر صدقہ فطر واجب ہوتا ہے۔

۱۰۔ صدقہ دینے میں اپنے غریب رشتہ داروں اور دینی علم کے سیکھنے سکھانے والوں کو مقدم رکھنا افضل ہے۔ (درمختار)

۱۱۔ جن لوگوں سے یہ پیدا ہوا ہے جیسے ماں باپ، دادا دادی، نانا نانی اور اس طرح جو اس کی اولاد ہے جیسے بیٹی بیٹا، پوتا پوتی، نواسا نواسی ان کو صدقۂ فطر نہیں دے سکتا ایسے ہی بیوی اپنے شوہر کو اور شوہر اپنی بیوی کو بھی صدقہ نہیں دے سکتا۔ (درمختار) ان رشتہ داروں کے علاوہ جیسے بھائی بہن، بھتیجا بھتیجی، بھانجا بھانجی، چچا چچی، پھوپھا پھوپھی، خالہ خالو، ماموں مامی، ساس خسر، سالہ، بہنوئی، سوتیلی ماں، سوتیلا باپ سب کو صدقہ فطر دینا درست ہے۔ (شامی)

۱۲۔ حضرت فاطمہؓ حضرت علیؓ، حضرت جعفرؓ اور حضرت عقیلؓ اور حضرت عباس بن عبدالمطلب یا حارث بن عبدالمطلب کی اولاد کو صدقہ فطر دینا درست نہیں۔ (درمختار)

۱۳۔ صدقہ فطر سے مسجد، مدرسہ، سکول، غسل خانہ، کنواں، نلکا اور مسافر خانہ، پل، سڑک، غرضیکہ کسی طرح کی عمارت بنانا یا کسی میت کے کفن دفن میں خرچ کرنا یا کسی میت کی طرف سے اس کا قرضہ ادا کرنا درست نہیں ہے۔ البتہ اگر کسی غریب کو اس کا مالک بنا دیا جائے، پھر وہ اگر چاہے تو اپنی طرف سے کسی تعمیر یا کفن دفن وغیرہ میں خرچ کر دے تو جائز ہے۔ (درمختار)

۱۴۔ کسی نوکر، خدمت گار، امام مسجد وغیرہ کو ان کی خدمت کے عوض تنخواہ کے حساب میں صدقہ فطر دینا درست نہیں ہے۔

۱۵۔ جب تک کسی شخص کے صدقہ فطر کے مستحق ہونے کی تحقیق نہ ہو جائے اس وقت تک اس کو صدقہ نہیں دینا چاہیے۔ اگر بے تحقیق دیدیا پھر معلوم ہوا کہ وہ غریب ہی ہے تب تو ادا ہو گیا ورنہ دیکھو کہ دل کیا گواہی دیتا ہے۔ اگر دل اس کے غریب ہونے کی گواہی دے تو ادا ہو گیا

ورنہ پھر سے ادا کرے۔ (شامی)

۱۶۔ ایک شہر سے دوسرے شہر میں صدقہ فطر بھیجنا مکروہ ہے ہاں اگر دوسرے شہر میں اس کے غریب رشتہ دار رہتے ہوں یا وہاں کے لوگ زیادہ محتاج ہوں یا وہ لوگ دین کے کام میں لگے ہوئے ہوں۔ تو ان کو بھیج دیا تو مکروہ نہیں۔ کیونکہ طالب علموں اور دین دار غریب عالموں کو دینا بڑا ثواب ہے۔ (درمختار)

# عید الفطر

جاننا چاہئے کہ اسلام نے سال بھر میں عید کے صرف دو دن مقرر کئے ہیں۔ ایک عید الفطر کا دن اور دوسرا عید الاضحیٰ کا اور ان دونوں عیدوں کو ایسی اجتماعی عبادات کا صلہ قرار دیا ہے۔ جو ہر سال انجام پاتی ہیں۔ اس لئے ان عبادات کے بعد ہر سال یہ عید کے دن بھی آتے رہتے ہیں۔

عید الفطر تو رمضان المبارک کی عبادات فاضلہ صوم و صلوٰۃ وغیرہ کی انجام دہی کے لئے توفیق الٰہی کے عطا ہونے پر اظہار تشکر و مسرت کے طور پر منائی جاتی ہے اور عید الاضحیٰ اس وقت منائی جاتی ہے جبکہ مسلمانان عالم اسلام کی ایک عظیم الشان اجتماعی عبادت یعنی حج کی تکمیل کر رہے ہوتے ہیں اور ظاہر ہے کہ عبادات کے اختتام اور انجام پانے کی خوشی کوئی دنیوی خوشی نہیں ہے جس کا اظہار دنیاوی رسم و رواج کے مطابق کر لیا جاتا ہے۔ یہ ایک دینی خوشی ہے اور اس کے اظہار کا طریقہ بھی دینی ہی ہونا چاہئے۔ اس لئے اس میں اظہار مسرت اور خوشی منانے کا اسلامی طریقہ یہ قرار پایا کہ اللہ تعالیٰ کے حضور سجدہ شکر بجالایا جائے اور بطور شکر کے عید الفطر کے دن صدقہ فطر ادا کیا جائے اور عید الاضحیٰ میں بارگاہ خداوندی میں قربانی پیش کی جائے اور اپنے خالق کی کبریائی اور عظمت و توحید کے گیت گاتے ہوئے عیدگاہ میں جمع ہو کر اجتماعی طور پر سجدہ ریز ہو جائے اور اس طرح اپنے مالک کی توفیق و عنایات کا شکر ادا کیا جائے۔ اس اسلامی طریقہ پر عید منانے کا طبعی اثر یہ ہونا چاہئے کہ مسلمان اپنی مسرت و خوشی کے اظہار میں بے لگام ہو کر نفسانی خواہشات کے تابع پڑنے سے باز رہے اور دوسری قوموں کی طرح اس دن میں عیش و نشاط کی محفلیں آراستہ کرنے اور لذت و سرور میں بدمست ہو کر خدا فراموشی سے پرہیز و اجتناب کرے۔

مقصد یہ ہے کہ عید کا دن مسلمانوں کے لئے ہنود و یہود اور عیسائیوں وغیرہ اقوام عالم کے قومی تہواروں کی طرح کا کوئی تہوار نہیں ہے اور نہ ایک دفعہ پیش آنے والے کسی تاریخی واقعہ کی

یادگار کے طور پر ہر سال منایا جاتا ہے۔ جیسا کہ عموماً دوسری قوموں کے تہوار ایسے ہی واقعات تاریخیہ کی یادگار ہوتے ہیں بلکہ یہ دن مسلمانوں کی عبادت کا ہے اور اس کو منانے کے لئے خاص شان وصفت کی عبادت نماز کو مقرر کیا گیا ہے یہاں تک کہ جو مسلمان اس دن میں عمدہ لباس پہنتا اور ظاہری زیبائش و آرائش کرتا ہے اس کا مقصد اپنے دوسرے مسلمان بھائیوں کے ساتھ عیدگاہ میں پہنچ کر شکرانہ کے طور پر عبادت کا ادا کرنا ہی ہوتا ہے اور اس کی اس ساری زینت و آرائش کی غرض بھی ایک عبادت کی تکمیل اور اس کو عمدہ طریقہ پر ادا کرنا ہی ہوتا ہے افسوس کہ ہم دوسری قوموں کی نقالی میں آکر رفتہ رفتہ عید کے اس اسلامی تصور اور اس کے حقیقی مقصد کو فراموش کرتے جا رہے ہیں اور دوسروں کی دیکھا دیکھی ہم نے بھی عید کو ایک قومی تہوار اور محض کھیل تماشہ اور تھیٹر، سینما بینی کا دن سمجھ لیا ہے۔ اس لئے ہم بھی اس عبادت کو اپنی مرضی اور خواہشات کے مطابق منانے لگے ہیں۔ یہاں تک کہ بعض جگہ تو عبادت کے لئے عیدگاہ میں جاتے ہوئے اور واپسی کیلئے ڈھول وغیرہ لے جاتے ہیں اور اس کو اظہار خوشی کا جائز طریقہ سمجھا جاتا ہے۔ حالانکہ یہ طریقہ بالکل غیر اسلامی اور روح عبادت کے خلاف ہے۔ دوسری قوموں کے تہواروں اور رسومات میں تو ایسے طریقے ہوتے ہیں مگر جس اسلامی عید کے منانے کا حکم سرور دو عالم ﷺ نے دیا ہے اس عید میں کھیل تماشا اور ڈھول تماشہ کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔ بلکہ فکر سے کام لیا جائے تو عید کے اس اسلامی جشن مسرت میں تو قدم قدم پر احساس دلایا جاتا ہے کہ ہم اللہ تعالیٰ کے بندے ہیں اور اس کی مرضی کے خلاف کوئی کام کرنے کا ہم کو کوئی اختیار نہیں ہے۔ عید کے دن سنت کے مطابق غسل کرنا، عمدہ لباس پہننا اور عیدگاہ کے راستہ میں اللہ تعالیٰ کی کبریائی اور بڑائی کا اعلان اللہ اکبر الخ کے ذریعے کرتے جانا اور پھر دوگانہ نماز میں عام نمازوں سے چھ مرتبہ زیادہ اللہ اکبر سے اللہ کی بڑائی کا اقرار کرنا، اظہار خوشی کے اس اسلامی طریقہ پر عمل کرنے کے بعد کیا کسی ہوشمند انسان کے لئے یہ بات رہ جاتی ہے کہ وہ عیش ونشاط اور کھیل تماشہ کی مجلسوں میں شریک ہو اور خدا فراموشی کا مظاہرہ کرے۔

غرضیکہ شریعت اسلامیہ نے اس عید الفطر کو عبادت کے طور پر مقرر فرمایا ہے اور اس میں اظہار خوشی کا طریقہ بھی عبادت کی صورت میں ہی مقرر کیا گیا ہے۔ اس لئے مسلمانوں کو عید الفطر کے متعلق اس کے خاص خاص احکامات وہدایات کے معلوم کرنے کی ضرورت ہے۔ زیر نظر مضمون میں فقہ کی معتبر کتابوں سے عیدین کے ضروری احکام کو اسی غرض سے پیش کیا جارہا ہے تاکہ عید

الفطر کے منانے کا اسلامی طریقہ معلوم کر کے مسلمان اس پر عمل پیرا ہوں اور ثواب آخرت کے مستحق قرار پائیں۔ اللہ تعالیٰ عمل کی توفیق عنایت فرماویں۔ فقط

## عید الفطر کے احکام

۱۔ عید الفطر کی شب میں زیادہ عبادت کرنا مستحب ہے اور دن میں روزہ رکھنا حرام ہے۔

۲۔ عید الفطر کے دن نماز کی دو رکعتوں کا بطور شکریہ کے ادا کرنا واجب ہے۔

۳۔ اگر عید جمعہ کے دن ہو تو جمعہ اور عید دونوں کی نمازیں پڑھی جائیں گی۔

۴۔ جمعہ کی نماز کے صحیح اور واجب ہونے کے لئے جو شرطین فقہ حنفی کی کتابوں میں لکھی ہیں وہی سب شرطیں عید الفطر کی نماز کے لئے بھی ضروری ہیں۔ البتہ نماز جمعہ سے پہلے تو خطبہ کا پڑھنا فرض اور شرط ہے اور عید کی نماز کے بعد خطبہ سنت ہے لیکن سننا اس خطبہ کا بھی جمعہ کے خطبہ کی طرح ہی واجب ہے۔ خطبہ کے وقت کلام وغیرہ سب حرام ہے۔ (درمختار)

ف: خطبہ میں خاموش بیٹھے رہنا واجب ہے جو لوگ شور وغل مچاتے ہیں وہ گناہ گار ہوتے ہیں۔ اسی طرح جو لوگ خطبہ چھوڑ کر چل دیتے ہیں وہ بھی برا کرتے ہیں اور بعض بیٹھنے والے بھی صف کا خیال نہیں رکھتے۔ حالانکہ صف باندھے رہنا چاہئے۔ (افادۃ العلوم) ترجمہ خطبات الاحکام

۵۔ جمعہ کی نماز کی طرح عید کی نماز کے صحیح ہونے کے لئے بھی شہر و قصبہ یا ایسے بڑے گاؤں کا ہونا شرط ہے جس میں کثرت سے دکانیں ہوں اور اس کی آبادی قصبہ کے برابر ہو۔ (درمختار شامی) مثلاً اس کی آبادی چھوٹے بڑے مرد وعورت سب کا شمار تین ہزار نفوس تک پہنچ جاتا ہے۔ (بہشتی زیور)

ف: جو گاؤں اتنا بڑا نہ ہو کہ اس میں جمعہ یا عید کی نماز درست نہیں، تو اس لئے اس میں نماز ظہر ادا کرنا لازم ہے اور چونکہ ایسے گاؤں میں یہ نفلی نماز ہوگی اور نفلی نماز کا اہتمام کے ساتھ باجماعت ادا کرنا مکروہ تحریمی ہے اور دن کی نماز میں بلند آواز سے قرأت کا کرنا بھی مکروہ تحریمی ہے اس وجہ سے ایسے گاؤں میں جمعہ یا عید کی نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔ (درمختار)

## عید کی سنتیں

عید کے دن تیرہ چیزیں سنت ہیں۔

۱۔ شرع کے موافق اپنی آرائش کرنا۔

۲۔ غسل کرنا۔

۳۔ مسواک کرنا۔

۴۔ حسب طاقت عمدہ کپڑے پہننا

۵۔ خوشبو لگانا

۶۔ صبح کو بہت جلد اٹھنا

۷۔ عیدگاہ میں بہت جلد جانا

۸۔ عیدالفطر میں صبح صادق کے بعد عیدگاہ میں جانے سے پہلے کوئی میٹھی چیز کھانا مستحب ہے۔

۹۔ عیدالفطر میں عیدگاہ جانے سے پہلے صدقہ فطر ادا کرنا۔

۱۰۔ عید کی نماز عیدگاہ میں پڑھنا بغیر عذر شہر کی مسجد میں نہ پڑھنا۔

۱۱۔ ایک راستہ سے عیدگاہ میں جانا اور دوسرے راستہ سے واپس آنا۔

۱۲۔ عیدگاہ جاتے ہوئے راستہ میں

اللّٰہ اکبر ، اللّٰہ اکبر، لا الٰہ الا اللّٰہ و اللّٰہ اکبر ، اللّٰہ اکبر و للّٰہ الحمد.

عیدالفطر میں آہستہ آہستہ کہتے ہوئے جانا۔

۱۳۔ سواری کے بغیر پیدل عیدگاہ میں جانا۔ (نورالایضاح)

**ف ۱**: مستحب یہ ہے کہ وہ میٹھی چیز چھوارے ہوں اور ان کا عدد طاق ہو۔

**ف ۲**: عام طور پر عیدالفطر کی صبح کو بھی سحری کے وقت صبح صادق کے بعد کھائے۔ (مراقی الفلاح)

**یوم عید کی بدعات**: منجملہ اور رسوم کے ہمارے قصبات میں ایک یہ رسم ہے کہ عید کے دن سحری کے وقت اذان فجر کا انتظار کرتے ہیں اور اذان کے وقت کہتے ہیں کہ روزہ کھول لو پھر کچھ کھاتے ہیں تو ان کے نزدیک اب تک رمضان ہی باقی تھا شوال کی پہلی رات بھی گذار لی اور ان کے یہاں ابھی روزہ ہی ہے۔ حدیث شریف **اَفْطِرُوْ لِرُوْیَتِہٖ** ہے اور ان کے یہاں ایک شب اور گزرنا چاہئے۔

کوئی یہ نہ کہے کہ افطروالرویۃ پر تو عمل ہو گیا چاند دیکھ کر افطار کر لیا تھا اب رات میں کھانا نہ کھانا اور اذان کے وقت کھانا اپنا فعل ہے میں کہتا ہوں کہ انکار اکل یا عدمِ اکل پر نہیں بلکہ یہاں عقیدہ میں فساد ہے چنانچہ اس کو روزہ کھولنے سے تعبیر اس کی دلیل ہے اور زیادت فی الدین نہیں تو کیا ہے؟! ایسے موقع پر تو بالقصد رسم توڑنے کے لئے فجر سے پہلے ہی کھانا چاہئے۔

بعض کا خیال یوں ہے کہ عقیدہ بدل دو اور درست کر دو لیکن اعمال کے بدلنے میں عام مخالفت ہوتی ہے اگر عمل باقی رہے جو کہ مباح ہے اور عقیدہ درست ہو جاوے تو کیا حرج ہے لیکن یہ خیال غلط ہے اس لئے کہ ثابت ہوتا ہے تجربہ سے کہ جیسا کہ عقیدہ کو اثر ہے عمل میں ایسا ہی اس کا عکس بھی ہے ایک مدت تک میں اس خیال میں رہا کہ علماء کیوں پیچھے پڑے ہیں نکاح ثانی کے جائز ہی تو ہے کیا کیا نہ کیا نہ کیا پھر سمجھ میں آیا کہ حرج صدر سے نہیں نکلتا مگر عمل کو ایک مدت تک بدل دینے سے اس لئے رسوم میں عمل کی تبدیلی بھی ضروری ہے۔

میرا یہ مطلب نہیں کہ عید کی شب میں کھانا فرض ہے بلکہ اخراج حرج کے لئے ایسا کرنے سے ضرور ماجور ہوگا اس کی نظیریں حدیث شریف میں موجود ہیں رسول اللہ ﷺ نے ایک مرتبہ منع فرمادیا بعض روغنی برتنوں میں نبیذ بنانے سے پھر فرماتے ہیں کُنتُ نھیتکم عن الدباء و الحنتم فانبذو افیھا فان الظرف لا یحل شیئاً ولا یحرم یعنی پہلے میں نے منع کر دیا تھا اب اس میں نبیذ بنایا کرو اور علت ارشاد بیان فرماتے ہیں کہ برتن نہ کسی چیز کو حرام کرتا ہے اور نہ حلال کرتا ہے پھر باوجود اس کے بھی منع فرمادیا تھا صرف وجہ یہ تھی کہ لوگ شراب کے عادی ہیں تھوڑے سے نشہ کو محسوس نہ کر سکیں گے اور ان برتنوں میں پہلے شراب بنائی جاتی تھی اس لئے خمر سے پورا اجتناب نہ کر سکیں گے اور گنہگار ہوں گے پس پورے اجتناب کا طریقہ یہی ہے کہ ان برتنوں میں نبیذ بنانے سے مطلقاً روک دیا جائے جب طبیعتیں خمر سے بالکل نفور ہو جائیں اور ذرا سے نشہ کو پہچاننے لگیں تو پھر اجازت دے دی جائے۔

اسی طرح ان رسموں کی حالت ہے کہ ظاہری اباحت دیکھ کر لوگ ان کو اختیار کرتے ہیں اور ان منکرات کو پہچانتے نہیں جو ان کے ضمن میں ہیں تو اس کے لئے اصلاح کا کوئی طریقہ نہیں ہو سکتا سوائے اس کے کہ چند روز اصل عمل ہی کو ترک کر دیں اور یہ بات کہ اصل عمل باقی رہے اور منکرات عام طور سے دور ہو جائیں سو ہمارے امکان سے تو باہر ہے جب رسول اللہ ﷺ ہی نے یہ طریقہ اختیار فرمایا تھا تو ہم کیا ہیں اس کے سوا اور تدبیریں اختیار کرتے پھریں اور جب ایک تدبیر عقلاً بھی مفید معلوم ہوتی ہے اور نقلاً ثابت ہو چکی تو ضرورت ہی کیا ہے کہ اس سے عدول کیا جائے۔

## سویوں کی تخصیص

ایک رسم عید کے دن ایک کھانے کی تعین کی ہے کہ سویاں ہی پکائی جاتی ہیں اس میں ایک

مصلحت ہے جس کی وجہ سے اس کو اختیار کیا گیا ہے وہ یہ کہ اس کی تیاری میں زیادہ بکھیڑے کی ضرورت نہیں اور دن کو عید کا کام کاج ہوتا ہے اور مستحب ہے کہ کچھ کھا کر عید گاہ کو جانا اس لئے سہل الحصول چیز کو اختیار کر لیا بعد ازاں دوست احباب کے یہاں بھیجنے کا رواج ہو گیا اس کی نظیر میں تہادی الی العروس کو پیش کیا جاتا ہے یہ صحابہ کرامؓ سے ثابت ہوا ہے کہ جیسے دولہا کے پاس خوشی کا دن دیکھ کر ہدیہ بھیجنا مستحسن ہے اسی طرح عید کا دن بھی خوشی کا ہے احباب کے پاس کیوں نہ تحفے بھیجے جائیں۔

میں کہتا ہوں کہ مقیس علیہ ہی کو دیکھ لیجئے کہ ہر چند کہ تہادی الی العروس فی نفسہ موجب زیادتی محبت ہے لیکن واللہ بطریق رسم بھیجنا بغض کو بڑھاتا ہے تجربہ اس پر دال ہے ہاں خلوص کے ساتھ بھیجنے سے محبت بڑھتی ہے جیسا کہ دو دوست آپس میں ہدیہ کبھی کبھی بھیج دیا کریں اور رسم سے تو محبت بڑھتی نہیں محبت اور خلوص کا جو اعلیٰ فرد ہے اس کو دیکھئے کہ رسم کو دخل دینے سے کیا حقیقت اس کی رہ جاتی ہے اور وہ فرد وہ محبت ہے جو پیر و مرید میں ہوتی ہے کہ ایسی کہیں دو شخصوں میں نہیں پائی جاتی کہ جان سے زیادہ عزیز مرید کے نزدیک شیخ ہوتا ہے اور مال تو کیا چیز ہے اور کبھی کبھی شیخ کی خدمت میں نذر گزارا کرتے ہیں اور اس سے خلوص بڑھ جاتا ہے مگر جب اسی نذر کو رسم قرار دے دیا تو دیکھ لیجئے کہ زمانہ کی پیری مریدی کا کیا حال ہے خلوص تو کیا جس جگہ پیر صاحب پہنچ گئے مرید اپنے آپ کو چھپانے لگے کہ ایسا نہ ہو کہ چندہ کی فہرست آ پہنچے دعائیں مانگنی پڑتی ہیں کسی طرح پیر صاحب جلدی ٹلیں اب فرمایئے کہ فی نفسہ تو شیخ کو ہدیہ دینا موجب محبت تھا یہاں موجب بغض کا ہے یہ ہو گیا صرف رسم سے میرے ایک دوست کا قصہ ہے کہ ایک مدت تک انہوں نے حضرت حاجی صاحب کے پاس خط نہیں بھیجا میں نے ان سے وجہ پوچھی تو کہا میں اس عرصہ میں خالی ہاتھ تھا فکر میں ہوں کچھ روپیہ کہیں سے مل جائے تو عریضہ لکھوں میں نے کہا اس خیال میں مت پڑو اب تو ضرر بلا ہدیہ خط بھیجو اب دیکھ لیجئے کہ ایک عرصہ تک اس خیال نے ان کو استفادہ سے روک دیا فی نفسہ حسن ہو مگر قید رسم سے قبح آ گیا۔

ایسے ہی عید کے دن کے ہدایا ہیں اور اگر غور کیجئے گا تو ان ہدایا کو قرض پایئے گا۔ کیونکہ دیتے وقت یہ ضرور نیت ہوتی ہے کہ اس کے یہاں سے بھی آئے گا اور اگر ایک مرتبہ نہ آئے تو ادھر سے بھی بند ہو جاتا ہے اور ہدیہ کی تعریف میں بلا عوض کی شرط ماخوذ ہے پس یہ ہدیہ بھی نہ رہا پھر قرض دار ہونے یا قرض دار کرنے سے کیا فائدہ؟

# عید الفطر کی نماز کے احکام

عید الفطر کی نماز کا وقت بقدر ایک نیزہ آفتاب بلند ہونے کے بعد (جس کا اندازہ پندرہ بیس منٹ ہے) اشراق کی نماز کے وقت کے ساتھ ہی شروع ہو جاتا ہے اور زوال یعنی سورج کے ڈھلنے تک رہتا ہے۔ (درمختار)

نماز عید سے پہلے اس روز کوئی نفلی نماز پڑھنا عید گاہ میں بھی اور دوسری جگہ بھی مکروہ ہے اور نماز عید کے بعد صرف عید گاہ میں نفل پڑھنا مکروہ ہے نماز عید کے بعد دوسری جگہ نفل پڑھی جا سکتی ہے یہ حکم عورتوں اور ان لوگوں کے لئے بھی ہے جو کسی وجہ سے نماز عید نہ پڑھ سکیں۔ (شامی)

شہر کی مسجد میں اگر گنجائش ہو تب بھی عید گاہ میں نماز عید ادا کرنا افضل ہے اور ایک شہر کے کئی مقامات پر بھی نماز عید کا پڑھنا جائز ہے۔ (درمختار)

نماز عید سے پہلے نہ اذان کہی جاتی ہے نہ اقامت (تکبیر، درمختار)

**نماز کا طریقہ:** پہلے اس طرح نیت کرے کہ میں دو رکعت واجب نماز عید چھ واجب تکبیروں کے ساتھ پڑھتا ہوں اور مقتدی امام کی اقتدا کی بھی نیت کرے۔ نیت کے بعد تکبیر تحریمہ اللہ اکبر کہتے ہوئے دونوں ہاتھوں کو کانوں تک اٹھا کر ناف کے نیچے باندھ لے اور سبحانک اللھم آخر تک پڑھ کر تین مرتبہ اللہ اکبر کہے اور ہر مرتبہ تکبیر تحریمہ کی طرح دونوں ہاتھوں کو کانوں تک اٹھائے اور دو تکبیروں کے بعد ہاتھ چھوڑ دے اور تیسری تکبیر کے بعد ہاتھ باندھ لے اور ہر تکبیر کے بعد اتنی دیر توقف کیا جائے کہ تین مرتبہ سبحان اللہ کہا جا سکے۔ ہاتھ باندھنے کے بعد امام۔ اعوذ باللہ، بسم اللہ پڑھ کر سورۃ فاتحہ اور کوئی سورۃ پڑھے اور مقتدی خاموش رہے پھر رکوع سجدہ کے بعد دوسری رکعت میں پہلے امام فاتحہ اور سورۃ پڑھے اور اس کے بعد رکوع سے پہلے تین مرتبہ پہلی رکعت کی طرح تکبیریں کہی جائیں۔ اور تیسری تکبیر کے بعد بھی ہاتھ نہ باندھے جائیں، پھر ہاتھ اٹھائے اور پھر چوتھی تکبیر کہہ کر رکوع کیا جائے۔ مقتدی بھی امام کے ساتھ ہاتھ اٹھا اٹھا کر تکبیر کہے اور باقی نماز دوسری نمازوں کی طرح پوری کی جائے۔ (مراقی الفلاح)

چونکہ عموماً ہر نماز کے بعد دعا مانگنا مسنون ہے اس لئے نماز عید کے بعد تو دعا مانگنا مسنون ہوگا، مگر خطبہ کے بعد مسنون نہ ہوگا۔ (امداد الفتاویٰ)

امام نماز کے بعد دو خطبے پڑھے۔ خطبہ کو تکبیر سے شروع کرے۔ پہلے خطبہ میں نو مرتبہ تکبیر

کہے اور دوسرے خطبہ میں سات مرتبہ اور دونوں خطبوں کے درمیان میں خطبہ جمعہ کی طرح اتنی دیر تک بیٹھے جس میں تین مرتبہ سبحان اللہ کہا جاسکے۔ عید الفطر کے خطبہ میں صدقہ فطر کے احکام بیان کئے جائیں بہتر یہ ہے کہ جو شخص نماز پڑھائے خطبہ بھی وہی پڑھے۔ (درمختار)

اگر امام عید کی تکبیر بھول جائے اور رکوع میں اس کو خیال آئے تو اس کو چاہئے کہ وہ بغیر ہاتھ اٹھائے حالت رکوع میں ہی تکبیریں کہہ لے قیام کی طرف نہ لوٹے، اگر قیام کی طرف لوٹ آیا تب بھی نماز ہو جائے گی فاسد نہ ہوگی اور ہر حال میں بوجہ کثرت اژدحام کے سجدہ، سہو نہ کرے۔ (درمختار و شامی)

اگر کوئی شخص عید کی نماز میں ایسے وقت شریک ہوا کہ امام عید کی تکبیروں سے فارغ ہو گیا ہو تو اب اگر قیام میں شریک ہوا ہے تو نیت باندھنے کے فوراً بعد تکبیریں کہہ لے۔ اگرچہ امام قرات شروع کر چکا۔ اگر رکوع میں شریک ہوا تو اگر گمان غالب ہو کہ تکبیریں کہنے کے بعد امام کا رکوع مل جائے گا تو نیت باندھ کر پہلے تکبیریں کہہ لے، اس کے بعد رکوع میں جائے اور اگر رکوع نہ ملنے کا خوف ہو تو رکوع میں امام کے ساتھ شریک ہو جائے اور حالت رکوع میں بجائے تسبیح کے تکبیریں کہہ لے مگر اس حالت میں تکبیر کہتے ہوئے ہاتھ نہ اٹھائے اور اگر تین مرتبہ تکبیریں کہنے سے پہلے ہی امام رکوع سے سر اٹھائے تو یہ مقتدی بھی کھڑا ہو جائے اور جس قدر تکبیریں رہ گئی ہوں، وہ اس سے معاف ہیں۔ (درمختار و شامی)

اگر کسی کی عید کی ایک رکعت رہ گئی ہو تو امام کے سلام کے بعد جب وہ اس کو ادا کرنے لگے تو پہلے قراۃ کرے اس کے بعد یہ تکبیریں کہے۔ اگر دونوں رکعتیں رہ گئی ہوں۔ یعنی دوسری رکعت کے رکوع کے بعد کوئی شخص شریک ہوا تو امام کے سلام کے بعد وہ اسی طرح عید کی نماز ادا کرے جس طرح امام نے ادا کی ہے یعنی پہلی رکعت میں سبحانک اللھم کے بعد قرات سے پہلے تکبیریں کہے اور دوسری رکعت میں قرأت کے بعد کہے۔ (درمختار)

اگر کسی کو عید کی نماز نہ ملی ہو یعنی امام کے سلام کے بعد آیا ہے تو وہ شخص تنہا عید نہیں پڑھ سکتا۔ بلکہ جو شخص نماز عید میں شریک ہو گیا ہو۔ اور پھر کسی وجہ سے اس کی نماز فاسد ہو گئی ہو اس پر بھی اس کی قضا واجب نہیں۔ ہاں اگر اس کے ساتھ کچھ اور آدمی بھی شریک ہو جائیں تو پھر پڑھنا واجب ہے۔ (درمختار)

اگر کسی عذر سے پہلے دن نماز عید نہ پڑھی جاسکی ہو تو عید الفطر کی نماز دوسرے دن کے زوال تک پڑھی جاسکتی ہے۔ (درمختار)

## عذر کی مثالیں

کسی وجہ سے امام نماز پڑھانے نہ آیا ہو اور اس کے بغیر نماز پڑھنے میں فتنہ کا اندیشہ ہو، یا بارش ہورہی ہو، یا چاند کی تاریخ کی تحقیق نہ ہوئی ہو۔ اور زوال کے بعد جب نماز کا وقت جاتا رہا تو چاند کی تحقیق ہوئی ہو۔ (درمختار وشامی)

امام نے نماز عید پڑھائی، پھر بعد میں معلوم ہوا کہ بغیر وضو پڑھائی گئی اب اگر لوگوں کے متفرق ہونے سے پہلے معلوم ہوگیا تو امام وضو کرے اور لوگوں کو دوبارہ نماز پڑھائے اور اگر لوگ متفرق ہو چکے ہوں تو نماز کا اعادہ نہ کیا جائے وہی نماز جائز ہوگی۔ (شامی صفحہ ۸۳ ے جلد ا)

جس شخص کو عید گاہ میں وضو کرنے سے نماز عید کے نہ ملنے کا خوف ہو تو وہ تیمم کر کے نماز میں شریک ہوجائے۔

### عظمت قرآن

فرمایا: اگر طلباء کسی جلسے میں قرآن مجید غلط پڑھیں تو ان کو اسی وقت ٹوک دینا چاہیے۔ محض مدرسہ کی سبکی یا بچوں کی توہین کے خوف سے احکم الحاکمین کا کلام غلط پڑھنے پر خاموش رہنا کیسے جائز ہوگا۔۔۔۔۔ فرمایا: جوتے پر پالش کی چہرے پر ماش کی مکان پر پلستر کی ضرورت ہے۔ ہر جگہ جمال مطلوب ہے مگر قرآن پاک کے جمال اور صحت سے پڑھنے کی فکر نہیں۔۔۔۔۔ فرمایا: جب توراۃ پر عمل نہ کرنے والوں کو قرآن پاک میں گدھا قرار دیا گیا تو قرآن پاک جو توراۃ سے افضل ہے اس کے علم رکھنے کے بعد بے عمل ہونے والا کیا مستحق وعید نہ ہوگا۔۔۔۔۔ فرمایا: ایک جگہ حاضری ہوئی مسجد بہت شاندار لیکن امام صاحب نے جب نماز پڑھائی تو بے حد افسوس ہوا۔ امام صاحب نے سورۃ الناس اس طرح پڑھائی من الجنات والنس۔ حروف کی صحت نہایت ضروری ہے۔ اب تو بیعت کرتے وقت احقر عہد لیتا ہے کہ تلاوت مع الصحت کرونگا۔۔۔۔۔ فرمایا: آج کل مجمع اگانے کیلئے جلسوں میں پہلے قرآن پاک پڑھا جاتا ہے کیونکہ مقرر صاحب کہتے ہیں آدمی تھوڑے ہیں کیا دل لگے گا۔ تقریر میں کوئی قاری صاحب تلاوت کریں تاکہ لوگ آجائیں۔ توبہ توبہ قرآن پاک کو کس مقصد کیلئے استعمال کیا۔ فرمایا اسی وجہ سے ہمارے یہاں طلبہ کو اس طرف توجہ دلائی گئی ہے کہ وہ جب مجمع میں قرآن پاک کی تلاوت کریں تو اولاً اس کے فوائد وآداب بیان کردیا کریں تاکہ اصل مقصد واضح ہوجائے پھر تلاوت کریں تاکہ تلاوت کا پورا نفع ہو۔۔۔۔۔ فرمایا: اب نئی دکان پر قرآن خوانی کا رواج شروع ہوگیا ہے۔ یہ سب رسم ہے قابل اصلاح ہے کیا قرآن دکانوں کے افتتاح کیلئے نازل ہوا ہے۔ برکت کیلئے صرف ۲ رکعات صلوۃ الحاجت پڑھکر دعا کر کے شروع کردیجئے۔۔۔۔۔ فرمایا: آج قرآن پاک کی عظمت کی بہت کمی ہے۔ الماریاں میں گردوغبار ہوتا ہے وہاں بھی قرآن پاک یوں ہی رکھ دیا جاتا ہے۔ اپنے بچپن میں کوئی قرآن پاک بغیر جزدان کے نہیں نظر آتا تھا۔ (مجالس ابرار)

# اَصلی گھر اور دَرسِ عبرت

حافظِ عصر
حضرت خواجہ عزیز الحسن مجذوب رحمۃ اللہ علیہ

تو برائے بندگی ہے یاد رکھ ۔۔۔ بہرِ سر افگندگی[1] ہے یاد رکھ
ورنہ پھر شرمندگی ہے یاد رکھ ۔۔۔ چند روزہ زندگی ہے یاد رکھ

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

تو نے منصب بھی اگر پایا تو کیا ۔۔۔ گنجِ سیم[2] و زر بھی ہاتھ آیا تو کیا
قصرِ[3] عالی شان بھی بنوایا تو کیا ۔۔۔ دبدبہ بھی اپنا دکھلایا تو کیا

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

قیصر[4] اور اسکندر[5] و جم[6] چل بسے ۔۔۔ زال[7] اور سہراب و رستم چل بسے
کیسے کیسے شیر[8] و ضیغم چل بسے ۔۔۔ سب دکھا کر اپنا دم خم چل بسے

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

---

[1] سر جھکانا خدا کے سامنے [2] سونے چاندی کا خزانہ [3] محل [4] بادشاہِ روم [5] سکندر اعظم [6] جمشید بادشاہ [7] زال، سہراب، رستم، مشہور پہلوانوں کے نام۔ [8] شیر، مراد بہادر۔

کیسے کیسے گھر اُجاڑے موت نے | کھیل کتنوں کے بگاڑے موت نے
پیلتن[1] کیا کیا پچھاڑے موت نے | سرو[2] قد قبروں میں گاڑے موت نے

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

کوچ ہاں اے بیخبر ہونے کو ہے | تابکے غفلت، سحر[3] ہونے کو ہے
باندھ لے توشہ سفر ہونے کو ہے | ختم ہر فرد بشر ہونے کو ہے

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

نفس اور شیطاں ہیں خنجر در بغل | وار ہونے کو ہے اے غافل! سنبھل
آنہ جائے دین و ایماں میں خلل | باز آ، ہاں باز آ اے بدعمل

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

دفعتاً سر پر جو آپہنچے اجل | پھر کہاں تو اور کہاں دار العمل
جائے گا یہ بے بہا[4] موقع نکل | پھر نہ ہاتھ آئے گی عمر بے بدل

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

تجھ کو غافل! فکرِ عقبیٰ[5] کچھ نہیں | کھا نہ دھوکا، عیش دنیا کچھ نہیں
زندگی چند روزہ کچھ نہیں | کچھ نہیں اس کا بھروسہ کچھ نہیں

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

---
[1] ہاتھی سے بدن والا یعنی قوی [2] سرو کا سا قد، مراد سیدھا، سڈول [3] صبح [4] قیمتی [5] آخرت کی فکر

ہے یہ لطفِ عیش دُنیا چند روز ؛ ہے یہ دورِ جام و مینا چند روز
دارِ فانی میں ہے رہنا چند روز اب تو کر لے کارِ عقبےٰ چند روز

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

عشرتِ دنیا تے فانی ہیچ ہے پیش عیشِ جاودانی ہیچ ہے
مٹنے والی شادمانی ہیچ ہے چند روزہ زندگانی ہیچ ہے

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

ہو رہی ہے عمر مثلِ برف کم چپکے چپکے رفتہ رفتہ دم بدم
سانس ہے اک رہروِ مُلکِ عدم دفعتاً اِک روز یہ جائے گا تھم

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

ہے یہاں سے تجھ کو جانا ایک دن قبر میں ہوگا ٹھکانا ایک دن
مُنہ خدا کو ہے دکھانا ایک دن اب نہ غفلت میں گنوانا ایک دن

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

سب کے سب ہیں رہ روِ کوئے فنا جا رہا ہے ہر کوئی سوئے فنا
بہہ رہی ہے ہر طرف جوئے فنا آ رہی ہے ہر چیز سے بوئے فنا

---

۱ پیالہ ۲ صراحی شراب کی ۳ مٹنے والا گھر یعنی دُنیا ۴ عیش و آرام ۵ بمقابلہ ۶ ہمیشہ کا ۷ خوشی ۸ آہستہ آہستہ ۹ آخرت ۱۰ چلنے والا ۱۱ گلی ۱۲ ندی۔

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

چند روزہ ہے یہ دُنیا کی بہار — دِل لگا اس سے نہ غافل زینہار[1]
عُمر اپنی یوں نہ غفلت میں گزار — ہوشیار اے محوِ غفلت[2] ہوشیار

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

آخرت کی فکر کرنی ہے ضرور — جیسی کرنی ویسی بھرنی ہے ضرور
عمر یہ اک دن گذرنی ہے ضرور — قبر میں میت[3] اترنی ہے ضرور

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

آنے والی کس سے ٹالی جائے گی — جان ٹھیری جانے والی، جائے گی
رُوح رگ رگ سے نکالی جائے گی — تجھ پہ اک دن خاک ڈالی جائے گی

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

توسنِ[4] عمرِ رواں[5] ہے تیز رَو[6] — چھوڑ سب فکریں لگا مولیٰ سے لو[7]
گندم از گندم بروید جو ز جو[8] — از مکافاتِ عمل غافل مشو

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

---

[1] ہرگز [2] غفلت میں ڈوبا ہوا [3] مُردہ [4] گھوڑا [5] گذرنے والی [6] تیز دوڑنے والا [7] تعلق و محبت [8] گیہوں بونے سے گیہوں اُگتا ہے جَو بونے سے جَو یعنی جیسا کرو گے ویسا پاؤ گے۔

بزمِ عالم[1] میں فنا کا دَور ہے — جائے عبرت ہے مقامِ غور ہے
تو ہے غافل کیا یہ تیرا طور ہے — بس کوئی دن زندگانی اور ہے

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

سخت سخت امراض گو تو سہہ گیا — چارہ گر[2] گو سخت جاں بھی کہہ گیا
کیا ہوا کچھ دن جو زندہ رہ گیا — اک جہاں سیلِ[3] فنا میں بہہ گیا

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

لاکھ ہو قبضہ میں تیرے سیم و زر — لاکھ ہوں بالیں[4] پہ تیرے چارہ گر
لاکھ تو قلعوں کے اندر چھپ مگر — موت سے ہرگز نہیں کوئی مفر[5]

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

زور یہ تیرا نہ بل کام آئے گا — اور نہ یہ طولِ اَمل[6] کام آئے گا
کچھ نہ ہنگامِ[7] اجل کام آئیگا — ہاں مگر اچھا عمل کام آئے گا

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

سرکشی زیرِ فلک[8] زیبا[9] نہیں — دیکھ! جانا ہے تجھے زیرِ زمیں
جب تجھے مرنا ہے اک دن بالیقیں — چھوڑ فکرِ این و آں[10]، کر فکرِ دیں

---

[1] مجلس [2] حکیم ڈاکٹر، [3] سیلاب [4] سرہانے [5] بھاگنے کا موقع۔ [6] لمبی اُمیدیں [7] موت کے وقت [8] آسمان کے نیچے یعنی دُنیا [9] اچھی [10] ادھر اُدھر کا فکر چھوڑ اور دیں کا فکر کر۔

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

بہرِ غفلت یہ تری ہستی نہیں — دیکھ! جنّت اِس قدر سستی نہیں
رَہ گُذَر[1] دُنیا ہے یہ بستی نہیں — جائے عیش و عشرت و مستی نہیں

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

عیش کر غافل نہ تو آرام کر — مال حاصل کر نہ پیدا نام کر
یادِ حق دُنیا میں صبح و شام کر — جس لیے آیا ہے تو، وہ کام کر

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

مال و دولت کا بڑھانا ہے عبث[2] — زائد از حاجت کمانا ہے عبث
دل کا دُنیا سے لگانا ہے عبث — رہ گزر کو گھر بنانا ہے عبث

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

عیش و عشرت کے لئے انساں نہیں — یاد رکھ تو بندہ ہے مہماں نہیں
غفلت و مستی تجھے شایاں[3] نہیں — بندگی کر تو، اگر ناداں نہیں

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

حسنِ ظاہر پر اگر تو جائے گا — عالمِ فانی سے دھوکا کھائے گا

---

[1] راہ و گذرگاہ
[2] فضول [3] مناسب نہیں۔

یہ منقش[1] سانپ ہے ڈس جائے گا　　رہ نہ غافل، یاد رکھ پچھتائے گا

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

دفن خود صد ہا کئے زیرِ زمیں　　پھر بھی مرنے کا نہیں حق الیقیں
تجھ سے بڑھ کر بھی کوئی غافل نہیں　　کچھ تو عبرت چاہیئے نفسِ لعیں[2]

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

یوں نہ اپنے آپ کو بے کار رکھ　　آخرت کے واسطے تیار رکھ
غیرِ حق سے قلب کو بیزار رکھ　　موت کا ہر وقت استحضار[3] رکھ

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

تو سمجھ ہرگز نہ قاتل موت کو　　زندگی کا جان حاصل موت کو
رکھتے ہیں محبوب عاقل موت کو　　یاد رکھ ہر وقت غافل موت کو

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

تو ہے اس عبرت[4] کدہ میں بھی مگن　　گو ہے یہ دار المحن[5] بیت الحزن[6]
عقل سے خارج ہے یہ تیرا چلن　　چھوڑ غفلت عاقبت[7] اندیش بن

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

---

[1] نقش و نگار والا سانپ یعنی دنیا کا عیش و آرام [2] قابلِ لعنت [3] دھیان [4] عبرت کی جگہ مراد دُنیا [5] محنتوں کی جگہ [6] غم کا گھر [7] انجام سوچنے والا۔

یہ تری غفلت یہ بے عقلی بڑی　　مسکراتی ہے قضا سر پر کھڑی
موت کو پیش نظر رکھ ہر گھڑی　　پیش آنے کو ہے یہ منزل کڑی

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

گر رہا ہے دُنیا پہ تو پروانہ وار　　گو تجھے جلنا پڑے انجام کار
پھر یہ دعوٰے ہے کہ ہم ہیں ہوشیار　　کیا یہی ہے ہوشیاروں کا شعار[1]

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

حیف[2] دنیا کا تو ہو پروانہ، تو　　اور کرے عقبٰی کی کچھ پروا، نہ تو
کس قدر ہے عقل سے بیگانہ تو　　اِس پہ بنتا ہے بڑا فرزانہ[3]، تو

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

دارِ فانی کی سجاوٹ پر نہ جا　　نیکیوں سے اپنا اصلی گھر سجا
پھر وہاں بس چین کی بنسی بجا　　اِنَّهٗ قَدْ فَازَ فَوْزًا مَنْ نَجَا[4]

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

کج رووں[5] کی یہ چمک اور یہ دمک　　دیکھ کر ہرگز نہ رستے سے بھٹک
ساتھ ان کا چھوڑ ہاتھ اپنا جھٹک　　بھول کر ہرگز نہ پاس ان کے پھٹک

---

۱ طریقہ ۲ افسوس ۳ عقلمند ۴ وہ یقیناً کامیاب ہوگیا جس نے نجات حاصل کرلی۔ ۵ غلط راہ پر چلنے والے مراد بے دین۔

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

یہ تری مجذوب حالت اور یہ سِن[1] ہوش میں آ، اب نہیں غفلت کے دِن
اب تو بس مرنے کے دن ہر وقت گِن کُس کمر در پیش[2] ہے منزل کٹھن

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

کر تو پیری[3] میں نہ غفلت اختیار زندگی کا اب نہیں کچھ اعتبار
حلق پر ہے موت کے خنجر کی دھار کر بس اب اپنے کو مُردوں میں شمار

ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے

ترک اب ساری فضولیات کر یوں نہ ضائع اپنے تو اوقات کر
رہ نہ غافل، یادِ حق دِن رات کر ذکر و فکرِ ہاذمِ اللذّات[4] کر

## ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے

## کر لے جو کرنا ہے آخر موت ہے



---

[1] عُمر [2] آنے والی [3] بڑھاپا۔ [4] لذّتوں کو مٹانے والی یعنی موت۔

# درسِ عبرت

جہاں میں ہیں عبرت کے ہر سو نمونے　　مگر تجھ کو اندھا کیا رنگ و بُو نے
کبھی غور سے بھی یہ دیکھا ہے تو نے　　جو معمور[۱] تھے وہ محل اب ہیں سُونے[۲]

جگہ جی لگانے کی دُنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

ملے خاک میں اہلِ شاں کیسے کیسے　　مکیں ہو گئے لامکاں کیسے کیسے
ہوئے نامور بے نشاں کیسے کیسے　　زمیں کھا گئی آسماں کیسے کیسے

جگہ جی لگانے کی دنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

زمیں کے ہوئے لوگ پیوند کیا کیا　　مُلوک[۳] و حضور و خداوند کیا کیا
دکھائے گا تُو زور تا چند کیا کیا　　اجل نے پچھاڑے تنومند[۴] کیا کیا

جگہ جی لگانے کی دنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

اجل[۵] نے نہ کسریٰ ہی چھوڑا نہ دارا　　اسی سے سکندر سا فاتح بھی ہارا
ہر اک لے کے کیا کیا نہ حسرت سدھارا　　پڑا رہ گیا سب یونہی ٹھاٹھ سارا

---

۱ آباد ۲ ویران ۳ بادشاہ ۴ طاقتور ۵ موت۔

جگہ جی لگانے کی دُنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

یہاں ہر خوشی ہے مُبدّل[1] بہ صد غم — جہاں شادیاں تھیں وہیں اب ہیں ماتم
یہ سب ہے طرفِ انقلاباتِ[2] عالم — تری ذات ہی میں تغیر ہیں ہر دم

جگہ جی لگانے کی دُنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

تجھے پہلے بچپن نے برسوں کھلایا — جوانی نے پھر تجھ کو مجنوں[3] بنایا
بڑھاپے نے پھر آکے کیا کیا ستایا — اَجل تیرا کر دے گی بالکل صفایا

جگہ جی لگانے کی دنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

یہی تجھ کو دُھن ہے رہوں سب سے بالا — ہو زینت نرالی، ہو فیشن نرالا
جیا کرتا ہے کیا یونہی مرنے والا؟ — تجھے حسنِ ظاہر نے دھوکے میں[4] ڈالا

جگہ جی لگانے کی دنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

وہ ہے عیش و عشرت کا کوئی محل بھی — جہاں تاک میں کھڑی ہو اجل بھی
بس اب اپنے اس جہل سے تو نکل بھی — یہ طرزِ معیشت[5] اب اپنا بدل بھی

جگہ جی لگانے کی دنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

---

۱ تبدیل ہونے والی۔
۲ تبدیلیاں ۳ دیوانہ ۴ جگہ ۵ زندگی کا طریقہ۔

یہ دنیائے فانی ہے محبوب[1] تجھ کو ہوئی واہ کیا چیز مرغوب[2] تجھ کو
نہیں عقل اتنی بھی مجذوب[3] تجھ کو سمجھ لینا اب چاہیئے خوب تجھ کو

جگہ جی لگانے کی دُنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

بڑھاپے سے پاکر پیامِ[4] قضا بھی نہ چونکا نہ چیتا نہ سنبھلا ذرا بھی
کوئی تیری غفلت کی ہے انتہا بھی جنوں[5] تا بکے ہوش میں اپنے آ بھی

جگہ جی لگانے کی دنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

نہ دلدادۂ[6] شعر[7] گوئی رہے گا نہ گرویدۂ شہرہ[8] جوئی رہے گا
نہ کوئی رہا ہے نہ کوئی رہے گا رہے گا تو ذکرِ نکوئی[9] رہے گا

جگہ جی لگانے کی دُنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

جب اس بزم[10] سے اُٹھ گئے دوست اکثر اور اُٹھتے چلے جا رہے ہیں برابر
یہ ہر وقت پیشِ نظر جب ہے منظر یہاں پر ترا دِل بہلتا ہے کیونکر

جگہ جی لگانے کی دنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

جہاں میں کہیں شورِ ماتم بپا[11] ہے کہیں فقر و فاقہ سے آہ و بکا ہے
کہیں شکوۂ جور[12] و مکر و دغا ہے غرض ہر طرف سے یہی بس صدا ہے

جگہ جی لگانے کی دنیا نہیں ہے ❊ یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

---

[1] پیارا [2] پسندیدہ [3] دیوانگی کب تک [4] موت کا پیغام [5] دیوانگی کب تک [6] عاشق [7] شعر کہنا [8] شہرت طلب کرنا [9] اچھا ذکر [10] محفل یعنی دُنیا [11] بلند [12] ظلم۔

# جنات سے نجات کا مسنون عمل

(۲) ابودُجانہ ؓ بیان کرتے ہیں کہ! میں ایک مرتبہ رات کو اپنے بستر پر سونے کیلئے لیٹا تو میں نے ایک خوفناک آواز سنی اور بجلی کی سی چمک نظر آئی میں نے باہر کی طرف دیکھا تو مجھے صحن میں ایک سایہ حرکت کرتا ہوا نظر آیا میں اس کی طرف بڑھا تو اچانک آگ کا ایک شعلہ میری طرف لپکا، مجھے اندیشہ ہوا کہ وہ مجھے جلادے گا، میں نے رسول اللہ ﷺ سے یہ واقعہ بیان کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا:

''ابودُجانہ ؓ وہ کوئی جن ہوگا'' یہ فرما کر آنحضرت ﷺ نے کاغذ اور قلم دوات طلب کی اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے حسب ذیل فرمانِ مبارک لکھنے کا حکم فرمایا:

بسم اللہ الرحمن الرحیم. ھذا کتاب من محمد رسول رب العلمین الی من طرق الدار من العمار و الزوار و الصالحین الا طارق یطرق بخیر یا رحمن. اما بعد! فانّ لنا ولکم فی الحق سعة فان تک عاشقا مولعا او فاجرا مقتحما او راعیا حقا مبطلا ھذا کتاب اللہ ینطق علینا و علیکم بالحق انا کنا نستنسخ ماکنتم تعملون و رسلنا یکتبون ما کنتم تمکرون اترکو اصاحب کتابی ھذا وانطلقوا الی عبدۃ الاصنام و من یزعم ان مع اللہ الھا اخر لاالہ الا ھو کل شیء ھالک الا وجھہ لہ الحکم و الیہ ترجعون تغلبون حم لا تنصرون حمعسق تفرق اعدآء اللہ و بلغت حجة اللہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم محمد رسول اللہ

ابودُجانہ ؓ کا بیان ہے کہ میں رات کو اس نامۂ مبارک کو تکیے کے نیچے رکھ کر لیٹ گیا میں نے ایک آواز سنی، کوئی کہہ رہا تھا کہ ''اے ابودُجانہ ؓ! لات وعزّیٰ کی قسم تم نے تو ہمیں جلادیا، اگر تم یہ تحریر اپنے تکیے کے نیچے سے نکال لو تو اس کے لکھنے والے کی قسم ہے ہم پھر کبھی تمہارے گھر یا پڑوس میں نہیں آئیں گے۔'' ابودُجانہ ؓ کہتے ہیں کہ ''میں نے صبح کو بارگاہِ اقدس میں یہ واقعہ عرض کیا تو حضورِ اکرم ﷺ نے فرمایا ''ابودُجانہ ؓ! اس تحریر کو نکال لو، ورنہ اس ذات کی قسم جس نے مجھے رسول اللہ بنا کر بھیجا ہے، قیامت تک جنوں کی قوم عذاب میں مبتلا رہے گی۔

## ہر مرض سے شفاء

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص بارش کا پانی لے کر اس پر سورۃ فاتحہ (ستر بار) آیت الکرسی (ستر بار) قل ھو اللہ احد (ستر بار) اور معوذتین (قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس) (ستر بار) پڑھ کر دم کرے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم کھا کر ارشاد فرمایا: کہ حضرت جبریل علیہ السلام میرے پاس تشریف لائے اور مجھے خبر دی کہ جو شخص یہ پانی سات روز تک متواتر پئے گا اللہ سبحانہ وتعالیٰ اس کے جسم سے ہر بیماری دور فرما دیں گے اور اسے صحت وعافیت عطاء فرمائیں گے اور اس کے گوشت پوست اور اس کی ہڈیوں سے بلکہ تمام اعضاء سے تمام بیماریاں نکال دیں گے۔ (الدر النظیم صفحہ نمبر ۱۱)

انتباہ: جس طرح خمیرہ مروارید کا پورا فائدہ اس شخص پر مرتب ہوتا ہے جو زہر کھانے سے احتیاط کرتا ہے۔ اسی طرح ان فضائل کا کمل نفع انہی کو ہوتا ہے جو گناہوں سے بچنے کا اہتمام کرتے ہیں اور اگر کبھی احیاناً خطا ہو گئی تو فوراً استغفار وتوبہ سے اس کی تلافی کرتے ہیں۔ لہٰذا ان اوراد ووظائف کے نفع کامل کے لئے گناہوں سے بچنے کا اہتمام اشد ضروری ہے۔ (ارشاد: عارف باللہ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب مدظلہ)

# کیا آپ 24 گھنٹے میں صرف 9 منٹ اپنے مرحومین کو دے سکتے ہیں؟ یقیناً تو آیئے!

**ایصال ثواب کا آسان طریقہ** : اگرچہ سارا قرآن مجید پڑھنے کی جو فضیلت ہے اس کی برابری تو ممکن نہیں۔ تاہم اللہ تعالیٰ کا امت محمدیہ ﷺ پر ایک خاص کرم یہ بھی ہے کہ انہوں نے چند چھوٹی چھوٹی سورتوں کے پڑھنے پر بہت بڑی فضیلت دے رکھی ہے۔ امید قوی ہے کہ جو ذات پاک قرآن مجید کے مختصر سے حصوں کی تلاوت پر اتنا بڑا انعام دے رہی ہے وہ سارے قرآن مجید کی تلاوت پر بے حساب اجر دے گی۔ آمین۔ بہر حال اگر کوئی مسلمان اتنا پڑھ لے تو نو (9) قرآن شریف اور ایک ہزار آیتوں کے پڑھنے کا برابر ثواب مل سکتا ہے۔ یعنی کم سے کم محنت اور زیادہ سے زیادہ انعام۔ یہ محض اللہ تعالیٰ کا فضل و کرم ہے اس امت محمدیہ ﷺ پر۔ ان سورتوں کو پڑھ کر آپ اپنے خاندان کے مرحومین اور تمام مسلمانوں مرحومین کی ارواح کو ایصال ثواب کر سکتے ہیں۔

**ھدایت** : کوئی بھی نفلی فرض کا بدل نہیں ہو سکتا اس لئے تمام فرائض اور بالخصوص نماز کا بہت اہتمام کیجئیں اور ہر قسم کے چھوٹے بڑے گناہ سے بچیں اللہ پاک ہم سب کی حفاظت فرمائیں۔ اور محض اپنے فضل و کرم سے ہم سب کا خاتمہ ایمان پر فرمائیں۔ آمین

## 9 منٹ میں 9 قرآن پاک اور ایک ہزار آیات پڑھنے کا ثواب

**سورۃ فاتحہ** تین مرتبہ پڑھنے کا ثواب دو مرتبہ قرآن پاک پڑھنے کے برابر ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ
يَوْمِ الدِّيْنِ ۗ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۗ
اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ
عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۧ (تفسیر مظہری)

**آیۃ الکرسی** چار مرتبہ پڑھنے کا ثواب ایک قرآن کے برابر ہے

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ
لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ
عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ
وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــُٔـوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ (مسند احمد)

**سورۃ القدر** چار مرتبہ پڑھنے کا ثواب ایک قرآن پڑھنے کے برابر ہے

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۚ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۭ
لَيْلَةُ الْقَدْرِ ڏ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۭ تَنَزَّلُ الْمَلٰۗىِٕكَةُ وَالرُّوْحُ
فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ مِنْ كُلِّ اَمْرٍ ۙ سَلٰمٌ ڕ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ (مسند احمد)

**سورۃ الزلزال** دو مرتبہ پڑھنے کا ثواب ایک قرآن پڑھنے کے برابر ہے

اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا ۙ وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا ۙ
وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَا لَهَا ۚ يَوْمَىِٕذٍ تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا ۙ بِاَنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى
لَهَا ۭ يَوْمَىِٕذٍ يَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا ڏ لِّيُرَوْا اَعْمَالَهُمْ ۭ فَمَنْ
يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ ۭ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ (ترمذی)

**سورۃ العادیات** دو مرتبہ پڑھنے کا ثواب ایک قرآن پڑھنے کے برابر ہے

وَالْعٰدِيٰتِ ضَبْحًا ۙ فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحًا ۙ فَالْمُغِيْرٰتِ صُبْحًا ۙ
فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعًا ۙ فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا ۙ اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ
لَكَنُوْدٌ ۚ وَاِنَّهٗ عَلٰي ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ ۚ وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ ۭ
اَفَلَا يَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ مَا فِي الْقُبُوْرِ ۙ وَحُصِّلَ مَا فِي الصُّدُوْرِ ۙ
اِنَّ رَبَّهُمْ بِهِمْ يَوْمَىِٕذٍ لَّخَبِيْرٌ (تفسیر مواہب)

**سورۃ التکاثر** ایک مرتبہ پڑھنے کا ثواب ہزار آیتوں کے پڑھنے کے برابر ہے

اَلْهٰىكُمُ التَّكَاثُرُ ۙ حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ۭ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۙ
ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۭ كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْيَقِيْنِ ۭ
لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ ۙ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيْنَ الْيَقِيْنِ ۙ ثُمَّ لَتُسْــَٔـلُنَّ
يَوْمَىِٕذٍ عَنِ النَّعِيْمِ (ترمذی)

**سورۃ الکافرون** چار مرتبہ پڑھنے کا ثواب ایک قرآن پڑھنے کے برابر ہے

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ
عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ
وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۭ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ (ترمذی)

**سورۃ النصر** چار مرتبہ پڑھنے کا ثواب ایک قرآن پڑھنے کے برابر ہے

اِذَا جَاۗءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۙ وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ
دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۙ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ڼ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا (ترمذی)

**سورۃ الاخلاص** تین مرتبہ پڑھنے کا ثواب ایک قرآن کے برابر ہے

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ڏ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ
وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ (بخاری)